اٰیاتُھا 24 | 59 سُوْرَةُ الْحَشْرِ مَدَنِيَّةٌ 101 | رُکُوعَاتُھَا 3

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سَبَّحَ | لِلّٰهِ ① | مَا | فِي السَّمٰوٰتِ | وَمَا | فِي الْاَرْضِ ۚ |
| تسبیح بیان کرتی ہے | اللہ کی | جو | آسمانوں میں (ہے) | اور جو | زمین میں (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ الْعَزِيْزُ ②③ | الْحَكِيْمُ ③ ۝١ | هُوَ ④ | الَّذِيْٓ |
| اور | وہی نہایت غالب | بہت حکمت والا (ہے) | وہ | جس نے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَخْرَجَ ⑤ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ |
| نکالا | (ان لوگوں کو) جن | سب نے کفر کیا | اہل کتاب میں سے |

| | | |
|---|---|---|
| مِنْ دِيَارِهِمْ | لِاَوَّلِ الْحَشْرِ ؕ ⑥ | مَا ظَنَنْتُمْ |
| ان کے گھروں سے | حشر اول (یعنی پہلی جلاوطنی) میں | تم نے گمان (بھی) نہیں کیا تھا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَنْ | يَّخْرُجُوْا | وَ | ظَنُّوْٓا |
| کہ | وہ سب نکل جائیں گے | اور | انہوں نے خیال کیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَنَّهُمْ | مَّانِعَتُهُمْ ⑦ | حُصُوْنُهُمْ | مِّنَ اللّٰهِ |
| کہ بیشک وہ | بچانے والے (ہیں) اُنہیں | ان کے قلعے | اللہ سے |

وقف النبی ﷺ

## ضروری وضاحت

①اسم کیساتھ لِ کا ترجمہ کبھی کیلئے اور کبھی کا، کی، کے، کو ہوتا ہے۔② هُوَ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔③فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ هُوَ واحد مذکر کی علامت ہے اور هِيَ واحد مؤنث کی علامت ہے، دونوں کا ترجمہ وہ کیا جاتا ہے۔⑤ اَخْرَجَ کے شروع میں "اَ" فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کیلئے ہے مثلاً: خَرَجَ: نکلا، اَخْرَجَ: نکالا۔ ⑥یہاں لِ کا ترجمہ میں ضرورتاً ہوا ہے ⑦یہ اگرچہ اسم ہے مگر اس میں فعل کا مفہوم ہے اس لیے اسکے ساتھ هُمْ کا ترجمہ انہیں ہوا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاَتٰىهُمُ اللّٰهُ | پھر آلیا اُنہیں اللہ نے (وہاں سے) |
| مِنۡ حَيۡثُ لَمۡ يَحۡتَسِبُوۡا ۗ | جہاں سے اُنہوں نے گمان نہیں کیا تھا |
| وَقَذَفَ فِىۡ قُلُوۡبِهِمُ الرُّعۡبَ | اور اس نے ڈال دیا انکے دلوں میں (ایسا) رعب |
| يُخۡرِبُوۡنَ بُيُوۡتَهُمۡ | (کہ) وہ اُجاڑ رہے تھے اپنے گھروں کو |
| بِاَيۡدِيۡهِمۡ وَاَيۡدِى الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ۗ | اپنے ہاتھوں اور مؤمنوں کے ہاتھوں سے |
| فَاعۡتَبِرُوۡا يٰۤاُولِى الۡاَبۡصَارِ ﴿2﴾ | پس عبرت حاصل کرواے آنکھوں والو!۔ ﴿2﴾ |
| وَلَوۡلَاۤ اَنۡ كَتَبَ اللّٰهُ | اور اگر (ایسا) نہ ہوتا کہ اللہ نے لکھ دیا تھا |
| عَلَيۡهِمُ الۡجَلَاۤءَ | اُن پر جلاوطن ہونا |
| لَعَذَّبَهُمۡ فِى الدُّنۡيَا ؕ وَلَهُمۡ | (تو) یقیناً وہ عذاب دیتا انہیں دنیا میں اور انکے لیے |
| فِى الۡاٰخِرَةِ عَذَابُ النَّارِ ﴿3﴾ | آخرت میں آگ کا عذاب ہے۔ ﴿3﴾ |
| ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ شَآقُّوا | یہ اس وجہ سے کہ بیشک انہوں نے مخالفت کی |
| اللّٰهَ وَرَسُوۡلَهٗ ۚ | اللہ اور اس کے رسول کی |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | فَاعۡتَبِرُوۡا | : نشانِ عبرت، عبرتناک، عبرت آموز۔ |
| حَيۡثُ | : حیثیت، من حیث القوم۔ | يٰۤاُولِى | : اولواالعزم، اولوالعلم، اولواالارحام۔ |
| قُلُوۡبِهِمۡ | : قلبی تعلق، امراضِ قلب، قلوب واذہان۔ | الۡاَبۡصَارِ | : سمع وبصر، بصارت، بصیرت۔ |
| الرُّعۡبَ | : رعب ودبدبہ، مرعوب، رعب دار۔ | الۡجَلَاۤءَ | : جلاوطن۔ |
| يُخۡرِبُوۡنَ | : خراب، خرابی، تخریب کاری۔ | لَعَذَّبَهُمۡ | : عذاب، عذابِ الٰہی، عذابِ جہنم۔ |
| بُيُوۡتَهُمۡ | : بیت اللہ، بیت المقدس، اہلِ بیت۔ | الۡاٰخِرَةِ | : دنیاوآخرت، عذابِ آخرت۔ |
| بِاَيۡدِيۡهِمۡ | : یدِ بیضاء، یدطولیٰ، رفع الیدین۔ | النَّارِ | : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |
| الۡمُؤۡمِنِيۡنَ | : امن، ایمان، مومن۔ | رَسُوۡلَهٗ | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَتٰىهُمُ اللّٰهُ ① | مِنْ حَيْثُ | لَمْ يَحْتَسِبُوْا ② ق | وَ |
| پھر آلیا اُنہیں اللہ نے | جہاں سے | اُن سب نے گمان نہیں کیا تھا | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَذَفَ | فِيْ قُلُوْبِهِمُ | الرُّعْبَ | يُخْرِبُوْنَ |
| اس نے ڈال دیا | انکے دلوں میں | رعب | (کہ) وہ سب اُجاڑ رہے تھے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بُيُوْتَهُمْ | بِاَيْدِيْهِمْ | وَ | اَيْدِي الْمُؤْمِنِيْنَ ق |
| اپنے گھروں (کو) | اپنے ہاتھوں سے | اور | مؤمنوں کے ہاتھوں (سے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاعْتَبِرُوْا ① | يٰۤاُولِي الْاَبْصَارِ ۲ | وَ | لَوْلَاۤ ③ | اَنْ |
| پس تم سب عبرت حاصل کرو | اے آنکھوں والو! | اور | اگر نہ (ایسا ہوتا) | کہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَتَبَ اللّٰهُ ④ | عَلَيْهِمُ | الْجَلَآءَ | لَعَذَّبَهُمْ ⑤ |
| اللہ نے لکھ دیا تھا | اُن پر | جلاوطن ہونا | (تو) یقیناً وہ عذاب دیتا اُنہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِي الدُّنْيَا ط | وَ | لَهُمْ ⑥ | فِي الْاٰخِرَةِ | عَذَابُ النَّارِ ۳ |
| دُنیا میں | اور | انکے لیے | آخرت میں | آگ کا عذاب (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ | بِاَنَّهُمْ ⑦ | شَآقُّوا اللّٰهَ ④ | وَ | رَسُوْلَهٗ ج |
| یہ | اس وجہ سے کہ بیشک وہ سب | انہوں نے مخالفت کی اللہ کی | اور | اس کے رسول کی |

### ضروری وضاحت

① لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ پس، تو، پھر کبھی سو ہوتا ہے۔ ② علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ گزرے ہوئے زمانے میں کیا جاتا ہے۔ ③ لَوْلَا کے بعد اگر فعل ہو تو ترجمہ کیوں نہیں ورنہ ترجمہ اگر نہ ہوتا ہے۔ ④ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل اور اگر زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ⑤ فعل کے شروع میں لَ تاکید کی علامت ہے۔ ⑥ لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کیلئے لَ ہو گیا ہے۔ ⑦ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کو کبھی پر کبھی بوجہ وغیرہ کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَنْ يُّشَآقِّ اللّٰهَ فَاِنَّ اللّٰهَ | اور جو مخالفت کرے اللہ کی تو بے شک اللہ |
| شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿4﴾ | سخت عذاب (سزا دینے) والا ہے۔ ﴿4﴾ |
| مَا قَطَعْتُمْ مِّنْ لِّيْنَةٍ | جو تم نے کاٹا کوئی کھجور کا درخت |
| اَوْ تَرَكْتُمُوْهَا قَآئِمَةً عَلٰٓى اُصُوْلِهَا | یا تم نے کھڑا چھوڑا دیا اُسے اُس کی جڑوں پر |
| فَبِاِذْنِ اللّٰهِ | تو (وہ) اللہ کے حکم سے تھا |
| وَلِيُخْزِيَ الْفٰسِقِيْنَ ﴿5﴾ | اور تا کہ وہ رُسوا کرے نافرمانوں کو۔ ﴿5﴾ |
| وَمَآ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مِنْهُمْ | اور جو لوٹایا اللہ نے اپنے رسول پر ان (کے مالوں) سے |
| فَمَآ اَوْجَفْتُمْ عَلَيْهِ | تو نہیں تم نے دوڑائے اس پر |
| مِنْ خَيْلٍ وَّلَا رِكَابٍ | کوئی گھوڑے اور نہ کوئی اونٹ |
| وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ يُسَلِّطُ | اور لیکن اللہ مسلط کر دیتا ہے |
| رُسُلَهٗ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ ؕ | اپنے رسولوں کو جس پر وہ چاہتا ہے |
| وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿6﴾ | اور اللہ ہر چیز پر خوب قادر ہے۔ ﴿6﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| شَدِيْدُ | : شدید، اشد، متشدد، تشدد۔ | الْفٰسِقِيْنَ | : فسق وفجور، فاسق وفاجر۔ |
| الْعِقَابِ | : عقوبت خانہ، عاقبت نااندیش۔ | رَسُوْلِهٖ | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| قَطَعْتُمْ | : قطع تعلقی، قطع رحمی، قاطع، مقطوع۔ | يُسَلِّطُ | : تسلط، مسلط۔ |
| تَرَكْتُمُوْهَا | : ترک، ترکہ، مال متروکہ، ترک تعلق۔ | يَّشَآءُ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| قَآئِمَةً | : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ | كُلِّ | : کل نمبر، کل کائنات، کل جہان۔ |
| عَلٰٓى | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | شَيْءٍ | : شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔ |
| فَبِاِذْنِ | : اذن عام، باذن اللہ، اذن الٰہی۔ | قَدِيْرٌ | : قدرت، قادر، قدیر۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَمَنْ ① | يُّشَآقِّ اللّٰهَ ② | فَاِنَّ اللّٰهَ | شَدِيْدُ الْعِقَابِ (4) |
| اور جو | وہ مخالفت کرے اللہ کی | تو بے شک اللہ | سخت عذاب والا (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَا | قَطَعْتُمْ | مِّنْ لِّيْنَةٍ ③ | اَوْ | تَرَكْتُمُوْهَا ④ |
| جو | تم نے کاٹا | کسی کھجور کے درخت سے | یا | تم نے چھوڑ دیا اُسے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَآئِمَةً | عَلٰٓى اُصُوْلِهَا | فَبِاِذْنِ اللّٰهِ | وَ | لِيُخْزِيَ ⑤ |
| کھڑا | اس کی جڑوں پر | تو (وہ) اللہ کے حکم سے تھا | اور | تا کہ وہ رُسوا کرے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْفٰسِقِيْنَ (5) | وَمَآ | اَفَآءَ اللّٰهُ ② | عَلٰى رَسُوْلِهٖ | مِنْهُمْ |
| نافرمانوں کو | اور جو | لوٹایا اللہ نے | اپنے رسول پر | ان (کے مالوں) سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَآ | اَوْجَفْتُمْ | عَلَيْهِ | مِنْ خَيْلٍ ③⑥ | وَّ | لَا رِكَابٍ ③ |
| تو نہیں | تم نے دوڑائے | اس پر | کوئی گھوڑے | اور | نہ کوئی اونٹ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | لٰكِنَّ اللّٰهَ | يُسَلِّطُ | رُسُلَهٗ | عَلٰى مَنْ ① |
| اور | لیکن اللہ | وہ مسلط کر دیتا ہے | اپنے رسولوں کو | جس پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَّشَآءُ ؕ | وَ | اللّٰهُ | عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيْرٌ ⑦ (6) |
| وہ چاہتا ہے | اور | اللہ | ہر چیز پر | خوب قادر (ہے) |

**ضروری وضاحت**

① مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس ہوتا ہے۔② فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول اور جسکے آخر میں پیش ہو وہ فاعل ہوتا ہے۔③ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ تُمْ کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو تُمْ اور اس علامت کے درمیان وْ کا اضافہ کرتے ہیں۔⑤ فعل کے شروع میں لِ اور آخر میں زبر ہو تو اس لِ کا ترجمہ تا کہ کیا جاتا ہے۔⑥ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔⑦ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مَآ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ | جو کچھ لوٹایا اللہ نے اپنے رسول پر |
| مِنْ اَهْلِ الْقُرٰى فَلِلّٰهِ | بستیوں والوں سے تو (وہ) اللہ کے لیے |
| وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِى الْقُرْبٰى | اور رسول کے لیے اور (رسول) کے قرابت والے کے لیے |
| وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ ۙ | اور یتیموں اور مسکینوں اور مسافر کے لیے ہے |
| كَىْ لَا يَكُوْنَ دُوْلَةًۢ | تا کہ نہ ہو وہ (مال) گردش کرنے والا |
| بَيْنَ الْاَغْنِيَآءِ مِنْكُمْ ؕ | تم میں سے مال داروں کے درمیان |
| وَمَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ ۚ | اور جو کچھ رسول تمہیں دے تو اسے لے لو |
| وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا ۚ | اور جس سے وہ تمہیں روکے تو تم رک جاؤ (اُس سے) |
| وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ | اور تم ڈرو اللہ سے |
| اِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۚ﴿7﴾ | بے شک اللہ سخت سزا (دینے) والا ہے۔﴿7﴾ |
| لِلْفُقَرَآءِ الْمُهٰجِرِيْنَ | (یہ مال) ان محتاج ہجرت کرنیوالوں کے لیے ہے |
| الَّذِيْنَ اُخْرِجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ | جو نکالے (جدا کردیے) گئے اپنے گھروں سے |

وقف لازم

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَسُوْلِهٖ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | فَخُذُوْهُ | اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ |
| الْقُرٰى | قریہ قریہ، بستی بستی، ام القریٰ۔ | نَهٰىكُمْ | نہی عن المنکر، منہیات، اوامر ونواہی۔ |
| لِذِى | ذی شان، ذی روح، ذی وقار۔ | شَدِيْدُ | شدید، اشد، متشدد، تشدد۔ |
| الْقُرْبٰى | قرب، قریب، مقرب، قرابت، اقرباء۔ | الْعِقَابِ | عقوبت خانہ، عاقبت نااندیش۔ |
| ابْنِ | ابنائے جامعہ، عیسٰی ابن مریم، ابن عمر۔ | لِلْفُقَرَآءِ | فقر وفاقہ، فقیر، فقراو مساکین۔ |
| السَّبِيْلِ | فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ | الْمُهٰجِرِيْنَ | مہاجرین، ہجرت، مہاجر۔ |
| بَيْنَ | بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ | اُخْرِجُوْا | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| الْاَغْنِيَآءِ | غنی، مستغنی، اغنیاء۔ | دِيَارِهِمْ | دارِ ارقم، دارِ فانی، دارُ الکتب، دیارِ غیر۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَآ① | اَفَآءَ اللّٰهُ② | عَلٰى رَسُوْلِهٖ | مِنْ اَهْلِ الْقُرٰى | فَلِلّٰهِ |
| جو (کچھ) | اللہ نے لوٹایا | اپنے رسول پر | بستیوں والوں سے | تو (وہ) اللہ کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلِلرَّسُوْلِ | وَ | لِذِى الْقُرْبٰى | وَالْيَتٰمٰى | وَالْمَسٰكِيْنِ③ |
| اور رسول کے لیے | اور | (رسول) کے قرابت والے کے لیے | اور یتیموں | اور مسکینوں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | ابْنِ السَّبِيْلِ ۙ | كَىْ | لَا يَكُوْنَ | دُوْلَةًۢ |
| اور | راستے کے بیٹے (یعنی مسافر کے لیے ہے) | تا کہ | نہ ہو وہ | (مال) گردش کرنے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَيْنَ الْاَغْنِيَآءِ | مِنْكُمْ ؕ | وَمَآ① | اٰتٰىكُمُ④ | الرَّسُوْلُ |
| مال داروں کے درمیان | تم میں سے | اور جو | دے تمہیں | رسول |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَخُذُوْهُ ۚ⑤⑥ | وَمَا① | نَهٰىكُمْ④ | عَنْهُ⑥ | فَانْتَهُوْا ۚ | وَ |
| تو سب لے لو اُسے | اور جس سے | وہ روکے تمہیں | اُس سے | تو تم سب رُک جاؤ | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ② | اِنَّ اللّٰهَ | شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝7 | لِلْفُقَرَآءِ |
| تم سب ڈرو اللہ سے | بے شک اللہ | سخت سزا (دینے) والا (ہے) | (یہ مال اُن) محتاجوں کے لیے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْمُهٰجِرِيْنَ | الَّذِيْنَ | اُخْرِجُوْا⑦ | مِنْ دِيَارِهِمْ |
| (جو) سب ہجرت کرنے والے (ہیں) | جو | سب نکالے گئے | اپنے گھروں سے |

وقف لازم

### ضروری وضاحت

① مَا کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کیا، کس اور کبھی نہیں ہوتا ہے۔② فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل اور اگر زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔③ یہاں یْنَ اصل لفظ کا حصہ ہے الگ ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ فعل کے آخر میں کُمْ کا ترجمہ تمہیں کیا جاتا ہے۔⑤ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔⑥ ہٗ یہ اُلٹا پیش سے تھا اگر اس سے پہلے جزم ہو تو یہ ہُ سے بدل جاتا ہے۔⑦ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاَمْوَالِهِمْ يَبْتَغُوْنَ | اور اپنے مالوں سے وہ تلاش کرتے ہیں |
| فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا | اللہ کی طرف سے فضل اور خوشنودی |
| وَّيَنْصُرُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ؕ | اور وہ مدد کرتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کی |
| اُولٰٓئِكَ هُمُ الصّٰدِقُوْنَ ﴿8﴾ | وہی (لوگ) ہی سچے ہیں۔ ﴿8﴾ |
| وَ الَّذِيْنَ تَبَوَّؤُ | اور (انکے لیے بھی) جنہوں نے جگہ بنالی |
| الدَّارَ وَالْاِيْمَانَ | (اس) گھر (یعنی مدینے) میں اور ایمان میں |
| مِنْ قَبْلِهِمْ يُحِبُّوْنَ | ان (مہاجرین) سے پہلے، وہ محبت کرتے ہیں |
| مَنْ هَاجَرَ اِلَيْهِمْ | (اُن سے) جس نے ہجرت کی ان کی طرف |
| وَلَا يَجِدُوْنَ فِيْ صُدُوْرِهِمْ | اور وہ نہیں پاتے اپنے سینوں میں |
| حَاجَةً مِّمَّآ اُوْتُوْا | کوئی خواہش (اور خلش) اس سے جو وہ دیے جائیں |
| وَيُؤْثِرُوْنَ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ | اور وہ ترجیح دیتے ہیں اپنے نفسوں پر |
| وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ ؕۛ | اور اگر چہ ان کو سخت ضرورت ہی ہو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | شان وشوکت، عفوودرگزر، مال ودولت۔ | يُحِبُّوْنَ | حب، حبیب، محب، محبت۔ |
| اَمْوَالِهِمْ | مال ودولت، مال وجان، مالی خسارہ۔ | هَاجَرَ | مہاجرین، ہجرت، مہاجر۔ |
| فَضْلًا | فضل، فضیلت، فاضل، افضل۔ | اِلَيْهِمْ | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| رِضْوَانًا | راضی، رضا، مرضی، رضائے الٰہی۔ | يَجِدُوْنَ | وجود، موجود، ایجاد۔ |
| يَنْصُرُوْنَ | نصرت، ناصر، نصیر، انصار، منصور۔ | صُدُوْرِهِمْ | شق صدر، شرح صدر، ضیق الصدر۔ |
| الصّٰدِقُوْنَ | صداقت، صدق دل، صادق وامین۔ | حَاجَةً | حاجت، حاجات، محتاج، احتیاج۔ |
| الدَّارَ | دارِارقم، دارِفانی، دارُالکتب، دیارِغیر۔ | يُؤْثِرُوْنَ | ایثار وقربانی۔ |
| قَبْلِهِمْ | قبل ازوقت، قبل الکلام، قبل ازغذا۔ | اَنْفُسِهِمْ | نفس، نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَمْوَالِهِمْ ① | يَبْتَغُوْنَ | فَضْلًا | مِّنَ اللّٰهِ |
| اور | اپنے مالوں سے | وہ سب تلاش کرتے ہیں | فضل | اللہ (کی طرف) سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَرِضْوَانًا | وَّ | يَنْصُرُوْنَ | اللّٰهَ | وَ | رَسُوْلَهٗ ؕ |
| اور خوشنودی | اور | وہ سب مدد کرتے ہیں | اللہ (کی) | اور | اس کے رسول (کی) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ ② | هُمُ الصّٰدِقُوْنَ ③ ۚ (8) | وَ | الَّذِيْنَ | تَبَوَّؤُ ④ |
| وہی (لوگ) | ہی سب سچے (ہیں) | اور | (انکے لیے بھی) جن | سب نے جگہ بنالی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الدَّارَ | وَالْاِيْمَانَ | مِنْ قَبْلِهِمْ ① | يُحِبُّوْنَ |
| گھر (یعنی مدینے میں) | اور ایمان (میں) | ان (مہاجرین) سے پہلے | وہ سب محبت کرتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | هَاجَرَ | اِلَيْهِمْ | وَ | لَا يَجِدُوْنَ ⑤ | فِيْ صُدُوْرِهِمْ ① |
| جس نے | ہجرت کی | ان کی طرف | اور | نہیں وہ سب پاتے | اپنے سینوں میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَاجَةً ⑥ | مِّمَّآ | اُوْتُوْا ⑦ | وَ | يُؤْثِرُوْنَ |
| کوئی خواہش | (اس) سے جو | وہ سب دیے جائیں | اور | وہ سب ترجیح دیتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ ① | وَ | لَوْ | كَانَ | بِهِمْ | خَصَاصَةٌ ؕ قف |
| اپنے نفسوں پر | اور | اگرچہ | ہو | ان کو | سخت ضرورت |

## ضروری وضاحت

① هِمْ دراصل هُمْ تھا، اس سے پہلے اگر زیر ہو تو یہ هِمْ ہو جاتا ہے۔ اور اسم کیساتھ اسکا ترجمہ انکا یا اپنے ہوتا ہے۔ ② اُولٰٓئِكَ کا اصل ترجمہ وہی لوگ ہے کبھی ضرورتاً ترجمہ یہی لوگ بھی ہوتا ہے۔ ③ هُمْ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ اس فعل میں موجود تا اور شد میں اہتمام سے کام کرنیکا مفہوم ہے۔ ⑤ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ⑥ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑦ اُوْتُوْا اصل میں اُوْتِيُوْا تھا، گرامر کے اصول کے مطابق اُوْتُوْا ہو گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَنۡ يُّوۡقَ شُحَّ نَفۡسِهٖ | اور جو بچالیا گیا اپنے نفس کی حرص (یا بخیلی) سے |
| فَاُولٰٓـئِكَ هُمُ الۡمُفۡلِحُوۡنَ ۚ﴿9﴾ | تو وہی (لوگ) ہی فلاح پانے والے ہیں۔ ﴿9﴾ |
| وَالَّذِيۡنَ جَآءُوۡ مِنۡۢ بَعۡدِهِمۡ | اور (ان لوگوں کے لیے) جو ان کے بعد آئے |
| يَقُوۡلُوۡنَ رَبَّنَا اغۡفِرۡ لَنَا | وہ کہتے ہیں اے ہمارے رب! ہمیں بخش دے |
| وَلِاِخۡوَانِنَا الَّذِيۡنَ | اور ہمارے (ان) بھائیوں کو جنہوں نے |
| سَبَقُوۡنَا بِالۡاِيۡمَانِ | ہم سے پہل کی ایمان لانے میں |
| وَلَا تَجۡعَلۡ فِىۡ قُلُوۡبِنَا غِلًّا | اور نہ ڈال ہمارے دلوں میں کوئی کینہ |
| لِّلَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا | ان (لوگوں) کے لیے جو ایمان لائے |
| رَبَّنَاۤ اِنَّكَ | (اے) ہمارے رب! بے شک تو |
| رَءُوۡفٌ رَّحِيۡمٌ ﴿10﴾ | بہت شفقت کرنے والا بڑا مہربان ہے۔ ﴿10﴾ |
| اَلَمۡ تَرَ اِلَى الَّذِيۡنَ | کیا نہیں آپ نے دیکھا ان (لوگوں) کی طرف جنہوں نے |
| نَافَقُوۡا يَقُوۡلُوۡنَ لِاِخۡوَانِهِمُ | منافقت کی وہ کہتے ہیں اپنے (ان) بھائیوں سے |

ع 1 / 10 / 4

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَفۡسِهٖ | نفس، نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔ | بِالۡاِيۡمَانِ | بالمقابل، بسبب، بالکل۔ |
| الۡمُفۡلِحُوۡنَ | فوز و فلاح، فلاح دارین، فلاحی ادارہ۔ | لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| بَعۡدِهِمۡ | بعد از طعام، بعد از نمازِ عشاء۔ | قُلُوۡبِنَا | قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔ |
| يَقُوۡلُوۡنَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اٰمَنُوۡا | امن، ایمان، مومن۔ |
| رَبَّنَا | ربّ، ربِّ کائنات، توحید ربوبیت، مربی۔ | رَّحِيۡمٌ | رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ |
| اغۡفِرۡ لَنَا | مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | تَرَ | رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| لِاِخۡوَانِنَا | اخوت، مؤاخات، اخوان المسلمین۔ | اِلَى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| سَبَقُوۡنَا | سبقت، سابقہ اقوام، حسب سابق۔ | نَافَقُوۡا | منافق، نفاق، رئیس المنافقین۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يُّوْقَ | شُحَّ نَفْسِهٖ | فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ① ۝٩ |
| اور جو | وہ بچالیا گیا | اپنے نفس کی حرص سے | تو وہی لوگ | ہی سب فلاح پانے والے (ہیں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | جَآءُوْ | مِنْۢ بَعْدِهِمْ ② | يَقُوْلُوْنَ |
| اور | (ان لوگوں کے لیے) جو | سب آئے | ان کے بعد | وہ سب کہتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَبَّنَا ③ | اغْفِرْ | لَنَا | وَ | لِاِخْوَانِنَا ④ | الَّذِيْنَ |
| (اے) ہمارے رب! | تو بخش دے | ہم کو | اور | ہمارے بھائیوں کو | جن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَبَقُوْنَا | بِالْاِيْمَانِ ⑤ | وَ | لَا تَجْعَلْ ⑥ | فِيْ قُلُوْبِنَا |
| سب نے پہل کی ہم سے | ایمان لانے میں | اور | نہ تو ڈال | ہمارے دلوں میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| غِلًّا ⑦ | لِّلَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | رَبَّنَآ ③ |
| کوئی کینہ | (اُن لوگوں) کے لیے جو | سب ایمان لائے | (اے) ہمارے رب! |

ع 1 10 4 الربع

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّكَ | رَءُوْفٌ | رَّحِيْمٌ ۝١٠ | اَ | لَمْ تَرَ ⑧ |
| بے شک تو | بہت شفقت کرنے والا | بڑا مہربان (ہے) | کیا | نہیں آپ نے دیکھا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلَى الَّذِيْنَ | نَافَقُوْا | يَقُوْلُوْنَ | لِاِخْوَانِهِمُ ④ |
| (اُن لوگوں) کی طرف جن | سب نے منافقت کی | وہ سب کہتے ہیں | اپنے (ان) بھائیوں سے |

## ضروری وضاحت

① هُمْ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔ ② لفظ بَعْدِ سے پہلے مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ③ یہ دراصل يَارَبَّنَا تھا، شروع سے یَا گرا ہوا ہے، اسی کا ترجمہ اے کیا گیا ہے۔ ④ اسم کیساتھ لِ کا ترجمہ کبھی کیلئے اور کبھی کا، کی، کو اور کبھی سے ہوتا ہے۔ ⑤ یہاں بِ کا ترجمہ میں ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ⑥ لَا کے بعد فعل کے آخر میں سکون ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ⑦ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑧ علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ گزرے ہوئے زمانے میں کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ | جنہوں نے کفر کیا اہلِ کتاب میں سے |
| لَئِنْ اُخْرِجْتُمْ | بلاشبہ اگر تم نکالے (یعنی جلاوطن کیے) گئے |
| لَنَخْرُجَنَّ مَعَكُمْ | ضرور بالضرور ہم (بھی) نکل چلیں گے تمہارے ساتھ |
| وَلَا نُطِيْعُ فِيْكُمْ | اور ہم نہیں مانیں گے تمہارے بارے میں (کوئی بات) |
| اَحَدًا اَبَدًا ۙ وَّاِنْ قُوْتِلْتُمْ | کسی ایک کی کبھی بھی اور اگر تم سے جنگ کی گئی |
| لَنَنْصُرَنَّكُمْ ۭ وَاللّٰهُ | (تو) ضرور بالضرور ہم تمہاری مدد کریں گے اور اللہ |
| يَشْهَدُ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ⑪ | گواہی دیتا ہے کہ بیشک وہ یقیناً جھوٹے ہیں۔ ⑪ |
| لَئِنْ اُخْرِجُوْا | یقیناً اگر وہ نکالے گئے |
| لَا يَخْرُجُوْنَ مَعَهُمْ ۚ | (تو) وہ نہیں نکلیں گے ان کے ساتھ |
| وَلَئِنْ قُوْتِلُوْا | اور بلاشبہ اگر ان سے جنگ کی گئی |
| لَا يَنْصُرُوْنَهُمْ ۚ | (تو) وہ ان کی مدد نہیں کریں گے |
| وَلَئِنْ نَّصَرُوْهُمْ | اور واقعی اگر انہوں نے مدد کی اُن کی |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَفَرُوْا | : کفر، کافر، کفار، کفارِ مکہ۔ | نُطِيْعُ | : اطاعت، مطیع و فرمانبردار۔ |
| مِنْ | : منجانب، من و عن، من حیث القوم۔ | فِيْكُمْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| اَهْلِ | : اہل و عیال، اہل خانہ، اہلِ بیت۔ | اَحَدًا | : واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ |
| الْكِتٰبِ | : کتاب، کُتب، کاتب، کتابت، مکتوب۔ | اَبَدًا | : ابدالآباد، ابدی نیند سلا دیا۔ |
| اُخْرِجْتُمْ | : خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ | قُوْتِلْتُمْ | : قتل، قاتل، مقتول، قتال۔ |
| مَعَكُمْ | : مع اہل و عیال، معیت، مع دوست احباب۔ | لَنَنْصُرَنَّكُمْ | : نصرت، ناصر، نصیر، انصار، منصور۔ |
| وَ | : لیل و نہار، رحم و کرم، شان و شوکت۔ | يَشْهَدُ | : شاہد، شہید، شہادت، مشہود۔ |
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | لَكٰذِبُوْنَ | : کذب بیانی، کذاب، کاذب، تکذیب۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلَّذِيْنَ ① | كَفَرُوْا | مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ | لَئِنْ ② |
| جن | سب نے کفر کیا | اہل کتاب میں سے | بلاشبہ اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُخْرِجْتُمْ ③ | لَنَخْرُجَنَّ ④ | مَعَكُمْ | وَ |
| تم نکالے (جلاوطن کیے) گئے | ضرور بالضرور ہم (بھی) نکل چلیں گے | تمہارے ساتھ | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا نُطِيْعُ ⑤ | فِيْكُمْ | اَحَدًا ⑥ | اَبَدًا | وَّاِنْ |
| ہم نہیں مانیں گے | تمہارے (بارے) میں | کسی ایک کی | کبھی بھی | اور اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُوْتِلْتُمْ ③ | لَنَنْصُرَنَّكُمْ ④ | وَاللّٰهُ | يَشْهَدُ |
| تم سے جنگ کی گئی | (تو) ضرور بالضرور ہم مدد کریں گے تمہاری | اور اللہ | وہ گواہی دیتا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّهُمْ | لَكٰذِبُوْنَ ② (11) | لَئِنْ ② | اُخْرِجُوْا ③ |
| کہ بیشک وہ | یقیناً سب جھوٹے (ہیں) | یقیناً اگر | وہ سب نکالے گئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا يَخْرُجُوْنَ ⑦ | مَعَهُمْ | وَ | لَئِنْ ② | قُوْتِلُوْا ③ |
| (تو) وہ سب نہیں نکلیں گے | ان کے ساتھ | اور | بلاشبہ اگر | ان سب سے جنگ کی گئی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا يَنْصُرُوْنَهُمْ | وَ | لَئِنْ ② | نَّصَرُوْهُمْ ⑧ |
| (تو) نہیں وہ سب مدد کریں گے اُن کی | اور | واقعی اگر | انہوں نے مدد کی ان کی |

## ضروری وضاحت

① اَلَّذِيْنَ جمع مذکر کی علامت ہے۔② علامت لَ اسم، فعل، حرف سب کے شروع میں تاکید کے لیے آتی ہے۔③فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔④ علامت لَ اور نّ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔⑤لَا کے بعد فعل کے آخر میں پیش میں کام نہ کرنے کی خبر ہوتی ہے۔⑥ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑦لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑧علامت وْا کے بعد دوسری علامت لگانی ہو تو اس کا ''ا'' گر جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| لَيُوَلُّنَّ الْاَدْبَارَ قف | (تو) ضرور بالضرور وہ پیٹھیں پھیر (کر بھاگ) جائیں گے |
| ثُمَّ لَا يُنْصَرُوْنَ ﴿12﴾ | پھر وہ مدد نہیں کیے جائیں گے۔ ﴿12﴾ |
| لَاَانْتُمْ اَشَدُّ | یقیناً تم زیادہ سخت ہو |
| رَهْبَةً | ہیبت کے لحاظ سے (یعنی تمہاری ہیبت بہت زیادہ ہے) |
| فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنَ اللّٰهِ ط | ان کے سینوں میں اللہ (کی ہیبت) سے |
| ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ | یہ اس وجہ سے کہ بیشک وہ |
| قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ ﴿13﴾ | (ایسے) لوگ ہیں (جو) نہیں سمجھتے۔ ﴿13﴾ |
| لَا يُقَاتِلُوْنَكُمْ جَمِيْعًا | وہ نہیں لڑ سکیں گے تم سے اکٹھے ہو کر |
| اِلَّا فِيْ قُرًى مُّحَصَّنَةٍ | مگر قلعہ بند بستیوں میں (پناہ لے کر) |
| اَوْ مِنْ وَّرَآءِ جُدُرٍ ط بَاْسُهُمْ | یا دیواروں کے پیچھے سے، ان کی لڑائی |
| بَيْنَهُمْ شَدِيْدٌ ط | ان کے درمیان (یعنی آپس میں) بہت سخت ہے |
| تَحْسَبُهُمْ جَمِيْعًا | آپ خیال کرتے ہیں انہیں (کہ) اکٹھے (متحد) ہیں |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْاَدْبَارَ | : دُبر، ادبار زمانہ۔ | يَفْقَهُوْنَ | : فقہ، فقیہ، فقاہت، فقہ السنۃ۔ |
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | يُقَاتِلُوْنَكُمْ | : قتل، قاتل، مقتول، قتال۔ |
| يُنْصَرُوْنَ | : نصرت، ناصر، نصیر، انصار، منصور۔ | اِلَّا | : اِلا ماشاءاللہ، اِلا قلیل، اِلا یہ کہ۔ |
| اَشَدُّ | : شدید، اشد، متشدد، تشدد۔ | فِيْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| فِيْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | قُرًى | : قریہ قریہ بستی بستی۔ |
| صُدُوْرِهِمْ | : شق صدر، شرح صدر، ضیق الصدر۔ | وَّرَآءِ | : ماورائے عدالت، ماورائے آئین۔ |
| مِّنَ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | بَيْنَهُمْ | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| قَوْمٌ | : قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ | جَمِيْعًا | : جمع، جمیع، جامع، مجمع، جماعت، اجتماع۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَيُوَلُّنَّ ① | الْاَدْبَارَ قف | ثُمَّ | لَا يُنْصَرُوْنَ ②③ (12) |
| (تو) ضرور بالضرور وہ پھیر جائیں گے | پیٹھیں | پھر | وہ سب مدد نہیں کیے جائیں گے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَاَانْتُمْ ④ | اَشَدُّ ⑤ | رَهْبَةً | فِيْ صُدُوْرِهِمْ ⑥ |
| یقیناً تم | زیادہ سخت ہو | ہیبت (کے لحاظ سے) | ان کے سینوں میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنَ اللّٰهِ ط | ذٰلِكَ | بِاَنَّهُمْ | قَوْمٌ |
| اللہ (کی ہیبت) سے | یہ | اس وجہ سے کہ بیشک وہ | لوگ (ہیں) |

| | | |
|---|---|---|
| لَّا يَفْقَهُوْنَ ③ (13) | لَا يُقَاتِلُوْنَكُمْ ③ | جَمِيْعًا |
| (جو) نہیں وہ سب سمجھتے | وہ سب تم سے نہیں لڑسکیں گے | اکٹھے ہوکر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلَّا | فِيْ قُرًى مُّحَصَّنَةٍ | اَوْ | مِنْ وَّرَآءِ جُدُرٍ ط |
| مگر | قلعہ بند بستیوں میں | یا | دیواروں کے پیچھے سے |

| | | |
|---|---|---|
| بَاْسُهُمْ ⑥ | بَيْنَهُمْ ⑥ | شَدِيْدٌ ط |
| ان کی لڑائی | ان کے درمیان (یعنی آپس میں) | بہت سخت (ہے) |

| | |
|---|---|
| تَحْسَبُهُمْ ⑥ | جَمِيْعًا |
| آپ خیال کرتے ہیں انہیں | (کہ) اکٹھے (یعنی متحد ہیں) |

## ضروری وضاحت

① علامت لَ اورنّ میں تاکیدرتاکید کا مفہوم ہے، نّ سے پہلے پیش ہوتو وہ جمع مذکر کا فعل ہوتا ہے۔② اگر یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہوتو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔③ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہوتو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔④ لَاَانْتُمْ میں "ا" قرآنی کتابت میں زائد ہے۔⑤ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔⑥ هُمْ یا هِمْ اسم کے آخر میں ہوتو ترجمہ ان کا، ان کی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے اور فعل کے آخر میں ہوتو ترجمہ اُنہیں ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّقُلُوْبُهُمْ شَتّٰی ؕ | حالانکہ ان کے دل جدا جدا ہیں |
| ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ | یہ اس وجہ سے کہ بیشک وہ |
| قَوْمٌ لَّا یَعْقِلُوْنَ ﴿14﴾ | (ایسے) لوگ ہیں (جو) عقل نہیں رکھتے ہیں۔ ﴿14﴾ |
| كَمَثَلِ الَّذِیْنَ | ان (لوگوں) کے حال کی طرح جو |
| مِنْ قَبْلِهِمْ قَرِیْبًا | ان سے قبل قریب ہی گزرے |
| ذَاقُوْا وَبَالَ اَمْرِهِمْ ۚ | انہوں نے چکھ لیا اپنے کام کا وبال |
| وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ﴿15﴾ | اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے۔ ﴿15﴾ |
| كَمَثَلِ الشَّیْطٰنِ | شیطان کے حال کی طرح |
| اِذْ قَالَ لِلْاِنْسَانِ اكْفُرْ ۚ | جب انسان سے اس نے کہا ''کفر کر'' |
| فَلَمَّا كَفَرَ قَالَ | پھر جب اس نے کفر کرلیا (تو) کہنے لگا |
| اِنِّیْ بَرِیْٓءٌ مِّنْكَ | بیشک میں بری (لاتعلق) ہوں تجھ سے |
| اِنِّیْٓ اَخَافُ اللّٰهَ | بے شک میں اللہ سے ڈرتا ہوں |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُلُوْبُهُمْ | قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔ | اَمْرِهِمْ | امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ |
| قَوْمٌ | قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ | اَلِیْمٌ | عذابِ الیم، الم ناک، رنج والم۔ |
| یَعْقِلُوْنَ | عقل، عاقل، معقول۔ | كَمَثَلِ | کالعدم، کماحقہ۔ |
| كَمَثَلِ | مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ | قَالَ | قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ |
| قَبْلِهِمْ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ | لِلْاِنْسَانِ | انسان، انسانیت۔ |
| قَرِیْبًا | قرب، قریب، مقرب، قرابت، اقرباء۔ | اكْفُرْ | کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |
| ذَاقُوْا | ذائقہ، خوش ذائقہ، بدذائقہ۔ | بَرِیْٓءٌ | بری الذمہ، براءت۔ |
| وَبَالَ | گناہوں کا وبال، وبالِ جان۔ | اَخَافُ | خوف، خائف، خوف وہراس۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | قُلُوْبُهُمْ | شَتّٰى ؕ | ذٰلِكَ (1) | بِاَنَّهُمْ (2) |
| حالانکہ | ان کے دل | جدا جدا (ہیں) | یہ | اس وجہ سے کہ بیشک وہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَوْمٌ | لَّا يَعْقِلُوْنَ (3) ۚ (14) | كَمَثَلِ | الَّذِيْنَ |
| لوگ ہیں | (جو) وہ سب عقل نہیں رکھتے ہیں | (اُن لوگوں) کے حال کی طرح | جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ قَبْلِهِمْ | قَرِيْبًا | ذَاقُوْا | وَبَالَ (4) |
| ان سے قبل | قریب | انہوں نے چکھ لیا | وبال |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَمْرِهِمْ ۚ | وَ | لَهُمْ (5) | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ ۚ (15) |
| اپنے کام کا | اور | اُن کے لیے | عذاب (ہے) | دردناک |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَمَثَلِ الشَّيْطٰنِ | اِذْ | قَالَ | لِلْاِنْسَانِ (6) |
| شیطان کے حال کی طرح | جب | اس نے کہا | انسان سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اكْفُرْ ۚ | فَلَمَّا | كَفَرَ | قَالَ |
| تو کفر کر | پھر جب | اس نے کفر کرلیا | (تو) کہنے لگا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنِّیْ | بَرِیْٓءٌ | مِّنْكَ | اِنِّیْٓ اَخَافُ اللّٰهَ (4)(7) |
| بیشک میں | بری ہوں | تجھ سے | بے شک میں ڈرتا ہوں اللہ سے |

## ضروری وضاحت

(1) ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، عموماً ترجمہ یہ کردیا جاتا ہے، اور اس کا استعمال بات میں زور ڈالنے کے لیے ہوتا ہے۔ (2) بِ کا ترجمہ کبھی بسبب، بوجہ یا بذریعہ بھی کیا جاتا ہے۔ (3) لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ (4) فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ (5) لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہوجاتا ہے۔ (6) قَالَ، يَقُوْلُ وغیرہ کے بعد لِ کا ترجمہ سے کیا جاتا ہے۔ (7) یْ اور اُ دونوں کا ملا کر ترجمہ میں کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿16﴾ | (جو) تمام جہانوں کا رب ہے۔ ﴿16﴾ |
| فَكَانَ عَاقِبَتَهُمَآ | پھر ان دونوں کا انجام یہ ہوا |
| اَنَّهُمَا فِي النَّارِ | کہ بے شک وہ دونوں آگ میں ہونگے |
| خَالِدَيْنِ فِيْهَا ط | اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں |
| وَذٰلِكَ جَزٰٓؤُا الظّٰلِمِيْنَ ﴿17﴾ ع | اور یہی ظالموں کی سزا ہے۔ ﴿17﴾ ع |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ | اے (وہ لوگو!) جو ایمان لائے ہو اللہ سے ڈرتے رہو |
| وَلْتَنْظُرْ نَفْسٌ | اور (ہر) نفس کو دیکھنا چاہیے |
| مَّا قَدَّمَتْ لِغَدٍ ج | (کہ) اس نے کیا آگے بھیجا ہے کل کے لیے |
| وَاتَّقُوا اللّٰهَ ط اِنَّ اللّٰهَ | اور (ہر وقت) اللہ سے ڈرتے رہو، بیشک اللہ |
| خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿18﴾ | خوب خبر دار ہے (اس) سے جو تم عمل کرتے ہو۔ ﴿18﴾ |
| وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ | اور مت تم ہو جاؤ (اُن لوگوں) کی طرح جنہوں نے |
| نَسُوا اللّٰهَ | اللہ (کے احکام) کو بھلا دیا |

ع 2 7 5

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اَلْعٰلَمِيْنَ : عالم اسلام، عالم کفر، اقوام عالم۔
عَاقِبَتَهُمَآ : عالم عقبیٰ، عاقبت نا اندیش۔
النَّارِ : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔
خَالِدَيْنِ : خالد، خلد بریں۔
جَزٰٓؤُا : جزاء وسزا، جزاک اللہ خیراً، جزائے خیر۔
الظّٰلِمِيْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔
اٰمَنُوا : امن، ایمان، مومن۔
اتَّقُوا : تقویٰ، متقی۔
لْتَنْظُرْ : نظر، نظارہ، منظر، منظور نظر۔
نَفْسٌ : نفس، نفسا نفسی، نفوسِ قدسیہ۔
قَدَّمَتْ : قدم، مقدمہ الجیش، تقدیم، اقدام۔
خَبِيْرٌۢ : خبر، اخبار، مخبر، خبردار، باخبر، خبیر۔
بِمَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔
تَعْمَلُوْنَ : عمل، اعمال صالحہ، معمول۔
كَالَّذِيْنَ : کالعدم، کماحقہ۔
نَسُوا : نسیان، نسیاً منسیاً۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ (16) | فَكَانَ ① | عَاقِبَتَهُمَآ ② | اَنَّهُمَا ② |
| (جو) تمام جہانوں کا رب (ہے) | پھر ہوا | ان دونوں کا انجام | کہ بے شک وہ دونوں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِي النَّارِ | خَالِدَيْنِ ② | فِيْهَا ؕ | وَ |
| آگ میں ہونگے | دونوں ہمیشہ رہنے والے (ہیں) | اس میں | اور |

ع 2 7 5

| | | | |
|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ ③ | جَزٰٓؤُا الظّٰلِمِيْنَ (17) ع | يٰٓاَيُّهَا ④ | الَّذِيْنَ |
| یہ | ظالموں کی سزا (ہے) | اے | (وہ لوگو) جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوا | اتَّقُوا اللّٰهَ ⑤ | وَلْتَنْظُرْ ⑥⑦ | نَفْسٌ | مَّا |
| سب ایمان لائے ہو | تم سب ڈرو اللہ سے | اور چاہیے کہ دیکھے | (ہر) نفس | کیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَدَّمَتْ ⑦ | لِغَدٍ ۚ | وَ | اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ ⑤ |
| اس نے آگے بھیجا | کل کے لیے | اور | تم سب ڈرو اللہ سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ | خَبِيْرٌۢ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ (18) |
| بیشک اللہ | خوب خبردار (ہے) | (اس) سے جو | تم سب عمل کرتے ہو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَكُوْنُوْا ⑧ | كَالَّذِيْنَ | نَسُوا اللّٰهَ ⑤ |
| اور | مت تم سب ہو جاؤ | (اُن لوگوں) کی طرح جن | سب نے بھلا دیا اللہ کو |

## ضروری وضاحت

① كَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہوا اور کبھی ہے کیا جاتا ہے۔ ② هُمَا اور يْنِ دونوں میں دو ہونے کو ظاہر کرتی ہیں۔ ③ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، عموماً ضرورتاً ترجمہ یہ کر دیا جاتا ہے۔ ④ يَا اور اَيُّهَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔ ⑤ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ⑥ وَ یا فَ کے بعد "لْ" کا ترجمہ چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔ ⑦ فعل کے شروع میں تَ اور آخر میں تْ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑧ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاَنْسٰىهُمْ اَنْفُسَهُمْ ؕ | تو اس نے بھلوا دیں انہیں اپنی جانیں |
| اُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿19﴾ | وہی (لوگ) ہی نافرمان ہیں۔ ﴿19﴾ |
| لَا يَسْتَوِيْٓ اَصْحٰبُ النَّارِ | نہیں ہیں برابر آگ والے |
| وَاَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ؕ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ | اور جنت والے، جنت والے |
| هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ﴿20﴾ | ہی (اصل) کامیاب ہونے والے ہیں۔ ﴿20﴾ |
| لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ | اگر ہم اتارتے اس قرآن کو کسی پہاڑ پر |
| لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا | (تو) یقیناً آپ دیکھتے اُسے جھکنے والا |
| مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ | ٹکڑے ٹکڑے ہونے والا اللہ کے خوف سے |
| وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا | اور یہ مثالیں ہم بیان کرتے ہیں انہیں |
| لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿21﴾ | لوگوں کے لیے تاکہ وہ غور و فکر کریں۔ ﴿21﴾ |
| هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ | وہ اللہ ہے جو نہیں کوئی (سچا) معبود مگر وہی |
| عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ | پوشیدہ اور ظاہر (سب) کا جاننے والا ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| فَاَنْسٰىهُمْ | نسیان، نسیاً منسیاً۔ |
| الْفٰسِقُوْنَ | فسق و فجور، فاسق و فاجر۔ |
| يَسْتَوِيْٓ | مساوی، مساوات، خط استواء۔ |
| النَّارِ | یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |
| الْفَآئِزُوْنَ | فوز و فلاح، عہدے پر فائز ہونا۔ |
| اَنْزَلْنَا | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| جَبَلٍ | جبل اُحد، جبل رحمت۔ |
| لَّرَاَيْتَهٗ | رؤیت ہلال، مرئی و غیر مرئی اشیاء۔ |
| خَاشِعًا | خشوع و خضوع۔ |
| الْاَمْثَالُ | مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ |
| نَضْرِبُهَا | ضرب المثل، ضرب الامثال۔ |
| لِلنَّاسِ | عوام الناس، عامۃ الناس، بعض الناس۔ |
| يَتَفَكَّرُوْنَ | فکر، افکار، مفکر پاکستان، تفکر، تفکرات۔ |
| عٰلِمُ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| الْغَيْبِ | حاضر و غائب، علم غیب، غیبی اشیاء۔ |
| الشَّهَادَةِ | عینی شاہد، مشاہد۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَنْسٰىهُمْ | اَنْفُسَهُمْ ؕ | اُولٰٓئِكَ | هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ① ﴿19﴾ |
| تو اس نے بھلوادیں اُنہیں | اپنی جانیں | وہ (لوگ) | ہی سب نافرمان (ہیں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا يَسْتَوِيْٓ | اَصْحٰبُ النَّارِ | وَ | اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ؕ | اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ |
| وہ برابر نہیں ہیں | آگ والے | اور | جنت والے | جنت والے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ① ﴿20﴾ | لَوْ | اَنْزَلْنَا ② | هٰذَا | الْقُرْاٰنَ |
| ہی سب کامیاب ہونے والے (ہیں) | اگر | ہم نے اُتارا ہوتا | اس | قرآن (کو) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلٰى جَبَلٍ ③ | لَّرَاَيْتَهٗ | خَاشِعًا | مُّتَصَدِّعًا ④ |
| کسی پہاڑ پر | یقیناً آپ دیکھتے اسے | جھکنے والا | ٹکڑے ٹکڑے ہونے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ | وَ | تِلْكَ ⑤ | الْاَمْثَالُ | نَضْرِبُهَا ⑥ |
| اللہ کے خوف سے | اور | یہ | مثالیں | ہم بیان کرتے ہیں اِنہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِلنَّاسِ | لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ⑦ ﴿21﴾ | هُوَ | اللّٰهُ | الَّذِيْ |
| لوگوں کے لیے | تاکہ وہ سب غور وفکر کریں | وہ | اللہ (ہے) | جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَآ اِلٰهَ ⑧ | اِلَّا هُوَ ۚ | عٰلِمُ الْغَيْبِ | وَالشَّهَادَةِ ۚ |
| نہیں کوئی (سچا) معبود | مگر وہی | پوشیدہ کا جاننے والا (ہے) | اور ظاہر (سب کا) |

### ضروری وضاحت

①هُمْ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔②فعل کے آخر میں نَا اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔③ڈبل
حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔④اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔
⑤تِلْكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، عموماً ضرورتاً ترجمہ یہ کر دیا جاتا ہے۔⑥هَا واحد مؤنث کی علامت ہے، کبھی جمع کے لیے بھی استعمال
ہوتی ہے۔⑦هُمْ اور یہ دونوں کا ملا کر ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔⑧لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اس کا ترجمہ کوئی نہیں ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ﴿22﴾ | وہی نہایت مہربان بہت رحم والا ہے۔ ﴿22﴾ |
| هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ | اللہ وہ ہے جو نہیں کوئی (سچا) معبود مگر وہی |
| اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ | بادشاہ ہے، بہت پاک، سلامتی والا |
| الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ | امن دینے والا، نگہبان، نہایت غالب |
| الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ | بہت زبردست، بے حد بڑائی والا ہے |
| سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿23﴾ | پاک ہے اللہ (اس) سے جو وہ شریک ٹھہراتے ہیں ﴿23﴾ |
| هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ | وہی اللہ (تمام مخلوقات کو) پیدا کرنے والا |
| الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ | ایجاد کرنیوالا، صورتیں بنانے والا ہے |
| لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ | اس کے سب اچھے نام ہیں |
| يُسَبِّحُ لَهٗ | تسبیح بیان کرتی ہے اسی کی |
| مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ | (ہر چیز) جو آسمانوں اور زمین میں ہے |
| ع 3/7/6 وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿24﴾ | اور وہی نہایت غالب بہت حکمت والا ہے۔ ﴿24﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الرَّحْمٰنُ : رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ | يُشْرِكُوْنَ : شرک، شریک، شراکت، مشرک۔ |
| اَلْمَلِكُ : مالک، ملکیت، املاک، مُلک وملت۔ | الْخَالِقُ : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| الْقُدُّوْسُ : مقدس، تقدیس، روح القدس۔ | الْمُصَوِّرُ : مصور، تصویر، صورت۔ |
| السَّلٰمُ : سلامت، سلامتی۔ | الْاَسْمَآءُ : اسماء الحسنٰی، اسم، اسم گرامی، اسم بامسمّٰی۔ |
| الْمُؤْمِنُ : امن، ایمان، مومن۔ | الْحُسْنٰى : اسماء الحسنٰی، احسن جزاء، حسن، حسین۔ |
| الْجَبَّارُ : جبر، جبار وقہار، جبروت۔ | السَّمٰوٰتِ : ارض وسما، کتب سماویہ، آفات سماویہ۔ |
| الْمُتَكَبِّرُ : کبیر، اکبر، تکبر، متکبر۔ | الْاَرْضِ : ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ |
| سُبْحٰنَ : سبحان تیری قدرت، سبحان اللہ، ظل سبحانی۔ | الْحَكِيْمُ : حکیم، حکمت، حکما، حکیم الامت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُوَالرَّحْمٰنُ ①② | الرَّحِيْمُ ② ﴿22﴾ | هُوَ اللّٰهُ ① | الَّذِيْ | لَآ اِلٰهَ |
| وہی نہایت مہربان | بہت رحم والا (ہے) | وہی اللہ ہے | جو | نہیں کوئی (سچا) معبود |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّا هُوَ ج | اَلْمَلِكُ | الْقُدُّوْسُ ② | السَّلٰمُ | الْمُؤْمِنُ ③ |
| مگر وہی | بادشاہ | بہت پاک | سلامتی والا | امن دینے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْمُهَيْمِنُ ③ | الْعَزِيْزُ ② | الْجَبَّارُ ② | الْمُتَكَبِّرُ ③ ط | سُبْحٰنَ اللّٰهِ |
| نگہبانی کرنے والا | بہت غالب | بہت زبردست | بہت بڑائی والا (ہے) | پاک ہے اللہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَمَّا ④ | يُشْرِكُوْنَ ﴿23﴾ | هُوَ اللّٰهُ ① | الْخَالِقُ ⑤ |
| (اس) سے جو | وہ سب شریک ٹھہراتے ہیں | وہی اللہ | پیدا کرنے والا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْبَارِئُ ⑤ | الْمُصَوِّرُ ③ | لَهُ | الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ط |
| ایجاد کرنیوالا | صورتیں بنانے والا (ہے) | اس کے | اچھے اچھے نام (ہیں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُسَبِّحُ ⑥ | لَهٗ ⑦ | مَا | فِي السَّمٰوٰتِ | وَ |
| تسبیح بیان کرتی ہے | اسی کی | (ہر چیز) جو | آسمانوں میں | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْاَرْضِ ج | وَ | هُوَالْعَزِيْزُ ①② | الْحَكِيْمُ ② ع ﴿24﴾ |
| زمین (میں ہے) | اور | وہی نہایت غالب | بہت حکمت والا (ہے) |

ع 3 7 6

### ضروری وضاحت

① هُوَ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔② اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ عَمَّا دراصل عَنْ+مَا مجموعہ ہے۔⑤ فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ یہ فعل مذکر ہے ضرورتاً ترجمہ مؤنث میں کیا گیا ہے اور یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦ لَهٗ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوْا | اے (وہ لوگو!) جو ایمان لائے ہو مت بناؤ |
| عَدُوِّيْ وَعَدُوَّكُمْ اَوْلِيَآءَ | میرے دشمن اور اپنے دشمن کو دوست |
| تُلْقُوْنَ اِلَيْهِمْ بِالْمَوَدَّةِ | (کہ) تم پیغام بھیجتے ہو اُن کی طرف دوستی کا |
| وَقَدْ كَفَرُوْا بِمَا | حالانکہ یقیناً انہوں نے انکار کیا (اس) کا جو |
| جَآءَكُمْ مِّنَ الْحَقِّ ۚ | آیا تمہارے پاس حق سے |
| يُخْرِجُوْنَ الرَّسُوْلَ وَاِيَّاكُمْ | وہ نکالتے ہیں رسول کو اور خود تمہیں بھی |
| اَنْ تُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ رَبِّكُمْ ؕ | کہ تم ایمان لائے ہو اپنے رب اللہ پر |
| اِنْ كُنْتُمْ خَرَجْتُمْ جِهَادًا فِيْ سَبِيْلِيْ | اگر تم نکلے ہو میرے راستے میں جہاد کے لیے |
| وَابْتِغَآءَ مَرْضَاتِيْ ۖ | اور میری رضا تلاش کرنے کے لیے (تو اُن سے دوستی مت کرو) |
| تُسِرُّوْنَ اِلَيْهِمْ بِالْمَوَدَّةِ ۖ | تم چھپ کر پیغام بھیجتے ہو اُن کی طرف دوستی کا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْا | : امن، ایمان، مومن۔ | كَفَرُوْا | : کفر، کافر، کفار، کفارِ مکہ۔ |
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | يُخْرِجُوْنَ | : خارج، خروج، اخراج، وزیرِ خارجہ۔ |
| تَتَّخِذُوْا | : اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ | الرَّسُوْلَ | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| عَدُوِّيْ | : عدو، اعداء، عداوت۔ | وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ |
| اَوْلِيَآءَ | : ولی، اولیاءِ کرام، ولایت، مولیٰ۔ | فِيْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| تُلْقُوْنَ | : القاء۔ | سَبِيْلِيْ | : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| اِلَيْهِمْ | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | مَرْضَاتِيْ | : راضی، رضا، مرضی، رضائے الٰہی۔ |
| بِالْمَوَدَّةِ | : مودت ومحبت۔ | تُسِرُّوْنَ | : اسرار ورموز، پراسرار، سربستہ۔ |

اٰيَاتُهَا 13 | 60 سُوْرَةُ الْمُمْتَحِنَةِ مَدَنِيَّةٌ 91 | رُكُوْعَاتُهَا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا① | الَّذِيْنَ② | اٰمَنُوْا | لَا تَتَّخِذُوْا③ | عَدُوِّيْ | وَعَدُوَّكُمْ |
| اے | (وہ لوگو!) جو | سب ایمان لائے ہو | مت تم سب بناؤ | میرے دشمن | اور اپنے دشمن کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْلِيَآءَ | تُلْقُوْنَ④ | اِلَيْهِمْ | بِالْمَوَدَّةِ⑤ | وَقَدْ⑥ | كَفَرُوْا |
| دوست | تم سب پیغام بھیجتے ہو | اُنکی طرف | دوستی کا | حالانکہ یقیناً | ان سب نے انکار کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمَا⑤ | جَآءَكُمْ | مِّنَ الْحَقِّ ۚ | يُخْرِجُوْنَ | الرَّسُوْلَ⑦ |
| (اس) کا جو | آیا تمہارے پاس | حق سے | وہ سب نکالتے ہیں | رسول (کو) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاِيَّاكُمْ | اَنْ⑧ | تُؤْمِنُوْا | بِاللّٰهِ رَبِّكُمْ ۗ⑤ | اِنْ⑧ | كُنْتُمْ |
| اور خود تمہیں بھی | کہ | تم سب ایمان لائے ہو | اپنے رب اللہ پر | اگر | تم ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خَرَجْتُمْ | جِهَادًا | فِيْ سَبِيْلِيْ | وَ | ابْتِغَآءَ |
| تم نکلے | جہاد کے لیے | میرے راستے میں | اور | تلاش کرنے (کے لیے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَرْضَاتِيْ ۖق | تُسِرُّوْنَ④ | اِلَيْهِمْ | بِالْمَوَدَّةِ ۖق⑤ |
| میری رضا | تم سب چھپ کر پیغام بھیجتے ہو | اُن کی طرف | دوستی کا |

### ضروری وضاحت

①یَا اور اَیُّهَا کا ملا کر ترجمہ اے کیا گیا ہے۔② اَلَّذِیْنَ جمع مذکر کی علامت ہے۔③ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔④ تُلْقُوْنَ کا اصل ترجمہ تم سب ڈالتے ہو ہے سیاق وسباق سے ترجمہ تم سب پیغام بھیجتے ہو کیا گیا ہے اور تُسِرُّوْنَ کا اصل ترجمہ تم سب چھپاتے ہو ہے۔⑤ بِ کا ترجمہ کبھی کا، کی، کے، کو بھی ہوتا ہے۔⑥ قَدْ فعل کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔⑦فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔⑧ اَنْ کا ترجمہ کہ اور اِنْ کا ترجمہ اگر کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاَنَا اَعْلَمُ بِمَآ | حالانکہ میں زیادہ جاننے والا ہوں (اُس) کو جو |
| اَخْفَيْتُمْ وَمَآ اَعْلَنْتُمْ ؕ | تم نے چھپایا ہے اور جو تم نے ظاہر کیا ہے |
| وَمَنْ يَّفْعَلْهُ مِنْكُمْ | اور جو تم میں سے کرے گا یہ کام |
| فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ۝1 | تو یقیناً وہ بھٹک گیا سیدھے راستے سے۔ ۝1 |
| اِنْ يَّثْقَفُوْكُمْ يَكُوْنُوْا لَكُمْ اَعْدَآءً | اگر وہ پائیں تمہیں (تو) وہ ہوں گے تمہارے دشمن |
| وَّيَبْسُطُوْٓا اِلَيْكُمْ اَيْدِيَهُمْ | اور وہ بڑھائیں گے تمہاری طرف اپنے ہاتھ |
| وَاَلْسِنَتَهُمْ بِالسُّوْٓءِ | اور اپنی زبانیں برائی کے ساتھ |
| وَوَدُّوْا لَوْ تَكْفُرُوْنَ ؕ ۝2 | اور چاہیں گے کاش تم (بھی) کفر کرو۔ ۝2 |
| لَنْ تَنْفَعَكُمْ اَرْحَامُكُمْ | ہرگز نہیں فائدہ دیں گے تمہیں تمہارے رشتے ناطے |
| وَلَآ اَوْلَادُكُمْ ۚ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۚ | اور نہ تمہاری اولاد قیامت کے دن |
| يَفْصِلُ بَيْنَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ | وہ فیصلہ کرے گا تمہارے درمیان، اور اللہ |
| بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝3 | (اُس) کو جو تم کرتے ہو خوب دیکھنے والا ہے۔ ۝3 |

معانقة 12 السماء الوقف على القيٰمة 12

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَعْلَمُ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ | اَيْدِيَهُمْ : ید بیضاء، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ |
| اَخْفَيْتُمْ : خفیہ، مخفی۔ | اَلْسِنَتَهُمْ : لسان، لسانی تعصب، لسانیات، فصیح اللسان۔ |
| اَعْلَنْتُمْ : علی الاعلان، علانیہ طور پر۔ | بِالسُّوْٓءِ : علمائے سوء، اعمال سیئہ، ظن سوء۔ |
| ضَلَّ : ضلالت و گمراہی۔ | وَدُّوْا : مودت و محبت۔ |
| سَوَآءَ : مساوی، مساوات، خط استواء۔ | اَرْحَامُكُمْ : صلہ رحمی، قطع رحمی۔ |
| السَّبِيْلِ : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ | يَفْصِلُ : فیصلہ، فیصلے کا دن، قول فیصل۔ |
| اَعْدَآءً : عدوّ، اعداء، عداوت۔ | تَعْمَلُوْنَ : عمل، اعمال صالحہ، معمول۔ |
| يَبْسُطُوْٓا : شرح و بسط، بساط۔ | بَصِيْرٌ : سمع و بصر، بصارت، مبصر، تبصرہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اَنَا | اَعْلَمُ ① | بِمَآ | اَخْفَيْتُمْ ② | وَمَآ | اَعْلَنْتُمْ ط ② |
| حالانکہ میں | زیادہ جاننے والا ہوں | (اُس) کو جو | تم نے چھپایا | اور جو | تم نے ظاہر کیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يَّفْعَلْهُ ③ | مِنْكُمْ | فَقَدْ | ضَلَّ | سَوَآءَ السَّبِيْلِ (1) |
| اور جو | کرے گا یہ (کام) | تم میں سے | تو یقیناً | وہ بھٹک گیا | سیدھے راستے سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | يَّثْقَفُوْكُمْ ④ | يَكُوْنُوْا | لَكُمْ | اَعْدَآءً | وَّيَبْسُطُوْٓا |
| اگر | وہ سب پائیں تمہیں | (تو) وہ سب ہوں گے | تمہارے لیے | دشمن | اور وہ سب بڑھائیں گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَيْكُمْ | اَيْدِيَهُمْ ⑤ | وَ | اَلْسِنَتَهُمْ ⑤ | بِالسُّوْٓءِ |
| تمہاری طرف | اپنے ہاتھ | اور | اپنی زبانیں | برائی کے ساتھ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | وَدُّوْا | لَوْ ⑥ | تَكْفُرُوْنَ ط (2) | لَنْ ⑦ | تَنْفَعَكُمْ ④⑧ |
| اور | وہ سب چاہیں گے | کاش | تم سب کفر کرو | ہرگز نہیں | فائدہ دیں گے تمہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَرْحَامُكُمْ ④ | وَلَآ | اَوْلَادُكُمْ ج ④ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ج | يَفْصِلُ |
| تمہارے رشتے ناطے | اور نہ | تمہاری اولاد | قیامت کے دن | وہ فیصلہ کرے گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَيْنَكُمْ ط ④ | وَاللّٰهُ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | بَصِيْرٌ (3) |
| تمہارے درمیان | اور اللہ | (اُس) کو جو | تم سب کرتے ہو | خوب دیکھنے والا (ہے) |

معانقة 12 السماء الوقف على القيٰمة 12

### ضروری وضاحت

①اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔② تُمْ جمع مذکر کی علامت ہے۔③یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ کُمْ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں اور اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہارا یا اپنا کیا جاتا ہے۔⑤اسم کے آخر میں هُمْ کا ترجمہ ان کا یا اپنا کیا جاتا ہے۔⑥ لَوْ کا ترجمہ کبھی اگر اور کبھی کاش ہوتا ہے۔⑦فعل سے پہلے علامت لَنْ مستقبل میں تاکید کے ساتھ کام کے نہ ہونے پر دلالت کرتی ہے۔⑧ تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| قَدْ كَانَتْ لَكُمْ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ | یقیناً ہے تمہارے لیے ایک اچھا نمونہ |
| فِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ ۚ | ابراہیم میں اور جو اُس کے ساتھ تھے |
| اِذْ قَالُوْا لِقَوْمِهِمْ | جب اُنھوں نے کہا اپنی قوم سے |
| اِنَّا بُرَءٰٓؤُا مِنْكُمْ | بیشک ہم بری ہیں تم سے |
| وَمِمَّا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۫ | اور (اُن) سے جن کی تم عبادت کرتے ہو اللہ کے سوا |
| كَفَرْنَا بِكُمْ وَبَدَا | ہم نہیں مانتے تم کو اور ظاہر ہو گئی |
| بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةُ | ہمارے درمیان اور تمہارے درمیان دشمنی |
| وَالْبَغْضَآءُ اَبَدًا حَتّٰى | اور بغض ہمیشہ کے لیے یہاں تک کہ |
| تُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَحْدَهٗٓ | تم ایمان لے آؤ اللہ پر (کہ) وہی اکیلا ہے |
| اِلَّا قَوْلَ اِبْرٰهِيْمَ لِاَبِيْهِ | مگر ابراہیم کا اپنے باپ سے (یہ) کہنا (تمہارے لیے نمونہ نہیں کہ) |
| لَاَسْتَغْفِرَنَّ لَكَ | بلاشبہ ضرور میں بخشش کی دعا کروں گا تیرے لیے |
| وَمَآ اَمْلِكُ لَكَ | اور نہیں میں اختیار رکھتا تیرے لیے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اُسْوَةٌ : اسوہ حسنہ۔ | كَفَرْنَا : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |
| حَسَنَةٌ : اسوہ حسنہ، احسن جزاء، قرضِ حسنہ۔ | بَدَا : بادی النظر سے۔ |
| قَالُوْا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | بَيْنَنَا : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| لِقَوْمِهِمْ : قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ | الْعَدَاوَةُ : عدوّ، اعداء، عداوت۔ |
| بُرَءٰٓؤُا : بری الذمہ، براءت۔ | اَبَدًا : ابدالآباد، ابدی نیند سلا دیا۔ |
| مِنْكُمْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | تُؤْمِنُوْا : امن، ایمان، مومن۔ |
| مِمَّا : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | لَاَسْتَغْفِرَنَّ : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ |
| تَعْبُدُوْنَ : عبد، عابد، معبود، عبادت۔ | اَمْلِكُ : مالک، ملکیت، املاک، مُلک وملت۔ |

| قَدْ | كَانَتْ (1) | لَكُمْ | اُسْوَةٌ (1)(2) | حَسَنَةٌ (1) | فِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | ہے | تمہارے لیے | ایک نمونہ (ہے) | اچھا | ابراہیم میں | اور |

| الَّذِيْنَ | مَعَهٗ ج | اِذْ | قَالُوْا | لِقَوْمِهِمْ (3) | اِنَّا (4) |
|---|---|---|---|---|---|
| جو | اُس کے ساتھ (تھے) | جب | اُن سب نے کہا | اپنی قوم سے | بیشک ہم |

| بُرَءٰٓؤُا | مِنْكُمْ | وَمِمَّا (5) | تَعْبُدُوْنَ | مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ز (6) |
|---|---|---|---|---|
| بری (ہیں) | تم سے | اور (اُن) سے جن کی | تم سب عبادت کرتے ہو | اللہ کے سوا |

| كَفَرْنَا (7) | بِكُمْ | وَ | بَدَا | بَيْنَنَا | وَ | بَيْنَكُمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے انکار کیا | تم سے | اور | ظاہر ہوگئی | ہمارے درمیان | اور | تمہارے درمیان |

| الْعَدَاوَةُ (1) | وَ | الْبَغْضَآءُ | اَبَدًا | حَتّٰى | تُؤْمِنُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| دشمنی | اور | بغض | ہمیشہ کے لیے | یہاں تک کہ | تم سب ایمان لے آؤ |

| بِاللّٰهِ | وَحْدَهٗٓ | اِلَّا | قَوْلَ اِبْرٰهِيْمَ | لِاَبِيْهِ (1)(3) |
|---|---|---|---|---|
| اللہ پر (کہ) | اسی کی یکتائی (ہے) | مگر | ابراہیم کا (یہ) کہنا | اپنے باپ سے |

| لَاَسْتَغْفِرَنَّ (8) | لَكَ | وَمَآ | اَمْلِكُ | لَكَ |
|---|---|---|---|---|
| بلاشبہ ضرور میں بخشش کی دعا کروں گا | تیرے لیے | اور نہیں | میں اختیار رکھتا | تیرے لیے |

### ضروری وضاحت

(1) فعل کے آخر میں تْ اور اسم کے آخر میں ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ (2) ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ (3) قَالَ، یَقُوْلُ وغیرہ کے بعد لِ کا ترجمہ سے کیا جاتا ہے۔ (4) اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کیلئے ایک نون گرا ہوا ہے۔ (5) مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔ (6) لفظ دُوْنَ سے پہلے مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ (7) فعل کے آخر میں نَا سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ (8) علامت لَ اور نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اللّٰهُ | لَا | يَهْدِی | الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ[1] (5) |
| اور | اللہ | نہیں | وہ ہدایت دیتا | ظالم لوگوں (کو) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْ[2] | يٰاَيُّهَا[3] | الَّذِيْنَ | هَادُوْٓا | اِنْ |
| آپ کہہ دیجیے | اے | (وہ لوگو) جو | سب یہودی ہو گئے ہو | اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| زَعَمْتُمْ[4] | اَنَّكُمْ | اَوْلِيَآءُ لِلّٰهِ | مِنْ دُوْنِ النَّاسِ[5] |
| تم نے گمان کرلیا ہے | کہ بے شک تم | (ہی) اللہ کے دوست (ہو) | (دوسرے) لوگوں کے سوا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَتَمَنَّوُا[6] | الْمَوْتَ | اِنْ | كُنْتُمْ[4] | صٰدِقِيْنَ (6) |
| تو تم سب تمنا کرو | موت (کی) | اگر | ہو تم | سب سچے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا يَتَمَنَّوْنَهٗٓ[6] | اَبَدًا | بِمَا[7] | قَدَّمَتْ[8] |
| اور | نہیں وہ سب تمنا کریں گے اس کی | کبھی بھی | (اس) وجہ سے جو | آگے بھیجا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَيْدِيْهِمْ ؕ | وَ | اللّٰهُ | عَلِيْمٌۢ |
| ان کے ہاتھوں نے | اور | اللہ | خوب جاننے والا (ہے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِالظّٰلِمِيْنَ (7) | قُلْ[2] | اِنَّ | الْمَوْتَ |
| ظالموں کو | آپ کہہ دیجیے | بے شک | (وہ) موت |

## ضروری وضاحت

① قَوْم لفظاً واحد ہے اور معنًی جمع ہے اس لیے اس کے ساتھ اسم جمع لایا گیا ہے۔② قُلْ قَوْلٌ سے بنا ہے، گرامر کے اصول کے مطابق "و" کو گرایا گیا ہے۔③ یَا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔④ علامت تُمْ جمع مذکر کی علامت ہے۔⑤ اگر لفظ دُوْنَ سے پہلے مِنْ ہو تو اس کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔⑥ علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔⑦ بِ کا ترجمہ کبھی بوجہ بھی کیا جاتا ہے۔⑧ تْ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| الَّذِیۡ تَفِرُّوۡنَ مِنۡهُ | جس سے تم بھاگتے ہو |
| فَاِنَّهٗ مُلٰقِیۡكُمۡ | پس بے شک وہ ملنے والی ہے تمہیں |
| ثُمَّ تُرَدُّوۡنَ | پھر تم لوٹائے جاؤ گے |
| اِلٰی عٰلِمِ الۡغَیۡبِ وَالشَّهَادَةِ | پوشیدہ اور ظاہر (سب کچھ) کے جاننے والے کی طرف |
| فَیُنَبِّئُكُمۡ | پھر وہ خبر دے گا تمہیں |
| بِمَا كُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ﴿8﴾ ع 1/8 11 | (اس) کی جو تم کیا کرتے تھے۔ ﴿8﴾ |
| یٰۤاَیُّهَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا | اے (وہ لوگو) جو ایمان لائے ہو |
| اِذَا نُوۡدِیَ لِلصَّلٰوةِ | جب اذان دی جائے نماز کے لیے |
| مِنۡ یَّوۡمِ الۡجُمُعَةِ | جمعہ کے دن کو |
| فَاسۡعَوۡا اِلٰی ذِكۡرِ اللّٰهِ | تو تم دوڑ پڑو (یعنی جلدی کرو) اللہ کے ذکر کی طرف |
| وَذَرُوا الۡبَیۡعَ ؕ ذٰلِكُمۡ | اور (خرید و) فروخت چھوڑ دو، یہی |
| خَیۡرٌ لَّكُمۡ اِنۡ كُنۡتُمۡ تَعۡلَمُوۡنَ ﴿9﴾ | تمہارے لیے بہتر ہے اگر تم جانتے ہو۔ ﴿9﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| تَفِرُّوۡنَ : فرار، مفرور، راہ فرار اختیار کرنا۔ | تَعۡمَلُوۡنَ : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| مُلٰقِیۡكُمۡ : ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ | نُوۡدِیَ : ندا، منادی، ندائے ملت۔ |
| تُرَدُّوۡنَ : رد، مردود، تردید، مرتد۔ | لِلصَّلٰوةِ : صوم وصلوٰۃ، مصلّٰی۔ |
| اِلٰی : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | یَّوۡمِ : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ |
| عٰلِمِ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ | فَاسۡعَوۡا : سعی کرنا، سعی لاحاصل، مساعی جمیلہ۔ |
| وَالشَّهَادَةِ : شاہد، شہادت، شہید۔ | ذِكۡرِ : ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔ |
| فَیُنَبِّئُكُمۡ : نبی، نبوت، انبیاء۔ | الۡبَیۡعَ : بیع وشرا، بائع ومشتری۔ |
| بِمَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | خَیۡرٌ : خیر، خیریت، خیرخواہی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِیْ | تَفِرُّوْنَ | مِنْهُ | فَاِنَّهٗ | مُلٰقِیْكُمْ |
| جو | تم سب بھاگتے ہو | اُس سے | پس بے شک وہ | ملنے والی ہے تمہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ثُمَّ | تُرَدُّوْنَ ① | اِلٰی عٰلِمِ الْغَیْبِ | وَالشَّهَادَةِ |
| پھر | تم سب لوٹائے جاؤ گے | پوشیدہ کے جاننے والے کی طرف | اور ظاہر |

ع 1/8/11

| | | |
|---|---|---|
| فَیُنَبِّئُكُمْ ② | بِمَا | كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ③ ع ⑧ |
| پھر وہ خبر دے گا تمہیں | (اس) کی جو | تم سب کیا کرتے تھے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یٰۤاَیُّهَا ④ | الَّذِیْنَ | اٰمَنُوْۤا | اِذَا | نُوْدِیَ ⑤ |
| اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے ہو | جب | اذان دی جائے |

| | | |
|---|---|---|
| لِلصَّلٰوةِ | مِنْ یَّوْمِ الْجُمُعَةِ ⑥ | فَاسْعَوْا ② |
| نماز کے لیے | جمعہ کے دن کو | تو تم سب دوڑ پڑو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلٰی ذِكْرِ اللّٰهِ | وَ | ذَرُوا | الْبَیْعَ ؕ ⑦ | ذٰلِكُمْ ⑧ |
| اللہ کے ذکر کی طرف | اور | تم سب چھوڑ دو | (خریدو) فروخت | یہی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خَیْرٌ | لَّكُمْ | اِنْ | كُنْتُمْ | تَعْلَمُوْنَ ⑨ |
| بہتر (ہے) | تمہارے لیے | اگر | ہو تم | تم سب جانتے |

## ضروری وضاحت

①تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔ ②فَ کا ترجمہ پس، تو اور پھر کبھی سو ہوتا ہے۔
③علامت تُمْ اور تَ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔④یہاں یَا اور اَیُّهَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے کیا گیا ہے۔⑤فعل کے شروع میں
پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥یہاں مِنْ کا ترجمہ کو ضرورتاً کیا گیا ہے۔⑦فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر
میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔⑧جن کے لیے اشارہ کیا جا رہا ہو وہ دو سے زیادہ ہوں تو یہ ذٰلِكَ سے ذٰلِكُمْ ہو جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاِذَا قُضِيَتِ الصَّلٰوةُ | پھر جب نماز ادا کر لی جائے |
| فَانْتَشِرُوْا فِي الْاَرْضِ | تو تم پھیل جاؤ زمین میں |
| وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ | اور تلاش کرو (کچھ) اللہ کے فضل میں سے |
| وَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا | اور اللہ کا ذکر کرتے رہو کثرت سے |
| لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿10﴾ | تاکہ تم کامیاب ہو جاؤ۔ ﴿10﴾ |
| وَاِذَا رَاَوْا تِجَارَةً | اور جب وہ دیکھیں کوئی تجارت (یعنی سودا بکتا) |
| اَوْ لَهْوَا | یا کوئی تماشا ہوتا |
| انْفَضُّوْٓا اِلَيْهَا | (تو) اس کی طرف دوڑ جاتے ہیں |
| وَتَرَكُوْكَ قَآئِمًا ؕ | اور آپ کو کھڑا چھوڑ جاتے ہیں |
| قُلْ مَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ | آپ کہہ دیجئے جو اللہ کے پاس ہے (وہ) بہتر ہے |
| مِّنَ اللَّهْوِ وَمِنَ التِّجَارَةِ ؕ | تماشے سے اور تجارت سے |
| وَاللّٰهُ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ﴿11﴾ ع | اور اللہ سب رزق دینے والوں سے بہتر ہے۔ ﴿11﴾ |

ع 2 3 12

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُضِيَتِ | : قضا، قضائے عمری، قضائے حاجت۔ | تِجَارَةً | : تاجر، تجارت۔ |
| فَانْتَشِرُوْا | : انتشار، منتشر۔ | لَهْوَا | : لہو ولعب۔ |
| الْاَرْضِ | : ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ | اِلَيْهَا | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| فَضْلِ | : فضل، فضیلت، فاضل، افضل۔ | تَرَكُوْكَ | : ترک، ترکہ، مال متروکہ، ترک تعلق۔ |
| اذْكُرُوا | : ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔ | قَآئِمًا | : قائم، قیام، مقیم، قیامت، قوم۔ |
| كَثِيْرًا | : اکثر، کثیر، کثرت، اکثریت۔ | عِنْدَ | : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں، عندیہ۔ |
| تُفْلِحُوْنَ | : فوز وفلاح، فلاح دارین، فلاحی ادارہ۔ | خَيْرٌ | : خیر، خیریت، خیرخواہی۔ |
| رَاَوْا | : رؤیت ہلال کمیٹی، رؤیت باری تعالیٰ۔ | الرّٰزِقِيْنَ | : رزق، رزّاق، رازق۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاِذَا | قُضِيَتِ ①② | الصَّلٰوةُ | فَانْتَشِرُوْا ③ | فِي الْاَرْضِ |
| پھر جب | ادا کر لی جائے | نماز | تو تم سب پھیل جاؤ | زمین میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | ابْتَغُوْا ③ | مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ | وَ | اذْكُرُوا ③ | اللّٰهَ |
| اور | تم سب تلاش کرو | اللہ کے فضل میں سے | اور | تم سب ذکر کرتے رہو | اللہ (کا) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَثِيْرًا | لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ④ ⑩ | وَ | اِذَا | رَاَوْا |
| کثرت سے | تاکہ تم سب کامیاب ہو جاؤ | اور | جب | وہ سب دیکھیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تِجَارَةً ⑤ | اَوْ | لَهْوًا ⑤ | انْفَضُّوْا | اِلَيْهَا |
| کوئی تجارت | یا | کوئی تماشا (ہوتا) | (تو) سب دوڑ جاتے ہیں | اس کی طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | تَرَكُوْكَ ⑥ | قَآئِمًا ط | قُلْ ⑦ | مَا |
| اور | وہ سب چھوڑ جاتے ہیں آپ کو | کھڑا | آپ کہہ دیجیے | جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عِنْدَ اللّٰهِ | خَيْرٌ | مِّنَ اللَّهْوِ | وَ |
| اللہ کے پاس | (وہ) بہتر (ہے) | تماشے سے | اور |

| | | |
|---|---|---|
| مِنَ التِّجَارَةِ ط | وَاللّٰهُ | خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ع ⑪ |
| تجارت سے | اور اللہ | سب رزق دینے والوں سے بہتر (ہے) |

ع 2 3 12

## ضروری وضاحت

① فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ② تِ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں، اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے اسے زیر دیتے ہیں۔ ③ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں وْا میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ④ كُمْ اور تُ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔ ⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ علامت وْا کے بعد کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ⑦ قُلْ قَوْلٌ سے بنا ہے، گرامر کے اصول کے مطابق وْ کو گرا دیا گیا ہے۔

اٰيَاتُهَا 11 | 63 سُوْرَةُ الْمُنٰفِقُوْنَ مَدَنِيَّةٌ 104 | رُكُوْعَاتُهَا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| اِذَا جَآءَكَ الْمُنٰفِقُوْنَ | جب منافق آپ کے پاس آتے ہیں |
| قَالُوْا نَشْهَدُ | (تو) کہتے ہیں ہم گواہی دیتے ہیں |
| اِنَّكَ لَرَسُوْلُ اللّٰهِ ۘ | بے شک آپ واقعی اللہ کے رسول ہیں |
| وَاللّٰهُ يَعْلَمُ | اور اللہ جانتا ہے |
| اِنَّكَ لَرَسُوْلُهٗ ؕ | بے شک آپ واقعی اس کے رسول ہیں |
| وَاللّٰهُ يَشْهَدُ | اور اللہ گواہی دیتا ہے |
| اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَكٰذِبُوْنَ ۚ﴿1﴾ | بلاشبہ منافق یقیناً جھوٹے ہیں۔ ﴿1﴾ |
| اِتَّخَذُوْٓا اَيْمَانَهُمْ جُنَّةً | انہوں نے بنایا ہے اپنی قسموں کو ڈھال |
| فَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ | پھر انہوں نے روکا ہے (لوگوں کو) اللہ کی راہ سے |
| اِنَّهُمْ سَآءَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿2﴾ | بے شک وہ جو عمل کر رہے ہیں بُرا ہے۔ ﴿2﴾ |

وقف لازم

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَلْمُنٰفِقُوْنَ : منافق، نفاق، رئیس المنافقین۔ | لَكٰذِبُوْنَ : کذب بیانی، کذاب، کاذب، تکذیب۔ |
| قَالُوْا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اِتَّخَذُوْٓا : اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ |
| نَشْهَدُ : شاہد، شہید، شہادت، مشہود۔ | سَبِيْلِ : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| لَرَسُوْلُ : رسول، مرسل، ترسیل۔ | سَآءَ : علمائے سوء، اعمال سیئہ۔ |
| وَ : مال و دولت، عفو و درگزر، لازم و ملزوم۔ | مَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ |
| يَعْلَمُ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ | يَعْمَلُوْنَ : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |

اٰیَاتُهَا 11 — 63 سُوۡرَةُ الۡمُنٰفِقُوۡنَ مَدَنِیَّةٌ 104 — رُکُوۡعَاتُهَا 2

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِذَا ① | جَآءَكَ | الۡمُنٰفِقُوۡنَ | قَالُوۡا ② | نَشۡهَدُ |
| جب | آتے ہیں آپ کے پاس | منافق | (تو) کہتے ہیں | ہم گواہی دیتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّكَ ③ | لَرَسُوۡلُ اللّٰهِ ۘ ③ | وَ | اللّٰهُ | یَعۡلَمُ ④ |
| بے شک آپ | واقعی اللہ کے رسول (ہیں) | اور | اللہ | جانتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّكَ ③ | لَرَسُوۡلُهٗ ؕ ③ | وَ | اللّٰهُ | یَشۡهَدُ ④ |
| بے شک آپ | واقعی اس کے رسول (ہیں) | اور | اللہ | گواہی دیتا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّ ③ | الۡمُنٰفِقِیۡنَ | لَکٰذِبُوۡنَ ③ ۚ (1) | اِتَّخَذُوۡۤا |
| بلاشبہ | سب منافق | یقیناً سب جھوٹے (ہیں) | انہوں نے بنایا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَیۡمَانَهُمۡ | جُنَّةً ⑤ | فَصَدُّوۡا ⑥ | عَنۡ سَبِیۡلِ اللّٰهِ ؕ |
| اپنی قسموں (کو) | ڈھال | پھر انہوں نے روکا ہے | (لوگوں کو) اللہ کی راہ سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّهُمۡ ③ | سَآءَ | مَا ⑦ | کَانُوۡا یَعۡمَلُوۡنَ ⑧ (2) |
| بے شک وہ | بُرا (ہے) | جو | وہ سب عمل کر رہے ہیں |

وقف لازم

## ضروری وضاحت

① اِذَا کا ترجمہ کبھی جب اور کبھی اچانک ہوتا ہے۔② قَالُوۡا گزرے ہوئے زمانے کا فعل ہے ضرورتاً ترجمہ حال میں کیا گیا ہے۔③ اِنَّ اور لَ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔ الگ ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑤ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ کبھی پس کبھی تو کبھی پھر کبھی سو ہوتا ہے۔⑦ مَا کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کیا، کس اور کبھی نہیں کیا جاتا ہے۔⑧ یہاں وۡا اور وۡنَ دونوں کا ملا کر ترجمہ سب کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ اٰمَنُوْا | یہ اس وجہ سے بے شک وہ ایمان لائے |
| ثُمَّ كَفَرُوْا | پھر انہوں نے کفر کیا |
| فَطُبِعَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ | تو مُہر لگا دی گئی اُن کے دلوں پر |
| فَهُمْ لَا يَفْقَهُوْنَ ۝3 | سو (اب) وہ سمجھتے نہیں۔ ۝3 |
| وَاِذَا رَاَيْتَهُمْ | اور جب آپ دیکھیں اُنہیں |
| تُعْجِبُكَ اَجْسَامُهُمْ ۭ | (تو) آپکو حیران کرتے ہیں اُنکے جسم (یعنی بھلے لگتے ہیں) |
| وَاِنْ يَّقُوْلُوْا | اور اگر وہ (کوئی بات) کہیں |
| تَسْمَعْ لِقَوْلِهِمْ ۭ | (توتوجہ سے) آپ سنیں گے ان کی بات کو |
| كَاَنَّهُمْ خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ ۭ | گویا کہ وہ (دیوار سے) ٹیک لگائی ہوئی لکڑیاں ہیں |
| يَحْسَبُوْنَ | (بزدل اتنے کہ) وہ (بلا) سمجھتے ہیں |
| كُلَّ صَيْحَةٍ عَلَيْهِمْ ۭ | ہر زوردار آواز کو اپنے اُوپر |
| هُمُ الْعَدُوُّ | وہی (آپ کے اصل) دشمن ہیں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اٰمَنُوْا : امن وسلامتی، امن عامہ، ایمان۔
كَفَرُوْا : کفر، کافر، کفار، کفارمکہ۔
فَطُبِعَ : طباعات، مطبع، طابع۔
عَلٰى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
قُلُوْبِهِمْ : قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔
لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
يَفْقَهُوْنَ : فقہ، فقیہ، فقاہت، فقہ السنۃ۔
وَ : مال ودولت، عفوو درگزر، لازم وملزوم۔

رَاَيْتَهُمْ : رؤیت ہلال کمیٹی، رؤیت باری تعالیٰ۔
تُعْجِبُكَ : عجب، عجیب، تعجب، عجائب گھر۔
اَجْسَامُهُمْ : جسم، اجسام، جسمانی طہارت۔
يَّقُوْلُوْا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
تَسْمَعْ : سمع وبصر، آلہ سماعت، محفل سماع، سامع۔
كُلَّ : کل نمبر، کل کائنات، کل جہان۔
الْعَدُوُّ : عدوّ، اعداء، عداوت۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ ① | بِاَنَّهُمْ | اٰمَنُوْا | ثُمَّ |
| یہ | (اس) وجہ سے کہ بیشک وہ | سب ایمان لائے | پھر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَفَرُوْا | فَطُبِعَ ② | عَلٰى قُلُوْبِهِمْ ③ | فَهُمْ |
| انہوں نے کفر کیا | تو مُہر لگا دی گئی | اُن کے دلوں پر | سو وہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا يَفْقَهُوْنَ ④ ۝3 | وَ | اِذَا ⑤ | رَاَيْتَهُمْ ③ |
| نہیں وہ سب سمجھتے | اور | جب | آپ دیکھیں اُنہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُعْجِبُكَ ⑥ | اَجْسَامُهُمْ ؕ ③ | وَ | اِنْ |
| (تو) حیران کرتے ہیں آپ کو | اُن کے جسم | اور | اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَّقُوْلُوْا | تَسْمَعْ | لِقَوْلِهِمْ ؕ ③ | كَاَنَّهُمْ |
| وہ سب (کوئی بات) کہیں | آپ سنیں گے | ان کی بات کو | گویا کہ وہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| خُشُبٌ | مُّسَنَّدَةٌ ؕ ⑥⑦ | يَحْسَبُوْنَ | كُلَّ |
| لکڑیاں (ہیں) | ٹیک لگائی ہوئی (دیوار سے) | وہ سب سمجھتے ہیں | ہر |

| | | |
|---|---|---|
| صَيْحَةٍ ⑥ | عَلَيْهِمْ ؕ | هُمُ الْعَدُوُّ |
| زوردار آواز کو | اپنے اوپر | وہی (آپ کے اصل) دشمن (ہیں) |

## ضروری وضاحت

①ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، عموماً ضرورتاً ترجمہ یہ کیا جاتا ہے۔②فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔③اسم کے آخر میں هُمْ یا هِمْ کا ترجمہ انکا یا اپنا اور فعل کے آخر میں ترجمہ اُنہیں ہوتا ہے۔④ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑤ اِذَا کا ترجمہ کبھی جب اور کبھی اچانک ہوتا ہے۔⑥فعل کے شروع میں ت اور اسم کے آخر میں ة مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑦اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاحْذَرْهُمْ ؕ قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ۫ | پس آپ بچیں ان سے، اللہ اُنہیں غارت کرے |
| اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ﴿4﴾ | کہاں وہ بہکائے جارہے ہیں۔ ﴿4﴾ |
| وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ تَعَالَوْا | اور جب ان سے کہا جائے (کہ) آؤ |
| يَسْتَغْفِرْ لَكُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ | بخشش کی دعا کرے تمہارے لیے اللہ کا رسول |
| لَوَّوْا رُءُوْسَهُمْ | (تو) وہ ہلا دیتے ہیں اپنے سروں کو |
| وَرَاَيْتَهُمْ يَصُدُّوْنَ | اور آپ دیکھیں گے اُنہیں (کہ) وہ رک جاتے ہیں |
| وَهُمْ مُّسْتَكْبِرُوْنَ ﴿5﴾ | اس حال میں کہ وہ تکبر کرنے والے ہیں۔ ﴿5﴾ |
| سَوَآءٌ عَلَيْهِمْ اَسْتَغْفَرْتَ لَهُمْ | ان پر برابر ہے کیا آپ بخشش مانگیں ان کے لیے |
| اَمْ لَمْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ ؕ | یا آپ بخشش نہ مانگیں اُن کے لیے |
| لَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ ؕ | اللہ ہرگز نہیں معاف کرے گا اُن کو |
| اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى | بے شک اللہ (زبردستی) ہدایت نہیں دیتا |
| الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ﴿6﴾ | نافرمان لوگوں کو۔ ﴿6﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قٰتَلَهُمْ | : قتل، قاتل، مقتول، قتال۔ | مُّسْتَكْبِرُوْنَ | : تکبر، متکبر۔ |
| وَ | : مال ودولت، عفوودرگزر، لازم وملزوم۔ | سَوَآءٌ | : مساوی، مساوات۔ |
| قِيْلَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | عَلَيْهِمْ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| يَسْتَغْفِرْ | : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| رَسُوْلُ | : رسول، مرسل، ترسیل۔ | يَهْدِى | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ |
| رُءُوْسَهُمْ | : رأس المال، رئیس، رؤساء۔ | الْقَوْمَ | : قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ |
| رَاَيْتَهُمْ | : رؤیت ہلال کمیٹی، رؤیت باری تعالیٰ۔ | الْفٰسِقِيْنَ | : فسق وفجور، فاسق وفاجر۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاحْذَرْهُمْ ؕ | قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ۚ | اَنّٰى | يُؤْفَكُوْنَ ① (4) |
| پس آپ بچیں ان سے | اللہ غارت کرے اُنہیں | کہاں | وہ سب بہکائے جا رہے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِذَا | قِيْلَ | لَهُمْ | تَعَالَوْا | يَسْتَغْفِرْ ② |
| اور | جب | کہا جائے | اُن سے | تم سب آؤ | وہ بخشش طلب کرے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَكُمْ | رَسُوْلُ اللّٰهِ | لَوَّوْا ③ | رُءُوْسَهُمْ | وَ |
| تمہارے لیے | اللہ کا رسول | (تو) سب ہلا دیتے ہیں | اپنے سروں کو | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَاَيْتَهُمْ | يَصُدُّوْنَ | وَ | هُمْ ④ |
| آپ دیکھیں گے اُنہیں | (کہ) وہ سب رک جاتے ہیں | اس حال میں کہ | وہ سب |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُّسْتَكْبِرُوْنَ ⑤ (5) | سَوَآءٌ | عَلَيْهِمْ | اَسْتَغْفَرْتَ ②⑥ |
| سب تکبر کرنے والے (ہیں) | برابر (ہے) | اُن پر | کیا آپ بخشش مانگیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ | اَمْ | لَمْ تَسْتَغْفِرْ ② | لَهُمْ ؕ | لَنْ | يَّغْفِرَ اللّٰهُ ⑦ |
| ان کے لیے | یا | آپ بخشش نہ مانگیں | اُن کے لیے | ہرگز نہیں | اللہ معاف کرے گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ ؕ | اِنَّ | اللّٰهَ | لَا يَهْدِي ⑦ | الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ (6) |
| اُن کو | بے شک | اللہ | نہیں ہدایت دیتا | سب نافرمان لوگوں (کو) |

## ضروری وضاحت

①یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔②فعل کے شروع میں اِسْتَ میں طلب کا مفہوم ہوتا ہے، یہاں یَ اور تَ کی وجہ سے شروع سے اَ گرا ہوا ہے۔③یہ گزرے ہوئے زمانے کا فعل ہے ضرورتاً ترجمہ موجودہ زمانے میں کیا گیا ہے۔④ هُمْ الگ استعمال ہو تو اسکا ترجمہ وہ سب ہوتا ہے۔⑤اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے۔⑥یہ دراصل اَاِسْتَغْفَرْتَ تھا، ایک اِ گرا ہوا ہے، اور موجود اَ کا ترجمہ کیا کیا گیا ہے۔⑦یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| هُمُ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ لَا تُنْفِقُوْا | (یہ) وہی ہیں جو کہتے ہیں مت خرچ کرو |
| عَلٰى مَنْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ | ان پر جو رسول اللہ کے پاس ہیں (یعنی صحابہ) |
| حَتّٰى يَنْفَضُّوْا ؕ | یہاں تک کہ وہ منتشر ہو جائیں |
| وَلِلّٰهِ | حالانکہ اللہ ہی کے پاس ہیں |
| خَزَآئِنُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ | آسمانوں اور زمین کے خزانے |
| وَلٰكِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَا يَفْقَهُوْنَ ۝7 | اور لیکن منافق نہیں سمجھتے۔ ۝7 |
| يَقُوْلُوْنَ لَئِنْ رَّجَعْنَآ اِلَى الْمَدِيْنَةِ | وہ کہتے ہیں یقیناً اگر ہم مدینہ واپس گئے |
| لَيُخْرِجَنَّ | (تو) ضرور بالضرور نکال دے گا |
| الْاَعَزُّ مِنْهَا الْاَذَلَّ ؕ | اُس (مدینہ) سے زیادہ عزت والا ذلیل تر کو |
| وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ | حالانکہ عزت تو صرف اللہ کے لیے |
| وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ | اور اسکے رسول کے لیے اور مومنوں کے لیے ہے |
| وَلٰكِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝8 ع | اور لیکن منافق نہیں جانتے۔ ۝8 |

ع 1 8 13

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَقُوْلُوْنَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | الْمُنٰفِقِيْنَ : منافق، نفاق، رئیس المنافقین۔ |
| تُنْفِقُوْا : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ | يَفْقَهُوْنَ : فقہ، فقیہ، فقاہت، فقہ السنۃ۔ |
| عِنْدَ : عند الطلب، عند اللہ ماجور ہوں، عندیہ۔ | رَّجَعْنَآ : رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ |
| حَتّٰى : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ | اِلَى : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| خَزَآئِنُ : خزانہ، خزانے، خزائن۔ | لَيُخْرِجَنَّ : خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| السَّمٰوٰتِ : ارض وسما، کتب سماویہ، آفات سماویہ۔ | الْاَعَزُّ : عزت، باعزت، معزز۔ |
| الْاَرْضِ : ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | الْاَذَلَّ : ذلت ورسوائی، ذلت آمیز۔ |
| لٰكِنَّ : لیکن۔ | يَعْلَمُوْنَ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُمُ | الَّذِيْنَ | يَقُوْلُوْنَ | لَا تُنْفِقُوْا ① | عَلٰى مَنْ |
| (یہ) وہی ہیں | جو | وہ سب کہتے ہیں | مت تم سب خرچ کرو | (ان) پر جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ | حَتّٰى | يَنْفَضُّوْا ؕ | وَ ② |
| رسول اللہ کے پاس (ہیں) | یہاں تک کہ | وہ سب منتشر ہوجائیں | حالانکہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِلّٰهِ | خَزَآئِنُ | السَّمٰوٰتِ ③ | وَ ② | الْاَرْضِ | وَلٰكِنَّ |
| اللہ ہی کے لیے (ہیں) | خزانے | آسمانوں (کے) | اور | زمین (کے) | اور لیکن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْمُنٰفِقِيْنَ | لَا يَفْقَهُوْنَ ④ (7) | يَقُوْلُوْنَ | لَئِنْ | رَّجَعْنَآ |
| سب منافق | نہیں وہ سب سمجھتے | وہ سب کہتے ہیں | یقیناً اگر | ہم واپس گئے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلَى الْمَدِيْنَةِ ③ | لَيُخْرِجَنَّ ⑤⑥ | الْاَعَزُّ ⑦ | مِنْهَا |
| مدینہ کی طرف | (تو) ضرور بالضرور نکال دے گا | زیادہ عزت والا | اُس سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْاَذَلَّ ؕ ⑦ | وَ ② | لِلّٰهِ | الْعِزَّةُ ③ | وَ ② | لِرَسُوْلِهٖ |
| ذلیل تر کو | حالانکہ | اللہ کے لیے (ہے) | عزت | اور | اسکے رسول کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ ② | لِلْمُؤْمِنِيْنَ | وَلٰكِنَّ | الْمُنٰفِقِيْنَ | لَا يَعْلَمُوْنَ ④ ع (8) |
| اور | مؤمنوں کے لیے (ہے) | اور لیکن | سب منافق | نہیں وہ سب جانتے |

ع 1 8 13

## ضروری وضاحت

① لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہوتو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔② وَ کا ترجمہ عموماً اور ہوتا ہے، کبھی حالانکہ یا قسم ہے بھی ہوتا ہے۔③ اسم کے آخر میں ات اور ة مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہوتو اس فعل میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑤ فعل کے شروع میں لَـ اور آخر میں نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ یہاں یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | اے (وہ لوگو) جو ایمان لائے ہو |
| لَا تُلْهِكُمْ اَمْوَالُكُمْ | نہ غافل کردیں تمہیں تمہارے مال |
| وَلَاۤ اَوْلَادُكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ ۚ | اور نہ تمہاری اولاد اللہ کے ذکر سے |
| وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ | اور جو ایسا کرے (یعنی احکام وفرائض میں غفلت کرے) |
| فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝9 | تو وہی لوگ ہی خسارہ پانے والے ہیں۔ ۝9 |
| وَاَنْفِقُوْا مِنْ مَّا | اور خرچ کرو (اس) میں سے جو |
| رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ | ہم نے رزق دیا ہے تمہیں اس سے پہلے |
| اَنْ يَّاْتِيَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ | کہ آجائے تم میں سے کسی ایک کو موت |
| فَيَقُوْلَ رَبِّ | پھر وہ کہے (اے میرے) رب |
| لَوْلَاۤ اَخَّرْتَنِيْۤ | کیوں نہ تو نے مہلت دی مجھے |
| اِلٰۤى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ۙ | قریبی مدت تک |
| فَاَصَّدَّقَ | (کہ) پس میں خیرات کرلیتا |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اٰمَنُوْا : امن، ایمان، مومن۔
لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
اَمْوَالُكُمْ : اموال، مال ودولت، مال وجان۔
اَوْلَادُكُمْ : ولادت، ولد، اولاد، مولود۔
ذِكْرِ : ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔
يَّفْعَلْ : فعل، فاعل، مفعول، افعال۔
الْخٰسِرُوْنَ : خسارہ، خائب وخاسر۔
اَنْفِقُوْا : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔

رَزَقْنٰكُمْ : رزق، رزّاق، رازق۔
قَبْلِ : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔
اَحَدَكُمْ : واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔
فَيَقُوْلَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
اَخَّرْتَنِيْ : مؤخر، تاخیر، آخری، اخیر۔
اِلٰۤى : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔
اَجَلٍ : اجل، فرشتۂ اجل، لقمۂ اجل۔
فَاَصَّدَّقَ : صدقہ، صدقات۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا تُلْهِكُمْ ①② |
| اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے ہو | نہ غافل کردیں تمہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَمْوَالُكُمْ ② | وَ | لَاۤ | اَوْلَادُكُمْ ② | عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ ۚ |
| تمہارے مال | اور | نہ | تمہاری اولاد | اللہ کے ذکر سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنْ | يَّفْعَلْ | ذٰلِكَ ③ | فَاُولٰٓئِكَ |
| اور | جو | وہ کرے | ایسا | تو وہی (لوگ) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ④ ﴿9﴾ | وَ | اَنْفِقُوْا | مِنْ مَّا |
| ہی سب خسارہ پانے والے (ہیں) | اور | تم سب خرچ کرو | (اس) میں سے جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَزَقْنٰكُمْ ② | مِّنْ قَبْلِ | اَنْ | يَّاْتِيَ ⑤ | اَحَدَكُمُ |
| ہم نے رزق دیا ہے تمہیں | (اس) سے پہلے | کہ | آجائے | تم میں سے کسی ایک کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْمَوْتُ | فَيَقُوْلَ | رَبِّ ⑥ | لَوْلَاۤ ⑦ |
| موت | پھر وہ کہے | (اے میرے) رب | کیوں نہ |

| | | |
|---|---|---|
| اَخَّرْتَنِيْۤ | اِلٰۤى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ۙ | فَاَصَّدَّقَ |
| تو نے مجھے مہلت دی | قریبی مدت تک | (کہ) پس میں خیرات کرلیتا |

**ضروری وضاحت**

① تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② كُمْ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں اور اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمھارا، تمھاری، تمھارے ہوتا ہے۔ ③ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، ضرورتاً ترجمہ ایسا کیا گیا ہے۔ ④ هُمْ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑥ یہ دراصل يَا رَبِّيْ تھا، شروع سے يَا اور آخر سے يْ تخفیف کیلئے گرے ہوئے ہیں، اسی لیے ترجمہ اے میرے کیا گیا ہے۔ ⑦ لَوْلَا کے بعد فعل ہو تو ترجمہ کیوں نہیں ورنہ ترجمہ اگر نہ ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ اَكُنْ مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿10﴾ | اور میں ہو جاتا نیک لوگوں میں سے۔ ﴿10﴾ |
| وَلَنْ يُّؤَخِّرَ اللّٰهُ نَفْسًا | اور اللہ ہرگز نہیں مہلت دے گا کسی نفس کو |
| اِذَا جَآءَ اَجَلُهَا ؕ وَاللّٰهُ | جب اُس (کی موت) کا وقت آجائے گا، اور اللہ |
| خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿11﴾ | خوب خبر دار ہے (اس) سے جو تم عمل کرتے ہو۔ ﴿11﴾ |

ع 2 3 14

## اٰيَاتُهَا 18 — 64 سُوْرَةُ التَّغَابُنِ مَدَنِيَّةٌ 108 — رُكُوْعَاتُهَا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| يُسَبِّحُ لِلّٰهِ | تسبیح بیان کرتی ہے اللہ کی (ہر چیز) |
| مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۚ | جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے |
| لَهُ الْمُلْكُ | اُسی کی ہی بادشاہی ہے |
| وَلَهُ الْحَمْدُ ۫ | اور اُسی کی ہی سب تعریف ہے |
| وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿1﴾ | اور وہ ہر چیز پر خوب قدرت رکھنے والا ہے۔ ﴿1﴾ |
| هُوَ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ | وہی ہے جس نے تمہیں پیدا کیا |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الصّٰلِحِيْنَ : اصلاح، نیک صالح، صلح، اعمال صالحہ۔ | فِي : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت، فی زمانہ۔ |
| يُؤَخِّرَ : مؤخر، تاخیر، اخیر۔ | السَّمٰوٰتِ : ارض وسما، کتب سماویہ، آفات سماویہ۔ |
| نَفْسًا : نفس، نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔ | الْاَرْضِ : ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ |
| اَجَلُهَا : اجل، فرشتہ اجل، لقمہ اجل۔ | الْمُلْكُ : ملک، ملوکیت، مملکت، ملکی حالات۔ |
| خَبِيْرٌ : خبر، اخبار، مخبر، خبردار، باخبر، خبیر۔ | الْحَمْدُ : حمد وثنا، حامد، محمود، حماد، حمید۔ |
| بِمَا : بالکل، بالواسطہ/ ماحول، ماتحت، ماجرا۔ | شَيْءٍ : شے، اشیا، اشیائے خورد ونوش۔ |
| تَعْمَلُوْنَ : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ | قَدِيْرٌ : قدرت، قادر، قدیر، مقدر۔ |
| يُسَبِّحُ : تسبیح، تسبیحات، سبحان اللہ۔ | خَلَقَكُمْ : خالق، مخلوق، تخلیق، خلقِ خدا۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَكُنْ | مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ⑩ | وَ | لَنْ ① | يُّؤَخِّرَ ② |
| اور | میں ہو جاتا | نیک لوگوں میں سے | اور | ہر گز نہیں | مہلت دے گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللّٰهُ ③ | نَفْسًا ④ | اِذَا ⑤ | جَآءَ | اَجَلُهَا ؕ |
| الله | کسی نفس کو | جب | آ گیا | اُس کا وقت |

ع 2 3 14

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اللّٰهُ | خَبِيْرٌۢ ⑥ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ ⑪ ع |
| اور | الله | خوب خبردار | (اس) سے جو | تم سب عمل کرتے ہو |

اٰيَاتُهَا 18 | 64 سُوْرَةُ التَّغَابُنِ مَدَنِيَّةٌ 108 | رُكُوْعَاتُهَا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُسَبِّحُ ② | لِلّٰهِ | مَا | فِي السَّمٰوٰتِ | وَمَا | فِي الْاَرْضِ ۚ |
| تسبیح بیان کرتی ہے | اللہ کی | (ہر چیز) جو | آسمانوں میں (ہے) | اور جو | زمین میں (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهُ الْمُلْكُ ⑦ | وَ | لَهُ الْحَمْدُ ⑦ ز | وَ | هُوَ |
| اُسی کی ہی بادشاہی (ہے) | اور | اُسی کی ہی سب تعریف (ہے) | اور | وہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيْرٌ ⑥ ① | هُوَ | الَّذِيْ ⑧ | خَلَقَكُمْ |
| ہر چیز پر | خوب قدرت رکھنے والا (ہے) | وہ (ہے) | جس نے | پیدا کیا تمہیں |

**ضروری وضاحت**

① فعل سے پہلے علامت لَنْ ہو تو مستقبل میں تاکید کے ساتھ کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔② یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ اِذَا کا ترجمہ کبھی جب اور کبھی اچانک ہوتا ہے۔⑥ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦ هٗ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔⑧ اَلَّذِيْ واحد مذکر کی علامت ہے، ترجمہ جو یا جس کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَمِنْكُمْ كَافِرٌ | پھر تم میں سے کوئی کافر ہے |
| وَّمِنْكُمْ مُّؤْمِنٌ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا | اور تم میں سے کوئی مومن ہے، اور اللہ (اُس) کو جو |
| تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿2﴾ | تم عمل کرتے ہو خوب دیکھنے والا ہے۔ ﴿2﴾ |
| خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ | اُس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا |
| بِالْحَقِّ وَصَوَّرَكُمْ | حق کے ساتھ اور اُسی نے تمہیں صورتیں دیں |
| فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ ۚ | تو بہت اچھی بنائیں تمہاری صورتیں |
| وَاِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ﴿3﴾ | اور اسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔ ﴿3﴾ |
| يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ | وہ جانتا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے |
| وَيَعْلَمُ مَا تُسِرُّوْنَ | اور وہ جانتا ہے جو تم چھپاتے ہو |
| وَمَا تُعْلِنُوْنَ ؕ وَاللّٰهُ | اور جو تم ظاہر کرتے ہو، اور اللہ |
| عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿4﴾ | خوب جاننے والا ہے سینوں والی باتوں کو۔ ﴿4﴾ |
| اَلَمْ يَاْتِكُمْ نَبَؤُا | کیا نہیں آئی تمہارے پاس خبر |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَمِنْكُمْ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | صَوَّرَكُمْ | : مصور، تصویر، فن مصوری۔ |
| مُّؤْمِنٌ | : امن وسلامتی، امن عامہ، ایمان۔ | فَاَحْسَنَ | : احسن جزاء، حسن، احسان، محسن۔ |
| تَعْمَلُوْنَ | : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ | يَعْلَمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| بَصِيْرٌ | : سمع وبصر، بصارت، مبصر، تبصرہ۔ | تُسِرُّوْنَ | : اسرار ورموز، پراسرار، سرنہاں۔ |
| خَلَقَ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | تُعْلِنُوْنَ | : علی الاعلان، علانیہ طور پر۔ |
| السَّمٰوٰتِ | : ارض وسماء، کتب سماویہ، سماوی آفات۔ | بِذَاتِ | : ذات، ذاتی طور پر، بذات خود۔ |
| الْاَرْضَ | : ارض وسماء، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | الصُّدُوْر | : شق صدر، شرح صدر، ضیق الصدر۔ |
| بِالْحَقِّ | : حق وباطل، حقیقت، حق گوئی، حقوق۔ | نَبَؤُا | : نبی، نبوت، انبیا۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمِنْكُمْ ① | كَافِرٌ ② | وَّ | مِنْكُمْ | مُّؤْمِنٌ ② ط | وَاللّٰهُ |
| پھر تم میں سے | کوئی کافر (ہے) | اور | تم میں سے | کوئی مومن (ہے) | اور اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | بَصِيْرٌ ③ (2) | خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ ④ |
| (اُس) کو جو | تم سب عمل کرتے ہو | خوب دیکھنے والا (ہے) | اُس نے پیدا کیا | آسمانوں (کو) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَالْاَرْضَ | بِالْحَقِّ | وَ | صَوَّرَكُمْ ⑤ | فَاَحْسَنَ |
| اور زمین (کو) | حق کے ساتھ | اور | اُسی نے صورتیں دیں تمہیں | تو اچھی بنائیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| صُوَرَكُمْ ⑤ ج | وَ | اِلَيْهِ | الْمَصِيْرُ (3) | يَعْلَمُ |
| تمہاری صورتیں | اور | اسی کی طرف | لوٹ کر جانا ہے | وہ جانتا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا ⑥ | فِي السَّمٰوٰتِ ④ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | يَعْلَمُ |
| جو (کچھ) | آسمانوں میں | اور | زمین (میں ہے) | اور | وہ جانتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَا ⑥ | تُسِرُّوْنَ | وَمَا | تُعْلِنُوْنَ ط | وَاللّٰهُ |
| جو | تم سب چھپاتے ہو | اور جو | تم سب ظاہر کرتے ہو | اور اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلِيْمٌ ③ | بِذَاتِ الصُّدُوْرِ (4) | اَ ⑦ | لَمْ يَاْتِكُمْ ⑧ | نَبَؤُا |
| خوب جاننے والا (ہے) | سینوں والی باتوں کو | کیا | نہیں آئی تمہارے پاس | خبر |

## ضروری وضاحت

① لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ پس، تو، پھر یا سو ہوتا ہے۔ ② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ کوئی کیا گیا ہے۔ ③ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے ④ ات جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑤ كُمْ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں اور اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمھارا یا اپنا ہوتا ہے۔ ⑥ مَا کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کیا، کس اور کبھی نہیں کیا جاتا ہے۔ ⑦ أ اگر الگ استعمال ہو تو ترجمہ کیا کیا جاتا ہے۔ ⑧ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| اَلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَبْلُ ؗ | (اُن لوگوں کی) جنہوں نے کفر کیا اس سے قبل |
| فَذَاقُوْا وَبَالَ اَمْرِهِمْ | پھر انہوں نے چکھ لیا اپنے کام کا وبال |
| وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝5 | اور ان کے لیے بہت دردناک عذاب ہے۔ ۝5 |
| ذٰلِكَ بِاَنَّهٗ | یہ اس وجہ سے کہ بے شک یہ حقیقت ہے کہ |
| كَانَتْ تَّاْتِيْهِمْ | آتے تھے اُن کے پاس |
| رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ | اُن کے رسول واضح دلائل کے ساتھ |
| فَقَالُوْٓا اَبَشَرٌ يَّهْدُوْنَنَا ؗ | تو وہ کہتے کیا کوئی انسان راہ دکھائیں گے ہمیں |
| فَكَفَرُوْا وَتَوَلَّوْا | پھر انہوں نے کفر کیا اور منہ پھیر لیا |
| وَّاسْتَغْنَى اللّٰهُ ؕ | اور اللہ نے (بھی) بے پروائی کی |
| وَاللّٰهُ غَنِيٌّ حَمِيْدٌ ۝6 | اور اللہ بہت بے پروا بے حد تعریف والا ہے۔ ۝6 |
| زَعَمَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا | گمان کیا (اُن لوگوں نے) جنہوں نے کفر کیا |
| اَنْ لَّنْ يُّبْعَثُوْا ؕ | کہ ہرگز نہیں وہ (دوبارہ) اُٹھائے جائیں گے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَفَرُوْا | : کفر، کافر، کفار، تکفیر۔ | بِالْبَيِّنٰتِ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| مِنْ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | فَقَالُوْٓا | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| قَبْلُ | : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ | بَشَرٌ | : بشر، بشری تقاضا، نور و بشر، خیر البشر۔ |
| فَذَاقُوْا | : ذائقہ، خوش ذائقہ، بدذائقہ۔ | يَّهْدُوْنَنَا | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ |
| وَبَالَ | : گناہوں کا وبال، وبالِ جان۔ | اسْتَغْنَى | : غنی، مستغنی، اغنیا، استغناء۔ |
| اَمْرِهِمْ | : امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ | حَمِيْدٌ | : حمد وثناء، حامد، محمود، حماد، حمید۔ |
| اَلِيْمٌ | : الم ناک، رنج والم۔ | زَعَمَ | : زُعم میں مبتلا ہونا، زُعمِ باطل، زعیم۔ |
| رُسُلُهُمْ | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | يُّبْعَثُوْا | : بعث بعد الموت، بعثت، مبعوث۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مِنْ قَبْلُ ؗ | فَذَاقُوْا |
| جن | سب نے کفر کیا | (اس) سے قبل | پھر انہوں نے چکھ لیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَبَالَ | اَمْرِهِمْ | وَ | لَهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ ۝5 |
| وبال | اپنے کام کا | اور | ان کے لیے | عذاب (ہے) | بہت دردناک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ ① | بِاَنَّهٗ ② | كَانَتْ ③ | تَّاْتِيْهِمْ ③ | رُسُلُهُمْ |
| یہ | (اس) وجہ سے کہ بیشک یہ (حقیقت ہے) | کہ تھے | آتے اُنکے پاس | اُن کے رسول |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالْبَيِّنٰتِ ③ | فَقَالُوْٓا | اَ | بَشَرٌ ④⑤ | يَّهْدُوْنَنَا ؗ |
| واضح دلائل کے ساتھ | تو ان سب نے کہا | کیا | کوئی انسان | وہ سب راہ دکھائیں گے ہمیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَكَفَرُوْا | وَ | تَوَلَّوْا ⑥ | وَّ | اسْتَغْنَى اللّٰهُ ؕ ⑦ |
| پھر انہوں نے کفر کیا | اور | اُن سب نے منہ پھیر لیا | اور | اللہ نے (بھی) بے پروائی کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اللّٰهُ | غَنِيٌّ | حَمِيْدٌ ۝6 | زَعَمَ |
| اور | اللہ | بہت بے پروا | بے حد تعریف والا (ہے) | گمان کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | كَفَرُوْٓا | اَنْ | لَّنْ | يُّبْعَثُوْا ؕ |
| جن | سب نے کفر کیا | کہ | ہر گز نہیں | وہ سب (دوبارہ) اُٹھائے جائیں گے |

ضروری وضاحت

①ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، عموماً ضرورتاً ترجمہ یہ کر دیا جاتا ہے۔② بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب،
بوجہ ہوتا ہے۔③فعل کے آخر پر تْ اور شروع میں تَ اور اسم کے آخر میں ات مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔
④ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤بَشَرٌ سے مُراد پوری جنس ہے اسی لیے بعد میں فعل جمع آیا ہے۔
⑥اس فعل میں موجود تَ اور شد میں اہتمام سے کام کرنیکا مفہوم ہے۔⑦فعل کے بعد پیش والا اسم اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| قُلۡ بَلٰى وَرَبِّىۡ | آپ کہہ دیجیے ہاں کیوں نہیں! میرے رب کی قسم |
| لَتُبۡعَثُنَّ | تم ضرور بالضرور (دوبارہ) اُٹھائے جاؤ گے |
| ثُمَّ لَتُنَبَّؤُنَّ | پھر ضرور بالضرور تم خبر دیے جاؤ گے |
| بِمَا عَمِلۡتُمۡ ؕ | (اس) کی جو تم نے عمل کیے |
| وَذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيۡرٌ ﴿7﴾ | اور یہ اللہ پر بہت آسان ہے۔ ﴿7﴾ |
| فَاٰمِنُوۡا بِاللّٰهِ وَرَسُوۡلِهٖ | سو ایمان لے آؤ اللہ اور اس کے رسول پر |
| وَالنُّوۡرِ الَّذِىۡۤ اَنۡزَلۡنَا ؕ وَاللّٰهُ | اور (اس) نور پر جو ہم نے نازل کیا، اور اللہ |
| بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ خَبِيۡرٌ ﴿8﴾ | (اس) سے جو تم عمل کرتے ہو خوب خبردار ہے۔ ﴿8﴾ |
| يَوۡمَ يَجۡمَعُكُمۡ لِيَوۡمِ الۡجَمۡعِ | جس دن وہ جمع کرے گا تمہیں جمع ہونے کے دن کو |
| ذٰلِكَ يَوۡمُ التَّغَابُنِ ؕ | وہی نقصان (یا ہار جیت) کا دن ہے |
| وَمَنۡ يُّؤۡمِنۡۢ بِاللّٰهِ | اور جو کوئی اللہ پر ایمان لائے |
| وَيَعۡمَلۡ صَالِحًا | اور وہ نیک عمل کرے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُلۡ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوالِ زریں۔ | فَاٰمِنُوۡا | : امن وسلامتی، امنِ عامہ، ایمان۔ |
| رَبِّىۡ | : ربّ، ربِّ کائنات، توحیدِ ربوبیت، مربی۔ | رَسُوۡلِهٖ | : رسول، مرسل، ترسیل۔ |
| لَتُبۡعَثُنَّ | : بعث بعد الموت، بعثت، مبعوث۔ | النُّوۡرِ | : بدرِ منیر، نور، منور، انوار۔ |
| لَتُنَبَّؤُنَّ | : نبی، نبوت، انبیاء۔ | اَنۡزَلۡنَا | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| بِمَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | خَبِيۡرٌ | : خبر، اخبار، مخبر، خبردار، باخبر، خبیر۔ |
| عَمِلۡتُمۡ | : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ | يَوۡمَ | : یوم، ایام، یومِ آخرت، یومِ آزادی۔ |
| عَلَى | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | يَجۡمَعُكُمۡ | : جمع، جمیع، جامع، مجمع، جماعت، اجتماع۔ |
| يَسِيۡرٌ | : میسّر۔ | صَالِحًا | : اصلاح، عملِ صالح، صلح، اعمالِ صالحہ۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُلْ ① | بَلٰى | وَرَبِّيْ ② | لَتُبْعَثُنَّ ③④ |
| آپ کہہ دیجیے | ہاں کیوں نہیں | میرے رب کی قسم | تم ضرور بالضرور (دوبارہ) اُٹھائے جاؤ گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | لَتُنَبَّؤُنَّ ③④ | بِمَا | عَمِلْتُمْ ؕ | وَ | ذٰلِكَ ⑤ |
| پھر | ضرور بالضرور تم خبر دیے جاؤ گے | (اس) کی جو | تم نے عمل کیے | اور | یہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَى اللّٰهِ | يَسِيْرٌ ⑥ ۝7 | فَاٰمِنُوْا | بِاللّٰهِ | وَ |
| اللہ پر | بہت آسان (ہے) | سو تم سب ایمان لے آؤ | اللہ پر | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَسُوْلِهٖ | وَالنُّوْرِ | الَّذِيْٓ | اَنْزَلْنَا ⑦ ؕ | وَاللّٰهُ |
| اس کے رسول (پر) | اور (اس) نور (پر) | جو | ہم نے نازل کیا | اور اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | خَبِيْرٌ ۝8 | يَوْمَ | يَجْمَعُكُمْ |
| (اس) سے جو | تم سب عمل کرتے ہو | خوب خبردار (ہے) | جس دن | وہ جمع کرے گا تمہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِيَوْمِ الْجَمْعِ ⑧ | ذٰلِكَ ⑤ | يَوْمُ التَّغَابُنِ ؕ | وَ |
| جمع ہونے کے دن کو | وہ | نقصان (یا ہار جیت) کا دن (ہے) | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | يُّؤْمِنْ | بِاللّٰهِ | وَ | يَعْمَلْ | صَالِحًا |
| جو (کوئی) | وہ ایمان لائے | اللہ پر | اور | وہ عمل کرے | نیک |

### ضروری وضاحت

①قُلْ قَوْلٌ سے بنا ہے، گرامر کے اصول کے مطابق و گر گئی ہے۔② وَ کا ترجمہ عموماً اور ہوتا ہے اور کبھی حالانکہ اور کبھی قسم ہے ہوتا ہے۔③ شروع میں لَ اور آخر میں نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔④ علامت تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے اور یہ علامت بات میں زور ڈالنے کیلئے آتی ہے۔⑥ یہاں يَ اصل لفظ کا حصہ ہے۔⑦فعل کے آخر میں نَا سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے ہوتا ہے۔⑧ اسم کیساتھ لِ کا ترجمہ کبھی کا، کی، کو بھی ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| يُّكَفِّرْ عَنْهُ سَيِّاٰتِهٖ | (تو) وہ دور کردے گا اُس سے اُس کی بُرائیاں |
| وَيُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ | اور وہ داخل کرے گا اُسے (ایسے) باغات میں |
| تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ | (کہ) بہتی ہیں اُن کے نیچے سے نہریں |
| خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ | ہمیشہ رہنے والے ہیں اُن میں ہمیشہ ہمیشہ |
| ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝9 | یہی بہت بڑی کامیابی ہے۔ ۝9 |
| وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا | اور (وہ لوگ) جنہوں نے کفر کیا |
| وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ | اور اُنہوں نے جھٹلایا ہماری آیات کو |
| اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ | وہی (لوگ) آگ والے ہیں |
| خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ | ہمیشہ رہنے والے ہیں اُس میں |
| وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝10 ع | اور (وہ) بُرا ٹھکانا ہے۔ ۝10 ع |
| مَآ اَصَابَ مِنْ مُّصِيْبَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ | نہیں پہنچتی کوئی مصیبت مگر اللہ ہی کے حکم سے |
| وَمَنْ يُّؤْمِنْ بِاللّٰهِ | اور جو ایمان لے آئے اللہ پر |

ع 1 10 15 الثلثة

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُّكَفِّرْ | کفارہ مجلس، گناہوں کا کفارہ۔ | اَلْفَوْزُ | فوز وفلاح، عہدے پر فائز ہونا۔ |
| سَيِّاٰتِهٖ | علمائے سوء، اعمال سیئہ، ظن سوء۔ | اَلْعَظِيْمُ | عظمت، اجر عظیم، معظم، تعظیم۔ |
| يُدْخِلْهُ | دخل، داخل، داخلہ، مداخلت۔ | كَذَّبُوْا | کذب بیانی، کذاب، کاذب، تکذیب۔ |
| تَجْرِيْ | جاری، اجرا۔ | اَصْحٰبُ | صاحب، صحبت، صحابی، صحابہ۔ |
| تَحْتِهَا | ماتحت، تحت الثریٰ، تحت الشعور۔ | اَصَابَ | مصیبت، آلام ومصائب۔ |
| اَلْاَنْهٰرُ | نہر، انہار، نہریں، محکمہ انہار۔ | اِلَّا | اِلا ماشاءاللہ، اِلا قلیل، اِلا یہ کہ۔ |
| خٰلِدِيْنَ | خالد، خلد بریں۔ | بِاِذْنِ | اذن عام، باذن اللہ، اذن الٰہی۔ |
| اَبَدًا | ابد الآباد، ابدی نیند سلا دیا۔ | يُّؤْمِنْ | امن وسلامتی، مؤمن، ایمان۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُّكَفِّرْ | عَنْهُ | سَيِّاٰتِهٖ ① | وَيُدْخِلْهُ ① | جَنّٰتٍ |
| (تو) وہ دور کردے گا | اُس سے | اُسکی بُرائیاں | اور وہ داخل کرے گا اُسے | (ایسے) باغات (میں) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَجْرِيْ ② | مِنْ تَحْتِهَا ③ | الْاَنْهٰرُ | خٰلِدِيْنَ |
| (کہ) بہتی ہیں | اُن کے نیچے سے | نہریں | سب ہمیشہ رہنے والے (ہیں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِيْهَآ | اَبَدًا ؕ | ذٰلِكَ ④ | الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿9﴾ | وَ |
| اُن میں | ہمیشہ ہمیشہ | یہی | بہت بڑی کامیابی (ہے) | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | وَ | كَذَّبُوْا | بِاٰيٰتِنَآ ⑤ |
| (وہ لوگ) جن | سب نے کفر کیا | اور | انہوں نے جھٹلایا | ہماری آیات کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | اَصْحٰبُ النَّارِ | خٰلِدِيْنَ | فِيْهَا ؕ | وَ |
| وہی (لوگ) | آگ والے (ہیں) | سب ہمیشہ رہنے والے (ہیں) | اُس میں | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِئْسَ | الْمَصِيْرُ ﴿10﴾ ع | مَآ | اَصَابَ | مِنْ مُّصِيْبَةٍ ⑥⑦ |
| بُرا | ٹھکانا (ہے) | نہیں | پہنچتی | کوئی مصیبت |

ع 10 15 الثلثة

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | بِاِذْنِ اللّٰهِ ⑤ ؕ | وَ | مَنْ | يُّؤْمِنْ | بِاللّٰهِ ⑤ |
| مگر | اللہ ہی کے حکم سے | اور | جو | وہ ایمان لے آئے | اللہ پر |

## ضروری وضاحت

① ہٗ یا ہٖ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا یا اپنا ہوتا ہے اور فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔② تـ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ هَا واحد مؤنث کی علامت ہے، کبھی جمع کیلئے بھی استعمال ہوتی ہے۔④ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، عموماً ضرورتاً ترجمہ یہ کیا جاتا ہے۔⑤ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ، بذریعہ کیا جاتا ہے۔⑥ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| يَهْدِ قَلْبَهٗ ؕ | (تو اللہ) ہدایت دیتا ہے اُس کے دل کو |
| وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ ﴿11﴾ | اور اللہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے۔﴿11﴾ |
| وَاَطِیْعُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ ۚ | اور تم اللہ کی اطاعت کرو اور رسول کی اطاعت کرو |
| فَاِنْ تَوَلَّیْتُمْ | پس اگر تم پھر جاؤ |
| فَاِنَّمَا عَلٰی رَسُوْلِنَا | تو بے شک صرف ہمارے رسول کے ذمے تو |
| الْبَلٰغُ الْمُبِیْنُ ﴿12﴾ | واضح پہنچا دینا ہے۔﴿12﴾ |
| اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ | اللہ (وہ ہے کہ) نہیں کوئی (سچا) معبود مگر وہی |
| وَعَلَی اللّٰهِ فَلْیَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ﴿13﴾ | اور اللہ پر ہی پس چاہیے کہ مومن بھروسا کریں۔﴿13﴾ |
| یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا | اے (وہ لوگو) جو ایمان لائے ہو |
| اِنَّ مِنْ اَزْوَاجِكُمْ وَاَوْلَادِكُمْ | بلاشبہ تمہاری بیویوں اور تمہاری اولاد میں سے |
| عَدُوًّا لَّكُمْ فَاحْذَرُوْهُمْ ۚ | کچھ تمہارے دشمن ہیں تو تم ہوشیار رہو اُن سے |
| وَاِنْ تَعْفُوْا وَتَصْفَحُوْا وَتَغْفِرُوْا | اور اگر تم معاف کر دو اور درگزر کرو اور بخش دو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَهْدِ | : ہدایت، ہادی برحق۔ | عَلٰى | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| قَلْبَهٗ | : قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔ | فَلْیَتَوَكَّلِ | : توکل، متوکل علی اللہ۔ |
| شَیْءٍ | : شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔ | الْمُؤْمِنُوْنَ | : امن وسلامتی، مؤمن، ایمان۔ |
| عَلِیْمٌ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ | اَزْوَاجِكُمْ | : زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔ |
| اَطِیْعُوا | : اطاعت، مطیع وفرمانبردار۔ | اَوْلَادِكُمْ | : ولادت، ولد، اولاد، مولود۔ |
| الْبَلٰغُ | : ابلاغ، تبلیغ۔ | عَدُوًّا | : عدوّ، اعداء، عداوت۔ |
| الْمُبِیْنُ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | تَعْفُوْا | : معاف، عفوودرگزر، معافی۔ |
| اِلٰهَ | : الٰہ العالمین، الوہیت، رضائے الٰہی۔ | تَغْفِرُوْا | : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَهْدِ ① | قَلْبَهٗ ؕ | وَاللّٰهُ | بِكُلِّ شَيْءٍ | عَلِيْمٌ ⑪ |
| وہ ہدایت دیتا ہے | اُس کے دل کو | اور اللہ | ہر چیز کو | خوب جاننے والا (ہے) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَطِيْعُوا | اللّٰهَ ② | وَ | اَطِيْعُوا | الرَّسُوْلَ ۚ ② | فَاِنْ |
| اور | تم سب اطاعت کرو | اللہ (کی) | اور | تم سب اطاعت کرو | رسول (کی) | پس اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَوَلَّيْتُمْ ③ | فَاِنَّمَا ④ | عَلٰى رَسُوْلِنَا | الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ⑫ |
| تم پھر جاؤ | تو بے شک صرف | ہمارے رسول پر | واضح پہنچا دینا (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ | لَآ اِلٰهَ ⑤ | اِلَّا هُوَ ؕ | وَعَلَى اللّٰهِ | فَلْيَتَوَكَّلِ ⑥③⑦ |
| اللہ | نہیں کوئی (سچا) معبود | مگر وہی | اور اللہ پر (ہی) | پس چاہیے کہ بھروسا کریں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْمُؤْمِنُوْنَ ⑬ | يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اِنَّ | مِنْ اَزْوَاجِكُمْ ⑧ |
| سب ایمان لانیوالے | اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے (ہو) | بلا شبہ | تمہاری بیویوں میں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَوْلَادِكُمْ | عَدُوًّا | لَّكُمْ | فَاحْذَرُوْهُمْ ۚ |
| اور | تمہاری اولاد (میں سے) | کچھ دشمن (ہیں) | تمہارے لیے | تو تم سب ہوشیار رہو اُن سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنْ | تَعْفُوْا | وَ | تَصْفَحُوْا | وَ | تَغْفِرُوْا |
| اور | اگر | تم سب معاف کردو | اور | تم سب درگزر کرو | اور | تم سب بخش دو |

### ضروری وضاحت

① یہ دراصل يَهْدِيْ تھا گرامر کے اصول کے مطابق یْ گری ہوئی ہے۔② فعل کے بعد زبر والا اسم ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔
③ اس فعل میں موجود تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔④ اِنَّ کے ساتھ مَا ہو تو اس میں صرف کا مفہوم ہوتا ہے۔
⑤ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو لَا کا ترجمہ کوئی نہیں کیا جاتا ہے۔⑥ وَ یا فَ کے بعد "لْ" کا ترجمہ چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔⑦ یہاں
یِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑧ اَزْوَاجٌ کا اصل ترجمہ جوڑا ہے، اس لیے خاوند اور بیوی دونوں کے لیے یہ لفظ استعمال ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿14﴾ | تو بیشک اللہ بہت بخشنے والا بڑا مہربان ہے۔ ﴿14﴾ |
| اِنَّمَآ اَمْوَالُكُمْ وَاَوْلَادُكُمْ | بے شک تمہارے مال اور تمہاری اولاد |
| فِتْنَةٌ ؕ | (محض) ایک آزمائش ہیں |
| وَاللّٰهُ عِنْدَهٗٓ اَجْرٌ عَظِيْمٌ ﴿15﴾ | اور اللہ اُس کے پاس بہت بڑا اجر ہے۔ ﴿15﴾ |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ مَا اسْتَطَعْتُمْ | پس تم ڈرو اللہ سے جتنی تم طاقت رکھتے ہو |
| وَاسْمَعُوْا وَاَطِيْعُوْا | اور (اللہ کے احکام کو) تم سنو اور حکم مانو |
| وَاَنْفِقُوْا | اور (اللہ کی راہ میں) تم خرچ کرو |
| خَيْرًا لِّاَنْفُسِكُمْ ؕ | (یہ) تمہارے نفسوں کے لیے بہتر ہوگا |
| وَمَنْ يُّوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ | اور جو بچالیا گیا اپنے نفس کے بخل (یا حرص) سے |
| فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿16﴾ | تو وہی (لوگ) ہی کامیاب ہونے والے ہیں۔ ﴿16﴾ |
| اِنْ تُقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا | اگر تم اللہ کو قرض دو اچھا قرض (یعنی اسکی راہ میں خرچ کروتو) |
| يُّضٰعِفْهُ لَكُمْ | وہ بڑھادے گا اُسے تمہارے لیے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| غَفُوْرٌ | مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | اَطِيْعُوْا | اطاعت، مطیع وفرمانبردار۔ |
| رَّحِيْمٌ | رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ | اَنْفِقُوْا | نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| فِتْنَةٌ | فتنہ وفساد، فتان، پرفتن دور۔ | لِّاَنْفُسِكُمْ | الحمد للہ، لہٰذا۔ |
| عِنْدَهٗٓ | عند الطلب، عند اللہ ماجور ہوں، عندیہ۔ | نَفْسِهٖ | نفس، نفسا نفسی، نفوسِ قدسیہ۔ |
| عَظِيْمٌ | عظمت، اجرِ عظیم، معظم، تعظیم۔ | الْمُفْلِحُوْنَ | فوز وفلاح، فلاح دارین، فلاحی ادارہ۔ |
| فَاتَّقُوا | تقویٰ، متقی۔ | تُقْرِضُوا | قرض حسنہ، قرض، مقروض۔ |
| اسْتَطَعْتُمْ | استطاعت، حسب استطاعت۔ | حَسَنًا | احسن جزاء، حسن، احسان، محسن۔ |
| وَاسْمَعُوْا | سمع وبصر، آلہ سماعت، محفل سماع، سامع۔ | يُّضٰعِفْهُ | ذو اضعاف اقل۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّ | اللّٰهَ | غَفُوْرٌ ① | رَّحِيْمٌ ① (14) | اِنَّمَآ ② |
| توبیشک | اللہ | بہت بخشنے والا | بڑا مہربان (ہے) | بے شک صرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَمْوَالُكُمْ | وَ | اَوْلَادُكُمْ | فِتْنَةٌ ③ ط | وَاللّٰهُ |
| تمہارے مال | اور | تمہاری اولاد | ایک آزمائش (ہیں) | اور اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عِنْدَهٗٓ ④ | اَجْرٌ | عَظِيْمٌ ① (15) | فَاتَّقُوا اللّٰهَ ⑤ | مَا |
| اُس کے پاس | اجر (ہے) | بہت بڑا | پس تم سب ڈرو اللہ سے | جتنی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اسْتَطَعْتُمْ | وَ | اسْمَعُوْا | وَ | اَطِيْعُوْا | وَ |
| تم طاقت رکھتے ہو | اور | تم سب سنو | اور | تم سب حکم مانو | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْفِقُوْا | خَيْرًا | لِّاَنْفُسِكُمْ ط | وَ | مَنْ | يُّوْقَ ⑥ |
| تم سب خرچ کرو | بہتر (ہوگا) | تمہارے نفسوں کے لیے | اور | جو | وہ بچالیا جائے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| شُحَّ نَفْسِهٖ ④ | فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ⑦ (16) | اِنْ |
| اپنے نفس کے بخل سے | تو وہی (لوگ) | ہی سب کامیاب ہونے والے (ہیں) | اگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تُقْرِضُوا | اللّٰهَ ⑤ | قَرْضًا حَسَنًا | يُّضٰعِفْهُ ④ | لَكُمْ |
| تم سب قرض دو | اللہ (کو) | اچھا قرض | وہ بڑھادے گا اُسے | تمہارے لیے |

### ضروری وضاحت

①اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔②اِنَّ کے ساتھ مَا ہوتو اس میں صرف کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ ہٗ یاہٖ اسم کے آخر میں ہوتو ترجمہ اسکا یا اپنا ہوتا ہےاور فعل کے آخر میں ہوتو ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔⑤فعل کے بعد زبر والا اسم ہوتو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔⑥ يُّوْقَ دراصل يُوْقَيُ تھا، يُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہوتو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦ هُمْ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَيَغْفِرْ لَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ | اور وہ بخش دے گا تمہیں، اور اللہ |
| شَكُوْرٌ حَلِيْمٌ ﴿17﴾ | بہت قدر کرنے والا بے حد بردبار ہے۔ ﴿17﴾ |
| عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ | پوشیدہ اور ظاہر کو جاننے والا ہے |
| الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿18﴾ | نہایت غالب بہت حکمت والا ہے۔ ﴿18﴾ |

ع 2 8 16

## اٰیَاتُهَا 12 — 65 سُوْرَةُ الطَّلَاقِ مَدَنِيَّةٌ 99 — رُكُوْعَاتُهَا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ اِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَآءَ | اے نبی جب تم عورتوں (اپنی بیویوں) کو طلاق دو |
| فَطَلِّقُوْهُنَّ لِعِدَّتِهِنَّ | تو تم اُنہیں طلاق دو انکی عدت (کے ایام کے آغاز) میں |
| وَاَحْصُوا الْعِدَّةَ ۚ | اور عدت شمار کرتے رہو |
| وَاتَّقُوا اللّٰهَ رَبَّكُمْ ۚ | اور تم ڈرتے رہو اپنے رب اللہ سے |
| لَا تُخْرِجُوْهُنَّ مِنْۢ بُيُوْتِهِنَّ | (اور) مت نکالو اُنہیں اُن کے گھروں سے |
| وَلَا يَخْرُجْنَ | اور نہ وہ (خود) نکلیں |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَغْفِرْ : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | النِّسَآءَ : تربیت نسواں، نسوانیت، حقوق نسواں۔ |
| شَكُوْرٌ : شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ | لِعِدَّتِهِنَّ : عدت، ایام عدت۔ |
| حَلِيْمٌ : حلم و بردباری، حلیم، حلیم الطبع۔ | اتَّقُوا : تقویٰ، متقی۔ |
| عٰلِمُ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ | رَبَّكُمْ : رب، ربوبیت، رب العلمین، مربی۔ |
| الْغَيْبِ : حاضر و غائب، علمِ غیب، غیبی امداد۔ | لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| الشَّهَادَةِ : شاہد، شہید، شہادت، مشہود۔ | تُخْرِجُوْهُنَّ : خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| الْحَكِيْمُ : حکیم، حکمت، حکماء، حکیم الامت۔ | مِنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| طَلَّقْتُمُ : طلاق، مطلقہ عورت، طلاقِ رجعی۔ | بُيُوْتِهِنَّ : بیت اللہ، بیت المقدس، اہلِ بیت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَغْفِرْ | لَكُمْ ① ط | وَاللّٰهُ | شَكُوْرٌ ② | حَلِيْمٌ ② لا ﴿17﴾ |
| اور | وہ بخش دے گا | تم کو | اور اللہ | بہت قدر کرنے والا | بے حد بُردبار (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عٰلِمُ الْغَيْبِ | وَ | الشَّهَادَةِ | الْعَزِيْزُ ② | الْحَكِيْمُ ② ع ﴿18﴾ |
| پوشیدہ جاننے والا (ہے) | اور | ظاہر کو | نہایت غالب | بہت حکمت والا (ہے) |

ع 2 8 16

## اٰيَاتُهَا 12 — 65 سُوْرَةُ الطَّلَاقِ مَدَنِيَّةٌ 99 — رُكُوْعَاتُهَا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰٓاَيُّهَا ③ | النَّبِيُّ | اِذَا | طَلَّقْتُمُ ④ | النِّسَآءَ ⑤ |
| اے | نبی | جب | تم طلاق دو | عورتوں (یعنی اپنی بیویوں کو) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَطَلِّقُوْهُنَّ ⑥⑦ | لِعِدَّتِهِنَّ ⑦⑧ | وَ | اَحْصُوا |
| تو تم سب طلاق دو اُنہیں | ان کی عدت میں | اور | تم شمار کرتے رہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْعِدَّةَ ج | وَ | اتَّقُوا | اللّٰهَ ⑤ | رَبَّكُمْ ج |
| عدت | اور | تم سب ڈرتے رہو | اللہ سے | (جو) تمہارا رب (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا تُخْرِجُوْهُنَّ ⑦⑥ | مِنْۢ بُيُوْتِهِنَّ ⑦ | وَ | لَا | يَخْرُجْنَ ⑦ |
| (اور) مت تم سب نکالو اُنہیں | اُن کے گھروں سے | اور | نہ | وہ (خود) نکلیں |

### ضروری وضاحت

① لَكُمْ میں لَ دراصل لِ تھا، یہ پڑھنے میں آسانی کیلئے لَ ہو جاتا ہے۔② اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ بہت، بے حد، نہایت ہوا ہے۔③ یا اور اَيُّهَا کا ملا کر ترجمہ اے ہے ④ تُمْ جمع مذکر کی علامت ہے۔⑤ فعل کے بعد زبر والا اسم اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔⑥ وْا کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو اسکا ا گر جاتا ہے۔⑦ هُنَّ اور ـنَ جمع مؤنث کی علامتیں ہیں۔⑧ یعنی جب عورت حیض سے پاک ہو تو ہم بستری کیے بغیر اسے طلاق دو اور حالت طہر میں اسکی عدت کا آغاز ہوگا۔

| | |
|---|---|
| اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيْنَ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ ؕ | مگر یہ کہ وہ کوئی کھلی بے حیائی کو (عمل میں) لائیں |
| وَتِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ ؕ | اور یہ اللہ کی حدّیں ہیں |
| وَمَنْ يَّتَعَدَّ حُدُوْدَ اللّٰهِ | اور جو پھلانگے اللہ کی حدود کو |
| فَقَدْ ظَلَمَ نَفْسَهٗ ؕ | تو یقیناً اُس نے ظلم کیا اپنے نفس پر |
| لَا تَدْرِيْ لَعَلَّ اللّٰهَ | (اے طلاق دینے والے) تو نہیں جانتا شاید اللہ |
| يُحْدِثُ بَعْدَ ذٰلِكَ اَمْرًا ① | پیدا کر دے اس (طلاق) کے بعد (رجوع کی) کوئی سبیل۔ ① |
| فَاِذَا بَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ | پھر جب وہ عورتیں پہنچنے لگیں اپنی عدت کو |
| فَاَمْسِكُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ | تو روک لو اُنہیں اچھے طریقے سے |
| اَوْ فَارِقُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ | یا الگ کر دو اُنہیں اچھے طریقے سے |
| وَّاَشْهِدُوْا | اور تم گواہ بنا لو |
| ذَوَيْ عَدْلٍ مِّنْكُمْ | دو صاحبِ عدل اپنوں میں سے |
| وَاَقِيْمُوا الشَّهَادَةَ لِلّٰهِ ؕ | اور (اے گواہو!) اللہ کے لیے گواہی کو درست رکھو |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِفَاحِشَةٍ | : فحش، فحاشی، فواحش، فاحشہ۔ | اَجَلَهُنَّ | : اجل، فرشتۂ اجل، لقمۂ اجل۔ |
| مُّبَيِّنَةٍ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | فَاَمْسِكُوْهُنَّ | : امساک، تمسّک۔ |
| يَّتَعَدَّ | : متعدد، تعدد۔ | بِمَعْرُوْفٍ | : عرف، معروف، امر بالمعروف۔ |
| نَفْسَهٗ | : نفس، نفسا نفسی، نفوسِ قدسیہ۔ | فَارِقُوْهُنَّ | : فرق، تفریق، فراق۔ |
| تَدْرِيْ | : روایت و درایت۔ | اَشْهِدُوْا | : شاہد، شہادت، شہید۔ |
| يُحْدِثُ | : حادثہ، احداث فی الدین۔ | ذَوَيْ | : ذوالجلال، ذو معنی، ذو مال۔ |
| اَمْرًا | : امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ | عَدْلٍ | : عدل، عادل، عدلیہ، عادلانہ نظام۔ |
| بَلَغْنَ | : بالغ، بلوغ، بلوغت، ابلاغ، تبلیغ۔ | اَقِيْمُوا | : قائم، قیام، مقیم، اقامت دین۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّآ | اَنْ | يَّاْتِيْنَ ① | بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ ② ؕ | وَ | تِلْكَ ③ |
| مگر | یہ کہ | وہ لائیں | کسی کھلی بے حیائی کو | اور | یہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حُدُوْدُ اللّٰهِ ؕ | وَ | مَنْ | يَّتَعَدَّ | حُدُوْدَ اللّٰهِ |
| اللہ کی حدّیں (ہیں) | اور | جو | وہ پھلانگے | اللہ کی حدود (کو) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَقَدْ ④⑤ | ظَلَمَ | نَفْسَهٗ ؕ | لَا تَدْرِيْ | لَعَلَّ |
| تو یقیناً | اُس نے ظلم کیا | اپنے نفس پر | تو نہیں جانتا | شاید |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللّٰهَ | يُحْدِثُ | بَعْدَ ذٰلِكَ ③ | اَمْرًا ② (1) | فَاِذَا ④⑥ |
| اللہ | وہ پیدا کر دے | اس کے بعد | کوئی سبیل | پھر جب |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَلَغْنَ ① | اَجَلَهُنَّ ① | فَاَمْسِكُوْهُنَّ ①④⑦ | بِمَعْرُوْفٍ |
| وہ عورتیں پہنچنے لگیں | اپنی عدت (کو) | تو تم سب روک لو اُنہیں | اچھے طریقے سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَوْ | فَارِقُوْهُنَّ ⑦① | بِمَعْرُوْفٍ | وَّ | اَشْهِدُوْا |
| یا | تم سب الگ کر دو اُنہیں | اچھے طریقے سے | اور | تم سب گواہ بنا لو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذَوَيْ عَدْلٍ ⑧ | مِّنْكُمْ | وَ اَقِيْمُوا | الشَّهَادَةَ | لِلّٰهِ ؕ |
| دو صاحبِ عدل (کو) | اپنوں میں سے | اور تم سب درست رکھو | گواہی (کو) | اللہ کے لیے |

## ضروری وضاحت

① فعل کے آخر میں ـْنَ اور هُنَّ جمع مؤنث کی علامتیں ہیں۔ ② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ تِلْكَ اور ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ یا اُس ہے کبھی یہ یا اِس بھی کر دیا جاتا ہے۔ ④ لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ کبھی پس کبھی تو کبھی پھر کبھی سو کیا جاتا ہے۔ ⑤ علامتِ قَدْ فعل کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔ ⑥ اِذَا کا ترجمہ کبھی جب اور کبھی اچانک ہوتا ہے۔ ⑦ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ⑧ ذَوَيْ کے اندر ہی دو ہونے کا مفہوم بھی شامل ہے۔

| | |
|---|---|
| ذٰلِكُمْ يُوْعَظُ بِهٖ | یہ (حکم) ہے جس کی نصیحت کی جاتی ہے |
| مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ | (اُسے) جو ایمان رکھتا ہے اللہ پر |
| وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۬ ؕ | اور یوم آخرت پر |
| وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ | اور جو اللہ سے ڈرتا ہے (تو) وہ بنا دیتا ہے اُسکے لیے |
| مَخْرَجًا ۙ﴿2﴾ | (مشکلات سے) نکلنے کا کوئی راستہ۔﴿2﴾ |
| وَّيَرْزُقْهُ | اور وہ رزق دیتا ہے اُسے |
| مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ؕ | جہاں سے وہ گمان نہیں کرتا |
| وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ | اور جو اللہ پر بھروسا کرے |
| فَهُوَ حَسْبُهٗ ؕ | تو وہ کافی ہے اُسے |
| اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ؕ | بے شک اللہ پورا کرنے والا ہے اپنے کام کو |
| قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ | یقیناً اللہ نے مقرر کر رکھا ہے |
| لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ﴿3﴾ | ہر چیز کے لیے ایک اندازہ۔﴿3﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُوْعَظُ | : وعظ، واعظ، وعظ ونصیحت۔ | حَيْثُ | : حیثیت، من حیث القوم۔ |
| يُؤْمِنُ | : امن، ایمان، مومن۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| وَالْيَوْمِ | : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | يَّتَوَكَّلْ | : توکل، متوکل علی اللہ۔ |
| الْاٰخِرِ | : آخرت، یوم آخرت، آخری۔ | عَلَى | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| يَّتَّقِ | : تقویٰ، متقی۔ | بَالِغُ | : بالغ، بلوغ، بلوغت، ابلاغ، تبلیغ۔ |
| مَخْرَجًا | : خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ | اَمْرِهٖ | : امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ |
| يَرْزُقْهُ | : رزق، رزّاق، رازق۔ | شَيْءٍ | : شے، اشیاء۔ |
| مِنْ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | قَدْرًا | : تقدیر، مقدر، مقدار۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكُمْ ① | يُوْعَظُ ②③ | بِهٖ | مَنْ | كَانَ |
| یہ (حکم ہے) | نصیحت کی جاتی ہے | اس کی | (اُسے) جو | ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُؤْمِنُ | بِاللّٰهِ | وَ | الْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۬ؕ | وَ | مَنْ |
| وہ ایمان رکھتا | اللہ پر | اور | یوم آخرت (پر) | اور | جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَّتَّقِ | اللّٰهَ ④ | يَجْعَلْ | لَّهٗ | مَخْرَجًا ۙ﴿2﴾ |
| وہ ڈرتا ہے | اللہ (سے) | وہ بنا دیتا ہے | اُس کے لیے | نکلنے کا کوئی راستہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | يَرْزُقْهُ ⑤ | مِنْ حَيْثُ | لَا يَحْتَسِبُ ؕ | وَ |
| اور | وہ رزق دیتا ہے اُسے | جہاں سے | وہ گمان نہیں کرتا | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَنْ | يَّتَوَكَّلْ ⑥ | عَلَى اللّٰهِ | فَهُوَ | حَسْبُهٗ ؕ |
| جو | وہ بھروسا کرتا ہے | اللہ پر | تو وہ | اُسے کافی ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | بَالِغُ ⑦ | اَمْرِهٖ ؕ | قَدْ |
| بے شک | اللہ | پورا کرنے والا (ہے) | اپنے کام (کو) | یقیناً |

| | | | |
|---|---|---|---|
| جَعَلَ | اللّٰهُ | لِكُلِّ شَيْءٍ | قَدْرًا ﴿3﴾ |
| مقرر کر رکھا ہے | اللہ نے | ہر چیز کے لیے | ایک اندازہ |

## ضروری وضاحت

①ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہوتا ہے کبھی یہ بھی کر دیا جاتا ہے اور جمع مذکر کیلئے اشارہ کیا جائے تو یہ ذٰلِكُمْ ہو جاتا ہے۔② یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر والے فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔③ یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔④فعل کے بعد زبر والا اسم اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔⑤ ہٗ اگر فعل کے آخر میں آئے تو اس کا ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔⑥اس فعل میں موجود تا اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔⑦ فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَالّٰٓـِٔىْ يَىٕسْنَ مِنَ الْمَحِيْضِ | اور جو مایوس ہو چکی ہوں حیض سے |
| مِنْ نِّسَآىِٕكُمْ | تمہاری (مطلقہ) عورتوں میں سے |
| اِنِ ارْتَبْتُمْ فَعِدَّتُهُنَّ ثَلٰثَةُ اَشْهُرٍ ۙ | اگر تمہیں شک ہو تو ان کی عدت تین ماہ ہے |
| وَّالّٰٓـِٔىْ لَمْ يَحِضْنَ ؕ | اور (اُن کی بھی) جنہیں (ابھی) حیض نہیں آیا |
| وَاُولَاتُ الْاَحْمَالِ اَجَلُهُنَّ | اور (جو) حمل والیاں (ہیں) اُن کی عدت (یہ ہے) |
| اَنْ يَّضَعْنَ حَمْلَهُنَّ ؕ | کہ وہ اپنا حمل وضع کر دیں (یعنی اپنا بچہ جن لیں) |
| وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ | اور جو اللہ سے ڈرے گا |
| يَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ اَمْرِهٖ يُسْرًا ﴿4﴾ | (تو) وہ کر دے گا اُس کے لیے اس کے کام میں آسانی۔ ﴿4﴾ |
| ذٰلِكَ اَمْرُ اللّٰهِ | یہ اللہ کا حکم ہے |
| اَنْزَلَهٗٓ اِلَيْكُمْ ؕ | اُس نے نازل کیا ہے اُسے تمہاری طرف |
| وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ | اور جو اللہ سے ڈرے گا |
| يُكَفِّرْ عَنْهُ سَيِّاٰتِهٖ | (تو) وہ دور کر دے گا اُس سے اُس کی بُرائیاں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَىٕسْنَ : مایوس، یاس و نا اُمیدی۔ | يَّضَعْنَ : وضعِ حمل، وضع قطع۔ |
| مِنَ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | يَّتَّقِ : تقویٰ، متقی۔ |
| الْمَحِيْضِ : حیض، حائضہ عورت۔ | اَمْرِهٖ : امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ |
| نِّسَآىِٕكُمْ : تربیت نسواں، نسوانیت، حقوق نسواں۔ | يُسْرًا : میسّر۔ |
| فَعِدَّتُهُنَّ : عدت، ایام عدت۔ | اَنْزَلَهٗ : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| ثَلٰثَةُ : مثلث، تثلیث، ثالث، ثالثی۔ | اِلَيْكُمْ : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| الْاَحْمَالِ : حمل، حامل، حاملہ عورت۔ | يُكَفِّرْ : کفارۂ مجلس کی دعا، گناہوں کا کفارہ۔ |
| اَجَلُهُنَّ : اجل، فرشتۂ اجل، لقمۂ اجل۔ | سَيِّاٰتِهٖ : علمائے سوء، اعمال سیئہ، ظن سوء۔ |

| وَ | الّٰٓـِٔيْ ① | يَئِسْنَ ② | مِنَ الْمَحِيْضِ | مِنْ نِّسَآئِكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور | جو (عورتیں) | مایوس ہوچکی ہوں | حیض سے | تمہاری (مطلقہ) عورتوں میں سے |

| اِنِ ③ | ارْتَبْتُمْ | فَعِدَّتُهُنَّ ② | ثَلٰثَةُ | اَشْهُرٍ ۙ |
|---|---|---|---|---|
| اگر | تمہیں شک ہو | تو ان کی عدت | تین | ماہ (ہے) |

| وَّ | الّٰٓـِٔيْ ① | لَمْ يَحِضْنَ ۭ ②④⑤ | وَ | اُولَاتُ الْاَحْمَالِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | (اُن کی بھی) جنہیں | (ابھی) حیض نہیں آیا | اور | (جو) حمل والیاں (ہیں) |

| اَجَلُهُنَّ ② | اَنْ ③ | يَّضَعْنَ ② | حَمْلَهُنَّ ۭ ② | وَ | مَنْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کی عدت (یہ ہے) | کہ | وہ وضع کردیں | اپنا حمل | اور | جو |

| يَّتَّقِ | اللّٰهَ ⑥ | يَجْعَلْ | لَّهٗ | مِنْ اَمْرِهٖ ⑦ | يُسْرًا ④ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ ڈرے گا | اللہ سے | (تو) وہ کردے گا | اُس کے لیے | اسکے کام میں | آسانی |

| ذٰلِكَ ⑧ | اَمْرُ اللّٰهِ | اَنْزَلَهٗٓ | اِلَيْكُمْ ۭ | وَ | مَنْ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ | اللہ کا حکم (ہے) | اُس نے نازل کیا ہے اُسے | تمہاری طرف | اور | جو |

| يَّتَّقِ | اللّٰهَ ⑥ | يُكَفِّرْ | عَنْهُ | سَيِّاٰتِهٖ |
|---|---|---|---|---|
| وہ ڈرے گا | اللہ سے | (تو) وہ دور کردے گا | اُس سے | اُس کی برائیاں |

### ضروری وضاحت

① الّٰٓـِٔيْ جمع مؤنث کی علامت ہے۔ ② فعل کے آخر میں ـْنَ اور هُنَّ جمع مؤنث کی علامتیں ہیں۔ ③ اِنْ کا ترجمہ اگر اور اَنْ کا ترجمہ کہ ہوتا ہے، اِنْ کو اگلے لفظ سے ملانے کیلئے نِ پر زیر آئی ہے۔ ④ علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ گزرے ہوئے زمانے میں ہوتا ہے۔ ⑤ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑥ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ⑦ یہاں مِنْ کا ترجمہ میں ضرورتاً ہوا ہے۔ ⑧ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے اور یہ علامت بات میں زور ڈالنے کیلئے استعمال ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| وَيُعۡظِمۡ لَهٗۤ اَجۡرًا ﴿5﴾ | اور وہ زیادہ دے گا اُس کو اجر۔ ﴿5﴾ |
| اَسۡكِنُوۡهُنَّ | رہائش دو (ایامِ عدت میں) اُن (مطلقہ عورتوں) کو |
| مِنۡ حَيۡثُ سَكَنۡتُمۡ | جہاں تم (خود) رہتے ہو |
| مِّنۡ وُّجۡدِكُمۡ | اپنی طاقت کے مطابق |
| وَلَا تُضَآرُّوۡهُنَّ لِتُضَيِّقُوۡا عَلَيۡهِنَّ ؕ | اور نہ تکلیف دو انہیں تا کہ تم تنگی کرو اُن پر |
| وَاِنۡ كُنَّ اُولَاتِ حَمۡلٍ | اور اگر وہ عورتیں ہوں حمل والیاں |
| فَاَنۡفِقُوۡا عَلَيۡهِنَّ حَتّٰى | تو خرچ کرو اُن پر یہاں تک کہ |
| يَضَعۡنَ حَمۡلَهُنَّ ۚ فَاِنۡ | وہ وضع کر دیں اپنا حمل، (یعنی اپنا بچہ) پھر اگر |
| اَرۡضَعۡنَ لَكُمۡ | وہ (بچے کو) دودھ پلائیں تمہارے لیے (یعنی تمہارے کہنے پر) |
| فَاٰتُوۡهُنَّ اُجُوۡرَهُنَّ ۚ وَاۡتَمِرُوۡا | تو دو اُنہیں اُن کی اُجرتیں اور مشورہ کرو |
| بَيۡنَكُمۡ بِمَعۡرُوۡفٍ ۚ | اپنے درمیان (یعنی آپس میں) اچھے طریقے سے، |
| وَاِنۡ تَعَاسَرۡتُمۡ | اور اگر تم آپس میں تنگی (یعنی نا اتفاقی) کرو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

يُعۡظِمۡ : عظمت، اجرِ عظیم، معظم، تعظیم۔
اَسۡكِنُوۡهُنَّ : ساکن، سکون، مسکن، سکنہ، سکونت۔
مِنۡ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
حَيۡثُ : حیثیت، من حیث القوم۔
وُّجۡدِكُمۡ : وجود، موجود، ایجاد۔
تُضَآرُّوۡهُنَّ : مضرِ صحت، ضرر رساں۔
لِتُضَيِّقُوۡا : ضیق الصدر، ضیق النفس۔
عَلَيۡهِنَّ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔

حَمۡلٍ : حمل، حامل، حاملہ عورت۔
فَاَنۡفِقُوۡا : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔
يَضَعۡنَ : وضع قطع، وضع کرنا۔
اَرۡضَعۡنَ : رضاعت، مرضعہ، رضاعی ماں۔
اُجُوۡرَهُنَّ : اجر و ثواب، اجرِ عظیم، اجرت۔
بَيۡنَكُمۡ : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔
بِمَعۡرُوۡفٍ : عرف، معروف، امر بالمعروف۔
تَعَاسَرۡتُمۡ : عسر، عسرت۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | يُعْظِمْ | لَهٗٓ | اَجْرًا ۝5 | اَسْكِنُوْهُنَّ ①② |
| اور | وہ (زیادہ) بڑا دے گا | اس کو | اجر | رہائش دو اُن (عورتوں) کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ حَيْثُ ③ | سَكَنْتُمْ ④ | مِّنْ وُّجْدِكُمْ ④⑤ | وَ |
| جہاں | تم (خود) رہتے ہو | اپنی طاقت کے مطابق | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا تُضَآرُّوْهُنَّ ①② | لِتُضَيِّقُوْا ⑥ | عَلَيْهِنَّ ط ② | وَ | اِنْ |
| نہ تم سب تکلیف دو اُنہیں | تا کہ تم سب تنگی کرو | اُن پر | اور | اگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كُنَّ | اُولَاتِ حَمْلٍ | فَاَنْفِقُوْا ⑦ | عَلَيْهِنَّ ② |
| وہ (عورتیں) ہوں | حمل والیاں | تو تم سب خرچ کرو | اُن پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَتّٰى | يَضَعْنَ ② | حَمْلَهُنَّ ج ② | فَاِنْ ⑦ | اَرْضَعْنَ ② |
| یہاں تک کہ | وہ وضع کردیں | اپنا حمل | پھر اگر | وہ (بچے کو) دودھ پلائیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَكُمْ ④ | فَاٰتُوْهُنَّ ② | اُجُوْرَهُنَّ ج ② | وَاْتَمِرُوْا |
| تمہارے لیے | تو تم سب دو اُنہیں | اُن کی اُجرتیں | اور تم سب مشورہ کرو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَيْنَكُمْ ④ | بِمَعْرُوْفٍ ج | وَ | اِنْ | تَعَاسَرْتُمْ ⑧④ |
| اپنے درمیان | اچھے طریقے سے | اور | اگر | تم آپس میں تنگی کرو |

### ضروری وضاحت

① علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔② هُنَّ اور فعل کے آخر میں ـْنَ جمع مؤنث کی علامتیں ہیں۔③ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ تُمْ اور كُمْ جمع مذکر کی علامتیں ہیں۔⑤ یہاں مِنْ کا ترجمہ کے مطابق ضرورتاً کیا گیا ہے۔⑥ فعل کے شروع میں لِ کا ترجمہ کبھی تا کہ اور کبھی چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔⑦ لفظ کے شروع میں فَ کا ترجمہ کبھی پس کبھی تو کبھی پھر اور کبھی سو ہوتا ہے۔⑧ اس فعل میں موجود تَ اور "ا" میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| فَسَتُرْضِعُ لَهٗۤ اُخْرٰى ۝6 | تو عنقریب دودھ پلائے گی اُسکو کوئی دوسری عورت ۝6 |
| لِيُنْفِقْ ذُوْ سَعَةٍ | چاہیے کہ خرچ کرے وسعت والا |
| مِّنْ سَعَتِهٖ ؕ | اپنی وسعت کے مطابق |
| وَمَنْ قُدِرَ عَلَيْهِ رِزْقُهٗ | اور (وہ) جس پر تنگ کر دیا گیا ہو اُس کا رزق |
| فَلْيُنْفِقْ | تو چاہیے کہ وہ خرچ کرے |
| مِمَّاۤ اٰتٰىهُ اللّٰهُ ؕ | (اُس) میں سے جو اللہ نے دیا ہے اُسے |
| لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا | اللہ تکلیف نہیں دیتا کسی نفس کو |
| اِلَّا مَاۤ اٰتٰىهَا ؕ | مگر (اُسی کی) جو اُس نے دیا ہے اُسے |
| ع 1/7 17 سَيَجْعَلُ اللّٰهُ بَعْدَ عُسْرٍ يُّسْرًا ۝7 | عنقریب ضرور کر دے گا اللہ تنگی کے بعد آسانی۔ ۝7 |
| وَكَاَيِّنْ مِّنْ قَرْيَةٍ عَتَتْ | اور کتنی ہی بستیوں (کے رہنے والوں) نے سرکشی کی |
| عَنْ اَمْرِ رَبِّهَا وَرُسُلِهٖ | اپنے رب اور اس کے رسولوں کے حکم سے |
| فَحَاسَبْنٰهَا حِسَابًا شَدِيْدًا ۙ | تو ہم نے محاسبہ کیا اُن کا بہت سخت محاسبہ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَسَتُرْضِعُ | : رضاعت، مرضعہ، رضاعی ماں۔ | نَفْسًا | : نفس، نفسا نفسی، نفوسِ قدسیہ۔ |
| اُخْرٰى | : اُخروی زندگی، آخرت، یومِ آخرت۔ | اِلَّا | : اِلا ماشاءاللہ، اِلاقلیل، اِلا یہ کہ۔ |
| لِيُنْفِقْ | : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ | عُسْرٍ | : عسر، عسرت۔ |
| ذُوْ | : ذوالجلال، ذومعنی، ذومال۔ | يُّسْرًا | : میسّر۔ |
| سَعَةٍ | : وسعت، توسیع، وسیع وعریض۔ | قَرْيَةٍ | : قریہ قریہ بستی بستی، اُمّ القریٰ۔ |
| مِّنْ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اَمْرِ | : امر آمر، مامور، امارت اسلامی۔ |
| مِمَّاۤ | : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | فَحَاسَبْنٰهَا | : حساب وکتاب، محتسب، احتساب۔ |
| يُكَلِّفُ | : مکلف، تکلیف۔ | شَدِيْدًا | : شدید، اشد، متشدد، تشدد۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَسَتُرْضِعُ ① | لَهٗٓ | اُخْرٰى ① ۝6 | لِيُنْفِقْ ② |
| تو عنقریب دودھ پلائے گی | اُس کو | دوسری عورت | چاہیے کہ وہ خرچ کرے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ذُوْ سَعَةٍ ① | مِّنْ سَعَتِهٖ ؕ | وَ | مَنْ | قُدِرَ ③ | عَلَيْهِ |
| وسعت والا | اپنی وسعت سے | اور | (وہ) جو | تنگ کر دیا گیا (ہو) | اُس پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رِزْقُهٗ | فَلْيُنْفِقْ ② | مِمَّآ ④ | اٰتٰىهُ اللّٰهُ ؕ ⑤ |
| اُس کا رزق | تو چاہیے کہ وہ خرچ کرے | (اُس میں) سے جو | اللہ نے دیا ہے اُسے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ ⑥⑤ | نَفْسًا | اِلَّا | مَآ | اٰتٰىهَا ؕ |
| اللہ تکلیف نہیں دیتا | کسی نفس کو | مگر | (اُسی کی) جو | اُس نے دیا ہے اُسے |

ع 1 7 17

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَيَجْعَلُ ⑥ | اللّٰهُ ⑤ | بَعْدَ عُسْرٍ | يُّسْرًا ع ۝7 | وَ |
| عنقریب ضرور کر دے گا | اللہ | تنگی کے بعد | آسانی | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَاَيِّنْ ⑦ | مِّنْ قَرْيَةٍ ① | عَتَتْ ① | عَنْ اَمْرِ رَبِّهَا |
| کتنی ہی | بستیوں میں سے (ایسی ہیں کہ) | سرکشی کی | اپنے رب کے حکم سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | رُسُلِهٖ | فَحَاسَبْنٰهَا | حِسَابًا | شَدِيْدًا ۙ |
| اور | اس کے رسولوں | تو ہم نے محاسبہ کیا اُن کا | محاسبہ | بہت سخت |

## ضروری وضاحت

① فعل کے شروع میں تَ اور آخر میں تْ اور اسم کے آخر میں ۃ اور ــٰى مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② فعل کے شروع میں لِ کا ترجمہ کبھی تاکہ اور کبھی چاہیے کہ ہوتا ہے، اور جب لِ سے پہلے وَ یا فَ آجائے تو لْ ہوجاتا ہے۔ ③ فُعِلَ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے فعل میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔ ⑤ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔ ⑥ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑦ كَاَيِّنْ کا ترجمہ کبھی کتنی ہی اور کبھی بہت سی ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّعَذَّبْنٰهَا عَذَابًا نُّكْرًا ﴿8﴾ | اور ہم نے سزا دی اُنہیں اَن دیکھی سزا (یعنی بہت سخت) ﴿8﴾ |
| فَذَاقَتْ وَبَالَ اَمْرِهَا | سو اُنہوں نے مزا چکھ لیا اپنے کام کی سزا کا |
| وَكَانَ عَاقِبَةُ اَمْرِهَا خُسْرًا ﴿9﴾ | اور اُن کے کام کا انجام خسارہ تھا۔ ﴿9﴾ |
| اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ عَذَابًا شَدِيْدًا ۙ | اللہ نے تیار کر رکھا ہے اُن کے لیے سخت عذاب |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ يٰٓاُولِي الْاَلْبَابِ ۛۚ | پس اللہ سے ڈرواے عقل والو |
| الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۛ قَدْ اَنْزَلَ اللّٰهُ | جو ایمان لائے ہو! یقیناً اللہ نے نازل کی ہے |
| اِلَيْكُمْ ذِكْرًا ﴿10﴾ | تمہاری طرف ایک نصیحت۔ ﴿10﴾ |
| رَّسُوْلًا | (اور تمہیں سمجھانے کے لیے) ایک رسول |
| يَّتْلُوْا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِ اللّٰهِ مُبَيِّنٰتٍ | (جو) تم پر تلاوت کرتا ہے اللہ کی واضح آیات |
| لِّيُخْرِجَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | تا کہ وہ نکالے (اُن لوگوں کو) جو ایمان لائے |
| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | اور انہوں نے نیک اعمال کیے |
| مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۭ | اندھیروں سے روشنی کی طرف |

مع 14

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَذَّبْنٰهَا | : عذاب، عذابِ الٰہی، عذابِ جہنم۔ | يٰٓاُولِي | : اولوالعزم، اولوالعلم۔ |
| فَذَاقَتْ | : ذوق، ذائقہ، بدذائقہ۔ | اَنْزَلَ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| وَبَالَ | : گناہوں کا وبال، وبالِ جان۔ | ذِكْرًا | : ذکر، اذکار، تذکیر۔ |
| اَمْرِهَا | : امر آمر، مامور، امارت اسلامی۔ | يَّتْلُوْا | : تلاوت قرآن، وحی متلو۔ |
| عَاقِبَةُ | : عاقبت، تعاقب، عاقبت نااندیش۔ | مُبَيِّنٰتٍ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| خُسْرًا | : خسارہ، خائب وخاسر۔ | لِّيُخْرِجَ | : خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| اَعَدَّ | : مُستعد، استعداد۔ | عَمِلُوْا | : عمل، اعمال صالحہ، معمول۔ |
| فَاتَّقُوْا | : تقویٰ، متقی۔ | الظُّلُمٰتِ | : بحر ظلمات، ظلمت کی گھڑیاں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | عَذَّبْنٰهَا ①② | عَذَابًا | نُّكْرًا ⑧ | فَذَاقَتْ ③ | وَبَالَ اَمْرِهَا |
| اور | ہم نے سزا دی اُنہیں | سزا | اَن دیکھی | سو اُنہوں نے مزا چکھ لیا | اپنے کام کی سزا کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَانَ ④ | عَاقِبَةُ اَمْرِهَا ②③ | خُسْرًا ⑨ | اَعَدَّ اللّٰهُ ⑤ |
| اور | تھا | اُن کے کام کا انجام | خسارہ | اللہ نے تیار کر رکھا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ ⑥ | عَذَابًا شَدِيْدًا ۙ | فَاتَّقُوا | اللّٰهَ ⑤ | يٰٓاُولِي الْاَلْبَابِ ۛۚ |
| اُن کے لیے | سخت عذاب | پس تم سب ڈرو | اللہ سے | اے عقل والو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا ۛۚ | قَدْ | اَنْزَلَ اللّٰهُ ⑤ | اِلَيْكُمْ |
| جو | سب ایمان لائے ہو! | یقیناً | اللہ نے نازل کی ہے | تمہاری طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذِكْرًا ⑦ ۙ ⑩ | رَّسُوْلًا ⑦ | يَّتْلُوْا | عَلَيْكُمْ | اٰيٰتِ اللّٰهِ |
| ایک نصیحت | ایک رسول | وہ تلاوت کرتا ہے | تم پر | اللہ کی آیات |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُبَيِّنٰتٍ ③ | لِّيُخْرِجَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
| واضح | تا کہ وہ نکالے | (اُن لوگوں کو) جو | سب ایمان لائے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ ③ | مِنَ الظُّلُمٰتِ ③ | اِلَى النُّوْرِ ؕ |
| اور | انہوں نے اعمال کیے | نیک | اندھیروں سے | روشنی کی طرف |

14 مع

## ضروری وضاحت

① فعل کے آخر میں نَا سے پہلے سکون ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔② هَا واحد مؤنث کی علامت ہے، کبھی جمع کے لیے بھی استعمال ہوتی ہے۔③ تْ اور اسم کے آخر میں ةِ، ات مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ④ كَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہوا اور ہے بھی کیا جاتا ہے۔⑤ فعل کے بعد پیش والا اسم اس فعل کا فاعل اور زبر والا اسم اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔⑥ لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہوجاتا ہے۔⑦ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَنۡ يُّؤۡمِنۡ بِاللّٰهِ | اور جو ایمان لائے گا اللہ پر |
| وَيَعۡمَلۡ صَالِحًا يُّدۡخِلۡهُ | اور وہ نیک عمل کرے گا (تو) وہ داخل کرے گا اُسے |
| جَنّٰتٍ تَجۡرِىۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ | (ایسے) باغات میں (کہ) بہتی ہونگی انکے نیچے سے نہریں |
| خٰلِدِيۡنَ فِيۡهَاۤ اَبَدًا ؕ | ہمیشہ رہنے والے ہیں اُن میں ہمیشہ ہمیشہ |
| قَدۡ اَحۡسَنَ اللّٰهُ لَهٗ رِزۡقًا ﴿11﴾ | یقیناً اللہ نے اُسکے لیے اچھا رزق بنا دیا ہے۔ ﴿11﴾ |
| اَللّٰهُ الَّذِىۡ خَلَقَ سَبۡعَ سَمٰوٰتٍ | اللہ ہی ہے جس نے پیدا کیے سات آسمان |
| وَّمِنَ الۡاَرۡضِ مِثۡلَهُنَّ ؕ | اور زمین سے بھی اُن (آسمانوں) کی مثل |
| يَتَنَزَّلُ الۡاَمۡرُ بَيۡنَهُنَّ | (اللہ کا) حکم اُترتا رہتا ہے اُن کے درمیان |
| لِتَعۡلَمُوۡۤا اَنَّ اللّٰهَ | تا کہ تم جان لو کہ بے شک اللہ |
| عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ۙ | ہر چیز پر خوب قدرت رکھنے والا ہے |
| وَّاَنَّ اللّٰهَ قَدۡ اَحَاطَ | اور یہ کہ بے شک اللہ نے یقیناً گھیر رکھا ہے |
| بِكُلِّ شَىۡءٍ عِلۡمًا ﴿12﴾ ع | ہر چیز کو (اپنے) علم سے۔ ﴿12﴾ ع |

ع 2 5 18

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُّؤۡمِنۡ | : امن و سلامتی، امن عامہ، ایمان۔ | خَلَقَ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| يُّدۡخِلۡهُ | : دخل، داخل، داخلہ، مداخلت۔ | سَبۡعَ | : قرأت سبعہ وعشرہ، اُسبوعی اجلاس۔ |
| تَجۡرِىۡ | : جاری، اجرا۔ | سَمٰوٰتٍ | : ارض وسما، کتب سماویہ، آفات سماویہ۔ |
| تَحۡتِهَا | : ماتحت، تحت الثریٰ، تحت العرش۔ | يَتَنَزَّلُ | : نازل، نزول، تنزلی، منزل من اللہ۔ |
| الۡاَنۡهٰرُ | : نہر، انہار، نہریں، محکمہ انہار۔ | الۡاَمۡرُ | : امر، آمر، مامور، امور، امر بالمعروف۔ |
| خٰلِدِيۡنَ | : خالد، خلد بریں۔ | بَيۡنَهُنَّ | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| اَبَدًا | : ابد الآباد، ابدی نیند سلا دیا۔ | قَدِيۡرٌ | : قدرت، قادر، قدیر، مقدر۔ |
| اَحۡسَنَ | : احسن جزاء، حسن، احسان، محسن۔ | اَحَاطَ | : احاطہ، محیط۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يُّؤْمِنْ | بِاللّٰهِ ① | وَيَعْمَلْ | صَالِحًا | يُّدْخِلْهُ ② |
| اور جو | وہ ایمان لائے گا | اللہ پر | اور وہ عمل کرے گا | نیک | (تو) وہ داخل کرے گا اُسے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَنّٰتٍ ③ | تَجْرِيْ ③ | مِنْ تَحْتِهَا | الْاَنْهٰرُ | خٰلِدِيْنَ |
| (ایسے) باغات میں | (کہ) بہتی ہونگی | انکے نیچے سے | نہریں | سب ہمیشہ رہنے والے (ہیں) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْهَآ | اَبَدًا ؕ | قَدْ ④ | اَحْسَنَ اللّٰهُ ⑤ | لَهٗ | رِزْقًا ⑪ |
| اُن میں | ہمیشہ ہمیشہ | یقیناً | اچھا بنادیا ہے اللہ نے | اُس کے لیے | رزق |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ | الَّذِيْ | خَلَقَ | سَبْعَ | سَمٰوٰتٍ ③ | وَّ |
| اللہ (ہی ہے) | جس نے | پیدا کیے | سات | آسمان | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنَ الْاَرْضِ | مِثْلَهُنَّ ؕ | يَتَنَزَّلُ ⑥⑦ | الْاَمْرُ ⑤ | بَيْنَهُنَّ |
| زمین سے (بھی) | اُن کی مثل | اُترتا رہتا ہے | (اللہ کا) حکم | اُن کے درمیان |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِتَعْلَمُوْٓا | اَنَّ اللّٰهَ ④ | عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيْرٌ ۙ |
| تاکہ تم سب جان لو | کہ بے شک اللہ | ہر چیز پر | خوب قدرت رکھنے والا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَنَّ اللّٰهَ ④ | قَدْ ④ | اَحَاطَ | بِكُلِّ شَيْءٍ ① | عِلْمًا ⑫ |
| اور | یہ کہ بے شک اللہ نے | یقیناً | گھیر رکھا ہے | ہر چیز کو | (اپنے) علم سے |

ع 2 5 18

### ضروری وضاحت

① بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ وغیرہ ہوتا ہے۔② فعل کے آخر میں ہٗ کا ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔③ اسم کے آخر میں ات اور فعل کے شروع میں تَ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ قَدْ فعل کے شروع میں اور اِنَّ، اَنَّ اسم کے شروع میں تاکید کی علامتیں ہیں۔⑤ فعل کے بعد پیش والا اسم اس فعل کا فاعل اور زبر والا اسم اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔⑥ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦ فعل کے درمیان میں تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا یا تدریجاً کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔

اٰيَاتُهَا 12 | 66 سُوْرَةُ التَّحْرِيْمِ مَدَنِيَّةٌ 107 | رُكُوْعَاتُهَا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ | اے نبی! کیوں آپ حرام کرتے ہیں (اُسے) |
| مَاۤ اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ ۚ | جسے اللہ نے حلال کیا ہے آپ کے لیے |
| تَبْتَغِيْ مَرْضَاتَ اَزْوَاجِكَ ؕ | آپ چاہتے ہیں اپنی بیویوں کی رضامندی؟ |
| وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿1﴾ | اور اللہ بہت بخشنے والا بڑا مہربان ہے۔ ﴿1﴾ |
| قَدْ فَرَضَ اللّٰهُ لَكُمْ | یقیناً اللہ نے مقرر کر دیا ہے تمہارے لیے |
| تَحِلَّةَ اَيْمَانِكُمْ ۚ | تمہاری قسموں کے توڑنے کا طریقہ (کفارہ مقرر کر کے) |
| وَاللّٰهُ مَوْلٰىكُمْ ۚ | اور اللہ تمہارا مالک ہے |
| وَهُوَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ﴿2﴾ | اور وہ سب کچھ جاننے والا بہت حکمت والا ہے۔ ﴿2﴾ |
| وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِيُّ | اور جب نبی نے چھپا کر کہی |
| اِلٰى بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ حَدِيْثًا ۚ | اپنی بیویوں میں سے بعض سے ایک بات |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُحَرِّمُ | : حرام، محرم، تحریم، حرمت۔ | مَوْلٰىكُمْ | : ولی، اولیائے کرام، ولایت، مولیٰ۔ |
| مَاۤ | : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | الْعَلِيْمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| اَحَلَّ | : حلال وحرام، رزق حلال، کسب حلال۔ | الْحَكِيْمُ | : حکیم، حکمت، حکما، حکیم الامت۔ |
| مَرْضَاتَ | : راضی، رضا، مرضی، رضائے الٰہی۔ | اَسَرَّ | : اسرار ورموز، پراسرار، سرنہاں۔ |
| اَزْوَاجِكَ | : زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔ | النَّبِيُّ | : نبی، نبوت، انبیا۔ |
| غَفُوْرٌ | : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | اِلٰى | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| رَّحِيْمٌ | : رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ | بَعْضِ | : بعض الناس، بعض اوقات۔ |
| فَرَضَ | : فرض، فریضہ، فرائض۔ | حَدِيْثًا | : حدیث، تحدیثِ نعمت۔ |

اٰيَاتُهَا 12 | 66 سُوْرَةُ التَّحْرِيْمِ مَدَنِيَّةٌ 107 | رُكُوْعَاتُهَا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَآاَيُّهَا ① | النَّبِيُّ | لِمَ ② | تُحَرِّمُ | مَآ | اَحَلَّ اللّٰهُ |
| اے | نبی! | کس لیے | آپ حرام کرتے ہیں | جسے | اللہ نے حلال کیا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَكَ ③ ج | تَبْتَغِيْ | مَرْضَاتَ | اَزْوَاجِكَ ط ④ | وَاللّٰهُ |
| آپ کے لیے | آپ چاہتے ہیں | رضامندی | اپنی بیویوں کی | اور اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| غَفُوْرٌ ⑤ | رَّحِيْمٌ ⑤ (1) | قَدْ | فَرَضَ اللّٰهُ | لَكُمْ ③ |
| بہت بخشنے والا | بڑا مہربان (ہے) | یقیناً | اللہ نے مقرر کر دیا ہے | تمہارے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَحِلَّةَ اَيْمَانِكُمْ ⑥ ج | وَ | اللّٰهُ | مَوْلٰىكُمْ ⑥ ج | وَ |
| تمہاری قسموں کا کھولنا (توڑنا) | اور | اللہ | تمہارا مالک (ہے) | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُوَ الْعَلِيْمُ ⑤ | الْحَكِيْمُ ⑤ (2) | وَ | اِذْ | اَسَرَّ |
| وہی سب کچھ جاننے والا | بہت حکمت والا (ہے) | اور | جب | چھپا کر کہی |

| | | |
|---|---|---|
| النَّبِيُّ | اِلٰى بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ ⑦ | حَدِيْثًا ⑧ ج |
| نبی (نے) | اپنی بیویوں (میں سے) بعض سے | ایک بات |

## ضروری وضاحت

① یَا اور اَیُّهَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔ ② لِمَ دراصل لِ + مَا کا مجموعہ ہے، آخر سے "ا" تخفیف کیلئے گرا ہوا ہے۔ ③ یہاں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا ہے۔ ④ اسم کے آخر میں كَ کا ترجمہ تیرا یا اپنا کیا جاتا ہے۔ ⑤ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ اسم کے آخر میں كُمْ کا ترجمہ تمھارا، تمھاری، تمھارے یا اپنا کیا جاتا ہے۔ ⑦ اِلٰی کا ترجمہ سے ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ⑧ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ ایک کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَلَمَّا نَبَّاَتْ بِهٖ | پس جب اُس (بیوی) نے خبر کردی (دوسری کو) اس بات کی |
| وَاَظْهَرَهُ اللّٰهُ عَلَیْهِ | اور اللہ نے اُسے ظاہر کردیا اُس (نبی) پر |
| عَرَّفَ بَعْضَهٗ | (تو) اُس نے (بیوی کو) جتلائی اُس میں سے کچھ (بات) |
| وَاَعْرَضَ عَنْۢ بَعْضٍ ۚ فَلَمَّا | اور کچھ سے اعراض کیا، پھر جب |
| نَبَّاَهَا بِهٖ | اُس (نبی) نے خبر دی اس (بیوی) کو اسکی (یعنی راز فاش کرنے کی) |
| قَالَتْ مَنْ اَنْۢبَاَكَ هٰذَا ؕ | (تو) اُس (بیوی) نے کہا یہ کس نے خبر دی آپ کو |
| قَالَ نَبَّاَنِیَ | (نبی) نے کہا خبر دی ہے مجھے |
| الْعَلِیْمُ الْخَبِیْرُ ③ | سب کچھ جاننے والے خوب خبردار نے۔ ③ |
| اِنْ تَتُوْبَاۤ اِلَى اللّٰهِ | اگر تم دونوں (اس قصور سے) توبہ کرلو اللہ کی طرف (تو بہتر ہے) |
| فَقَدْ صَغَتْ قُلُوْبُكُمَا ۚ | پس یقیناً ہٹ گئے ہیں تم دونوں کے دل (حق سے) |
| وَاِنْ تَظٰهَرَا عَلَیْهِ | اور اگر تم دونوں باہم اعانت کروگی اس (نبی کی ایذا) پر |
| فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ مَوْلٰىهُ | تو بے شک اللہ وہ (خود) اُس کا مددگار ہے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَبَّاَتْ، اَنْۢبَاَكَ | : نبی، نبوت، انبیاء۔ | هٰذَا | : حامل رقعہ ہذا، الہٰذا، ہذا من فضل ربی۔ |
| وَ | : مال و دولت، عفو و درگزر، لازم و ملزوم۔ | الْعَلِیْمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات، علّامہ۔ |
| اَظْهَرَهُ | : ظاہر، مظاہرہ، مظہر۔ | الْخَبِیْرُ | : خبر، اخبار، مخبر، خبردار، باخبر، خبیر۔ |
| عَلَیْهِ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | تَتُوْبَاۤ | : توبہ، تائب۔ |
| عَرَّفَ | : عرف، تعارف، معرفت۔ | اِلَى | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| بَعْضَهٗ | : بعض معاملات، بعض اوقات۔ | قُلُوْبُكُمَا | : قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب و اذہان۔ |
| اَعْرَضَ | : اعراض کرنا۔ | مَوْلٰىهُ | : ولی، اولیاء کرام، ولایت، مولیٰ۔ |
| قَالَتْ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَمَّا① | نَبَّاَتْ② | بِهٖ | وَ | اَظْهَرَهُ اللّٰهُ③ |
| پس جب | اُس نے خبر کر دی | اس کی | اور | اللہ نے ظاہر کر دیا اُسے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِ③ | عَرَّفَ | بَعْضَهٗ | وَ | اَعْرَضَ |
| اُس پر | (تو) اُس نے جتلایا | اُس کا کچھ حصہ | اور | اعراض کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَنْۢ بَعْضٍۚ | فَلَمَّا① | نَبَّاَهَا | بِهٖ | قَالَتْ② |
| کچھ حصے سے | پھر جب | اُس نے اس کو خبر دی | اُس کی | (تو) اُس نے کہا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَنْ④ | اَنْۢبَاَكَ | هٰذَا ؕ | قَالَ⑤ | نَبَّاَنِيَ⑥ |
| کس نے | آپ کو خبر دی | یہ | اس کہا | خبر دی ہے مجھے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْعَلِيْمُ | الْخَبِيْرُ ③ | اِنْ | تَتُوْبَآ |
| سب کچھ جاننے والے | خوب خبردار نے | اگر | تم دونوں توبہ کرلو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَى اللّٰهِ | فَقَدْ① | صَغَتْ③ | قُلُوْبُكُمَا ۚ⑦ | وَ اِنْ |
| اللہ کی طرف (تو بہتر ہے) | پس یقیناً | ہٹ گئے ہیں | تم دونوں کے دل (حق سے) | اور اگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَظٰهَرَا⑦ | عَلَيْهِ③ | فَاِنَّ اللّٰهَ① | هُوَ | مَوْلٰىهُ③ |
| تم دونوں باہم اعانت کروگی | اس پر | تو بے شک اللہ | وہ (خود) | اُس کا مددگار (ہے) |

## ضروری وضاحت

① فَ کا ترجمہ پس، تو، پھر یا سو ہوتا ہے۔ ② تْ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ ہٗ یا ہٖ کو اگلے لفظ سے ملایا جائے یا اس سے پہلے جزم یا الف ہو تو اسکی کھڑی زیر صرف زیر اور اُلٹا پیش صرف پیش سے بدل جاتی ہے۔ ④ مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس ہوتا ہے۔ ⑤ قَالَ دراصل قَوَلَ تھا، گرامر کے اصول کے مطابق وَ کو ا سے بدلا گیا ہے۔ ⑥ فعل کے آخر میں یْ لگانی ہو تو اس یْ اور فعل کے درمیان نِ کا اضافہ کرتے ہیں۔ ⑦ کُمَا اور "ا" دونوں تعداد میں دو ہونے کو ظاہر کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| وَجِبْرِيْلُ وَصَالِحُ الْمُؤْمِنِيْنَ ۚ | اور جبریل اور نیک ایمان والے |
| وَالْمَلٰٓئِكَةُ بَعْدَ ذٰلِكَ ظَهِيْرٌ ﴿4﴾ | اور اس کے بعد تمام فرشتے مددگار ہیں۔ ﴿4﴾ |
| عَسٰى رَبُّهٗٓ اِنْ طَلَّقَكُنَّ | اگر وہ طلاق دے تمہیں (تو) اسکا رب قریب ہے |
| اَنْ يُّبْدِلَهٗٓ اَزْوَاجًا خَيْرًا مِّنْكُنَّ | کہ وہ بدلے میں دے اُسے تم سے بہتر بیویاں |
| مُسْلِمٰتٍ مُّؤْمِنٰتٍ | (جو) مسلمان، ایمان والیاں |
| قٰنِتٰتٍ تٰٓئِبٰتٍ | فرمانبرداری کرنے والیاں، توبہ کرنے والیاں |
| عٰبِدٰتٍ سٰٓئِحٰتٍ | عبادت کرنے والیاں، روزے رکھنے والیاں |
| ثَيِّبٰتٍ وَّاَبْكَارًا ﴿5﴾ | شوہردیدہ (بیوائیں) اور کنواریاں ہوں۔ ﴿5﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | اے (وہ لوگو) جو ایمان لائے ہو |
| قُوْٓا اَنْفُسَكُمْ وَاَهْلِيْكُمْ نَارًا | بچاؤ اپنے آپ کو اور اپنے گھر والوں کو آگ سے |
| وَّقُوْدُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ | (کہ) اُس کا ایندھن لوگ اور پتھر ہیں |
| عَلَيْهَا مَلٰٓئِكَةٌ غِلَاظٌ شِدَادٌ | اس پر سخت دل زور آور فرشتے (مقرر) ہیں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- صَالِحُ : اصلاح، اعمال صالحہ، سلف صالحین۔
- الْمُؤْمِنِيْنَ : امن وسلامتی، امن عامہ، ایمان۔
- الْمَلٰٓئِكَةُ : ملک الموت، ملائکہ۔
- طَلَّقَكُنَّ : طلاق، مطلقہ عورت، طلاقِ رجعی۔
- يُّبْدِلَهٗٓ : تغیر وتبدل، تبدیلی، متبادل۔
- اَزْوَاجًا : زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔
- مُسْلِمٰتٍ : مسلم، مسلمان، مسلمین، اسلام، تسلیم۔
- تٰٓئِبٰتٍ : توبہ، تائب۔
- عٰبِدٰتٍ : عبد، عابد، معبود، عبادت۔
- اَنْفُسَكُمْ : نفس، نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔
- اَهْلِيْكُمْ : اہل وعیال، اہل خانہ، اہلِ بیت۔
- نَارًا : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔
- النَّاسُ : عوام الناس، عامۃ الناس۔
- الْحِجَارَةُ : حجر اسود، شجر وحجر۔
- عَلَيْهَا : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
- شِدَادٌ : شدید، شدت، مشدد، تشدد۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَجِبْرِیْلُ | وَ | صَالِحُ الْمُؤْمِنِیْنَ | وَالْمَلٰٓئِكَةُ① | بَعْدَ ذٰلِكَ |
| اور جبریل | اور | نیک سب ایمان والے | اور تمام فرشتے | اس کے بعد |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ظَهِیْرٌ (4) | عَسٰی② | رَبُّهٗٓ | اِنْ③ | طَلَّقَكُنَّ④ | اَنْ③ |
| مددگار (ہیں) | (تو) قریب ہے | اسکا رب | اگر | وہ طلاق دے تمہیں | کہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یُّبْدِلَهٗٓ | اَزْوَاجًا⑤ | خَیْرًا | مِّنْكُنَّ④ | مُسْلِمٰتٍ④ |
| وہ بدلے میں دے اسے | بیویاں | بہتر | تم سے | (جو) مسلمان |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُّؤْمِنٰتٍ④ | قٰنِتٰتٍ④ | تٰٓئِبٰتٍ④ | عٰبِدٰتٍ④ |
| ایمان والیاں | فرمانبرداری کرنے والیاں | توبہ کرنے والیاں | عبادت کرنے والیاں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سٰٓئِحٰتٍ④ | ثَیِّبٰتٍ④ | وَّاَبْكَارًا (5) | یٰٓاَیُّهَا | الَّذِیْنَ | اٰمَنُوْا |
| روزے رکھنے والیاں | شوہر دیدہ | اور کنواریاں (ہوں) | اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُوْٓا | اَنْفُسَكُمْ | وَ | اَهْلِیْكُمْ⑥ | نَارًا | وَّقُوْدُهَا |
| تم سب بچاؤ | اپنے نفسوں کو | اور | اپنے گھر والوں کو | آگ سے | (کہ) اُس کا ایندھن |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| النَّاسُ | وَ | الْحِجَارَةُ | عَلَیْهَا | مَلٰٓئِكَةٌ① | غِلَاظٌ | شِدَادٌ |
| لوگ | اور | پتھر (ہیں) | اس پر | فرشتے (مقرر ہیں) | سخت دل | زور آور |

### ضروری وضاحت

①مَلٰٓئِكَةٌ میں ۃ واحد مؤنث کی علامت نہیں بلکہ یہاں یہ جمع کے لیے ہے۔②عَسٰی کا ترجمہ کبھی قریب ہے کبھی شاید کہ کیا جاتا ہے۔③اِنْ کا ترجمہ اگر اور اَنْ کا ترجمہ کہ ہوتا ہے۔④ كُنَّ اور ات جمع مؤنث کی علامتیں ہیں۔⑤اَزْوَاجًا زَوْجٌ کی جمع ہے اس کا اصل ترجمہ جوڑا ہے، چونکہ میاں اور بیوی دونوں جوڑے کے ممبر ہوتے ہیں لہٰذا یہ لفظ میاں بیوی دونوں کے لیے استعمال ہوتا ہے۔⑥اَهْلِیْ دراصل اَهْلِیْنَ تھا، گرامر کے اصول کے مطابق جمع کا نَ گر گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| لَّا يَعۡصُوۡنَ اللّٰهَ | وہ اللہ کی نافرمانی نہیں کرتے |
| مَاۤ اَمَرَهُمۡ | جس کا وہ اُنہیں حکم دے |
| وَيَفۡعَلُوۡنَ مَا يُؤۡمَرُوۡنَ ﴿6﴾ | اور وہ کرتے ہیں جو وہ حکم دیے جاتے ہیں۔ ﴿6﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا | اے (وہ لوگو!) جنہوں نے کفر کیا |
| لَا تَعۡتَذِرُوا الۡيَوۡمَ ؕ | آج تم عذر مت پیش کرو |
| اِنَّمَا تُجۡزَوۡنَ | بے شک صرف تم بدلہ دیے جاؤ گے (اُسی کا) |
| ع 1 7 19 مَا كُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ﴿7﴾ | جو تم عمل کیا کرتے تھے۔ ﴿7﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا | اے (وہ لوگو!) جو ایمان لائے ہو |
| تُوۡبُوۡۤا اِلَى اللّٰهِ تَوۡبَةً نَّصُوۡحًا ؕ | تم توبہ کرو اللہ کی طرف خالص توبہ |
| عَسٰى رَبُّكُمۡ اَنۡ يُّكَفِّرَ عَنۡكُمۡ | قریب ہے کہ دور کر دے تمہارا رب تم سے |
| سَيِّاٰتِكُمۡ وَيُدۡخِلَكُمۡ | تمہاری بُرائیاں اور وہ داخل کرے تمہیں |
| جَنّٰتٍ تَجۡرِىۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ ۙ | (ایسے) باغات میں (کہ) اُنکے نیچے سے نہریں بہتی ہیں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَعۡصُوۡنَ : معصیت، عاصی، غم عصیاں۔ | تُوۡبُوۡۤا : توبہ، تائب۔ |
| اَمَرَهُمۡ، يُؤۡمَرُوۡنَ : امر، آمر، امور، امر بالمعروف۔ | يُّكَفِّرَ : کفارہ مجلس کی دعا، گناہوں کا کفارہ |
| يَفۡعَلُوۡنَ : فعل، فاعل، مفعول، افعال۔ | سَيِّاٰتِكُمۡ : علمائے سوء، اعمال سیئہ، ظن سوء۔ |
| تَعۡتَذِرُوۡا : عذر، معذرت، معذور، اعتذار۔ | يُدۡخِلَكُمۡ : دخل، داخل، داخلہ، مداخلت۔ |
| الۡيَوۡمَ : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | جَنّٰتٍ : جنت الفردوس، جنات۔ |
| تُجۡزَوۡنَ : جزا و سزا، جزاک اللہ خیراً، جزائے خیر۔ | تَجۡرِىۡ : جاری، اجرا۔ |
| تَعۡمَلُوۡنَ : عمل، اعمال صالحہ، معمولات زندگی۔ | تَحۡتِهَا : ماتحت، تحت الثریٰ، تحت العرش۔ |
| اٰمَنُوۡا : امن و سلامتی، ایمان، مؤمن۔ | الۡاَنۡهٰرُ : نہر، انہار، نہریں، محکمہ انہار۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَّا يَعۡصُوۡنَ ① | اللّٰهَ ② | مَآ | اَمَرَهُمۡ | وَ | يَفۡعَلُوۡنَ |
| وہ سب نافرمانی نہیں کرتے | اللہ کی | جس کا | وہ حکم دے اُنہیں | اور | وہ سب کرتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَا | يُؤۡمَرُوۡنَ ③ ۝6 | يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡا |
| جو | وہ سب حکم دیے جاتے ہیں | اے | (وہ لوگو) جن | سب نے کفر کیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا تَعۡتَذِرُوا ④ | الۡيَوۡمَ ؕ | اِنَّمَا ⑤ | تُجۡزَوۡنَ ⑥③ |
| مت تم سب عذر پیش کرو | آج | بے شک صرف | تم سب بدلہ دیے جاؤ گے (اُسی کا) |

ع 1 7 19

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَا | كُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ⑦ ۝7 ع | يٰۤاَيُّهَا | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا |
| جو | تم سب عمل کیا کرتے تھے | اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے ہو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُوۡبُوۡۤا | اِلَى اللّٰهِ | تَوۡبَةً نَّصُوۡحًا ؕ | عَسٰى |
| تم سب توبہ کرو | اللہ کی طرف | خالص توبہ | قریب ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَبُّكُمۡ | اَنۡ | يُّكَفِّرَ | عَنۡكُمۡ | سَيِّاٰتِكُمۡ | وَ |
| تمہارا رب | کہ | دور کر دے | تم سے | تمہاری بُرائیاں | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُدۡخِلَكُمۡ | جَنّٰتٍ | تَجۡرِيۡ ⑧ | مِنۡ تَحۡتِهَا | الۡاَنۡهٰرُ ۙ |
| وہ داخل کرے تمہیں | (ایسے) باغات (میں) | (کہ) بہتی ہیں | اُنکے نیچے سے | نہریں |

ضروری وضاحت

① لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔② فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔③ یـ یا تـ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔④ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔⑤ اِنَّ کے ساتھ مَا میں صرف کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ یہ دراصل تُجْزَيُوْنَ تھا گرامر کے اصول کیمطابق ی گر گئی ہے۔⑦ تُمْ اور تـ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم ہے۔⑧ تـ واحد مؤنث کی علامت ہے۔

| | |
|---|---|
| يَوْمَ لَا يُخْزِى اللهُ النَّبِيَّ | جس دن اللہ نہیں رُسوا کرے گا نبی کو |
| وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ ۚ | اور (نہ اُن لوگوں کو) جو ایمان لائے اُس کے ساتھ |
| نُوْرُهُمْ يَسْعٰى بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ | اُن کا نور دوڑ رہا ہوگا اُن کے آگے |
| وَبِاَيْمَانِهِمْ | اور اُن کے دائیں طرف |
| يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ | وہ کہیں گے اے ہمارے رب |
| اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا | پورا کر دے ہمارے لیے ہمارے نور کو |
| وَاغْفِرْ لَنَا ۚ | اور ہم کو بخش دے |
| اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ﴿8﴾ | بیشک تو ہر چیز پر خوب قدرت رکھنے والا ہے۔ ﴿8﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا النَّبِىُّ جَاهِدِ | اے نبی آپ جہاد کیجیے |
| الْكُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ | کافروں اور منافقوں سے |
| وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ ۚ | اور اُن پر سختی کیجیے |
| وَمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۖ | اور اُن کا ٹھکانا جہنم ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

يَوْمَ : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔
اٰمَنُوْا : امن وسلامتی، ایمان، مؤمن۔
مَعَهٗ : مع اہل وعیال، معیت، مع دوست احباب۔
نُوْرُهُمْ : بدرِ منیر، نور، منور، انوار۔
يَسْعٰى : سعی کرنا، سعی لاحاصل، مساعی جمیلہ۔
بَيْنَ : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔
اَيْدِيْهِمْ : یدِ بیضاء، ید طولیٰ، رفع الیدین۔
يَقُوْلُوْنَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔

اَتْمِمْ : اتمام حجت، تتمہ، تمت بالخیر، تمام۔
وَاغْفِرْ : مغفرت، استغفار، استغفر اللّٰہ۔
شَىْءٍ : شے، اشیاء، اشیائے خوردونوش۔
قَدِيْرٌ : قدرت، قادر، قدیر۔
جَاهِدِ : جہاد، مجاہد، مجاہدین اسلام، جدوجہد۔
الْكُفَّارَ : کفر، کافر، کفار، تکفیر۔
الْمُنٰفِقِيْنَ : منافق، نفاق، رئیس المنافقین۔
مَاْوٰىهُمْ : ملجا و ماویٰ۔

● کالا رنگ : اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ : بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ : نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَوْمَ | لَا يُخْزِي اللّٰهُ ①② | النَّبِيَّ ② | وَ | الَّذِيْنَ |
| جس دن | اللہ نہیں رُسوا کرے گا | نبی (کو) | اور | (نہ اُن لوگوں کو) جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْا | مَعَهٗ ج | نُوْرُهُمْ ③ | يَسْعٰى ① | بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ ③④ |
| سب ایمان لائے | اُسکے ساتھ | اُنکا نور | دوڑ رہا ہوگا | اُنکے ہاتھوں کے درمیان |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | بِاَيْمَانِهِمْ ⑤③ | يَقُوْلُوْنَ | رَبَّنَآ ⑥ | اَتْمِمْ |
| اور | اُن کے دائیں طرف | وہ سب کہیں گے | (اے) ہمارے رب | تو پورا کردے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَنَا ⑦ | نُوْرَنَا | وَ | اغْفِرْ | لَنَا ج ⑦ | اِنَّكَ |
| ہمارے لیے | ہمارے نور کو | اور | تو بخش دے | ہم کو | بیشک تو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيْرٌ ⑧ (8) | يٰۤاَيُّهَا | النَّبِيُّ |
| ہر چیز پر | خوب قدرت رکھنے والا (ہے) | اے | نبی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَاهِدِ | الْكُفَّارَ ② | وَ | الْمُنٰفِقِيْنَ | وَ |
| آپ جہاد کیجیے | کافروں | اور | منافقوں (سے) | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اغْلُظْ | عَلَيْهِمْ ط | وَ | مَاْوٰىهُمْ ③ | جَهَنَّمُ ط |
| آپ سختی کیجیے | اُن پر | اور | اُن کا ٹھکانا | جہنم (ہے) |

**ضروری وضاحت**

①یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔②فعل کے بعد پیش والا اسم اس فعل کا فاعل اور زبر والا اسم اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔③اسم کے آخر میں ھُمْ کا ترجمہ ان کا یا اپنا کیا جاتا ہے۔④بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ کا اصل ترجمہ انکے ہاتھوں کے درمیان ہے مُراد انکے آگے ہے۔⑤یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑥یہ دراصل يَا رَبَّنَا تھا، شروع سے يَا تخفیف کے لیے گرا ہوا ہے۔⑦ لَنَا میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کیلئے لَ ہو جاتا ہے۔⑧فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغہ کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ⁽⁹⁾ | اور (وہ) بُرا ٹھکانا ہے۔ ⁽⁹⁾ |
| ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا | اللہ نے مثال بیان کی ہے |
| لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوا | (اُن لوگوں) کے لیے جنہوں نے کفر کیا |
| امْرَاَتَ نُوْحٍ وَّامْرَاَتَ لُوْطٍ ؕ | نوح علیہ السلام کی بیوی اور لوط علیہ السلام کی بیوی کی |
| كَانَتَا تَحْتَ عَبْدَيْنِ | وہ دونوں تھیں دو بندوں کے نیچے (یعنی نکاح میں) |
| مِنْ عِبَادِنَا صَالِحَيْنِ | ہمارے بندوں میں سے (اور) دونوں نیک تھے |
| فَخَانَتٰهُمَا | پس اُن دونوں نے (دینی) خیانت کی اُن دونوں کی |
| فَلَمْ يُغْنِيَا | تو وہ دونوں (نبی) کام نہ آئے |
| عَنْهُمَا مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا | اُن دونوں کے اللہ سے (بچانے میں) کچھ بھی |
| وَّقِيْلَ ادْخُلَا النَّارَ | اور کہا گیا تم دونوں داخل ہو جاؤ آگ میں |
| مَعَ الدّٰخِلِيْنَ ⁽¹⁰⁾ | داخل ہونے والوں کے ساتھ۔ ⁽¹⁰⁾ |
| وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا | اور اللہ نے مثال بیان کی |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | مال و دولت، عفو و درگزر، شان و شوکت۔ | صَالِحَيْنِ | اصلاح، اعمال صالحہ، سلف صالحین۔ |
| ضَرَبَ | ضرب المثل۔ | فَخَانَتٰهُمَا | خیانت، خائن۔ |
| مَثَلًا | مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ | يُغْنِيَا | غنی، مستغنی، اغنیاء۔ |
| لِّلَّذِيْنَ | الحمدللہ، لہٰذا۔ | شَيْئًا | شے، اشیاء، اشیائے خورد و نوش۔ |
| كَفَرُوا | کفر، کافر، کفار، تکفیر۔ | قِيْلَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| تَحْتَ | ماتحت، تحت الثریٰ، تحت العرش۔ | ادْخُلَا | دخل، داخل، داخلہ، مداخلت۔ |
| عَبْدَيْنِ | عبد، عابد، معبود، عبادت۔ | النَّارَ | یہ خاک کی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |
| مِنْ | منجانب، من و عن، من حیث القوم۔ | مَعَ | مع اہل و عیال، معیت، مع دوست احباب۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | بِئْسَ | الْمَصِيْرُ ﴿9﴾ | ضَرَبَ ① | اللّٰهُ ② |
| اور | (وہ) بُرا | ٹھکانا (ہے) | بیان کی (ہے) | اللہ نے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَثَلًا | لِّلَّذِيْنَ | كَفَرُوا | امْرَاَتَ نُوْحٍ |
| مثال | (اُن لوگوں) کے لیے جن | سب نے کفر کیا | نوح کی بیوی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَّ | امْرَاَتَ لُوْطٍ ؕ | كَانَتَا ③ | تَحْتَ |
| اور | لوط کی بیوی کی | وہ دونوں تھیں | نیچے (یعنی نکاح میں) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَبْدَيْنِ ③ | مِنْ عِبَادِنَا ④ | صَالِحَيْنِ ③ | فَخَانَتٰهُمَا ③ |
| دو بندوں کے | ہمارے بندوں میں سے | دونوں نیک (تھے) | پس اُن دونوں نے خیانت کی اُن دونوں کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَلَمْ يُغْنِيَا ③⑤ | عَنْهُمَا ③ | مِنَ اللّٰهِ | شَيْـًٔا |
| تو وہ دونوں کام نہ آئے | اُن دونوں کے | اللہ سے (بچانے میں) | کچھ بھی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | قِيْلَ ⑥ | ادْخُلَا ③ | النَّارَ ② | مَعَ الدّٰخِلِيْنَ ﴿10﴾ |
| اور | کہا گیا | تم دونوں داخل ہو جاؤ | آگ (میں) | داخل ہونے والوں کے ساتھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | ضَرَبَ ① | اللّٰهُ ② | مَثَلًا |
| اور | بیان کی | اللہ نے | مثال |

## ضروری وضاحت

① ضَرَبَ کالفظی ترجمہ اس نے مارا ہے، اگر اس کے بعد مَثَلًا ہو تو اس کا ترجمہ بیان کیا، اور اگر اس کے بعد فِیْ ہو تو معنی چلنا ہوتا ہے۔② فعل کے بعد پیش والا اسم اس فعل کا فاعل اور زبر والا اسم اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔③ لفظ کے آخر میں علامت "ا" اور یْنِ اور هُمَا دو ہونے کو ظاہر کرتی ہیں۔④ اسم کے آخر میں نَا کا ترجمہ ہمارا یا اپنا کیا جاتا ہے۔⑤ علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ گزرے ہوئے زمانے میں کیا جاتا ہے۔⑥ قِيْلَ دراصل قُوِلَ تھا، و کو گرامر کے اصول کے مطابق ی سے بدلا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| لِلَّذِيۡنَ اٰمَنُوا | (اُن لوگوں) کے لیے جو ایمان لائے |
| امۡرَاَتَ فِرۡعَوۡنَ ۘ اِذۡ قَالَتۡ | فرعون کی بیوی کی، جب اس نے کہا |
| رَبِّ ابۡنِ لِىۡ | (اے میرے) رب! بنا میرے لیے |
| عِنۡدَكَ بَيۡتًا فِى الۡجَنَّةِ | اپنے پاس ایک گھر جنت میں |
| وَنَجِّنِىۡ مِنۡ فِرۡعَوۡنَ وَعَمَلِهٖ | اور نجات دے مجھے فرعون اور اس کے عمل سے |
| وَنَجِّنِىۡ مِنَ الۡقَوۡمِ الظّٰلِمِيۡنَ ﴿11﴾ | اور تو نجات دے مجھے ظالم لوگوں سے۔ ﴿11﴾ |
| وَمَرۡيَمَ ابۡنَتَ عِمۡرٰنَ | اور (مثال بیان فرمائی) مریم بنت عمران کی |
| الَّتِىۡۤ اَحۡصَنَتۡ فَرۡجَهَا | جس نے حفاظت کی اپنی شرمگاہ کی |
| فَنَفَخۡنَا فِيۡهِ مِنۡ رُّوۡحِنَا | تو ہم نے پھونک دی اُس میں اپنی روح |
| وَصَدَّقَتۡ بِكَلِمٰتِ رَبِّهَا | اور اُس نے تصدیق کی اپنے رب کی باتوں کی |
| وَكُتُبِهٖ | اور اس کی کتابوں کی |
| وَكَانَتۡ مِنَ الۡقٰنِتِيۡنَ ﴿12﴾ | اور وہ تھی فرمانبرداروں میں سے۔ ﴿12﴾ |

وقف لازم

ع 2 5 20

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِلَّذِيۡنَ | : الحمدللہ، لہٰذا۔ | الۡقَوۡمِ | : قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ |
| اٰمَنُوا | : امن وسلامتی، امن عامہ، ایمان۔ | الظّٰلِمِيۡنَ | : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| قَالَتۡ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | ابۡنَتَ | : بنت حوا، مدرسۃ البنات، بنات اسلام۔ |
| ابۡنِ | : بنایا، بنانا۔ | فِيۡهِ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت، فی زمانہ۔ |
| عِنۡدَكَ | : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں، عندیہ۔ | رُّوۡحِنَا | : روح، ارواح، روحانیت۔ |
| بَيۡتًا | : بیت اللہ، بیت المقدس، اہلِ بیت۔ | صَدَّقَتۡ | : صداقت، صدقِ دل، صادق وامین۔ |
| نَجِّنِىۡ | : نجات، فرقہ ناجیہ، نجات دہندہ۔ | بِكَلِمٰتِ | : کلمہ، کلمات، ابتدائی کلمات۔ |
| عَمَلِهٖ | : عمل، اعمال صالحہ، معمولات زندگی۔ | مِنَ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |

وقف لازم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِلَّذِيْنَ ① | اٰمَنُوا | امْرَاَتَ فِرْعَوْنَ | اِذْ | قَالَتْ ② |
| (اُن لوگوں) کے لیے جو | سب ایمان لائے | فرعون کی بیوی کی | جب | اس نے کہا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَبِّ ③ | ابْنِ | لِيْ | عِنْدَكَ | بَيْتًا ④ | فِي الْجَنَّةِ |
| (اے میرے) رب! | تو بنا | میرے لیے | اپنے پاس | ایک گھر | جنت میں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نَجِّنِيْ ⑤ | مِنْ فِرْعَوْنَ | وَ | عَمَلِهٖ | وَ | نَجِّنِيْ ⑤ |
| اور | مجھے نجات دے | فرعون سے | اور | اس کے عمل (سے) | اور | تو نجات دے مجھے |

| | | |
|---|---|---|
| مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ⑥ لا (11) | وَ | مَرْيَمَ ابْنَتَ عِمْرٰنَ |
| ظالم لوگوں سے | اور | (مثال بیان فرمائی) مریم بنت عمران کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّتِيْٓ ⑦ | اَحْصَنَتْ ② | فَرْجَهَا | فَنَفَخْنَا | فِيْهِ |
| جس نے | حفاظت کی | اپنی شرمگاہ کی | تو ہم نے پھونک دی | اُس میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ رُّوْحِنَا | وَ | صَدَّقَتْ ② | بِكَلِمٰتِ رَبِّهَا |
| اپنی روح سے | اور | اُس نے تصدیق کی | اپنے رب کی باتوں کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كُتُبِهٖ | وَ | كَانَتْ ② | مِنَ الْقٰنِتِيْنَ ع (12) |
| اور | اس کی کتابوں کی | اور | وہ تھی | فرمانبرداروں میں سے |

ع 2 5 20

### ضروری وضاحت

① الَّذِيْنَ جمع مذکر کی علامت ہے، ترجمہ جو، جن، جنہوں نے وغیرہ کیا جاتا ہے۔② تْ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ یہ دراصل يَا رَبِّيْ تھا، شروع سے يَا اور آخر سے يْ تخفیف کیلئے گرے ہوئے ہیں۔④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ اگر فعل کے آخر میں يْ لگائی ہو تو اس يْ کے اور فعل کے درمیان نِ کا اضافہ کرتے ہیں۔⑥ قَوْم لفظاً واحد اور معناً جمع ہے، اسی لیے اس کے ساتھ جمع کا لفظ آیا ہے۔⑦ الَّتِيْٓ واحد مؤنث کی علامت ہے۔

# تعارف ومقاصد "بیت القرآن"

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب ہدایت ہے اور اسے اللہ تعالیٰ نے بہت آسان بنایا ہے۔ جس کا اظہار خود اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کئی بار فرمایا ہے:

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ سورۃ القمر آیت 17

''اور یقیناً ہم نے اس قرآن کو سمجھنے کے لیے آسان بنا دیا ہے، پھر کوئی نصیحت لینے والا ہے۔؟''

اب اسے ہر انسان تک پہنچانا اور اسکے متعلق اس تأثر کو دور کرنا کہ یہ بہت مشکل کتاب ہے تمام مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔ اسی ذمہ داری کو پورا کرنے کیلئے "بیت القرآن" کی بنیاد رکھی گئی ہے اور اس کے مقاصد درج ذیل ہیں:

1. : قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان فہم بنانے کی کوشش کرنا۔
2. : قرآنی تعلیمات پر مبنی ایسی عام فہم کتب کی اشاعت کرنا جن سے قرآن فہمی میں مدد ملے۔
3. : قرآنی گرامر کو آسان تر بنانے کی کوشش کرنا۔
4. : قرآن مجید سے متعلقہ موضوعات پر مختلف سیمینارز منعقد کرانا۔
5. : قرآن فہمی کیلئے شارٹ کورسز کا انعقاد کرانا اور ان میں گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے قرآن مجید کا ترجمہ سکھانا۔
6. : قرآن فہمی کے لیے ٹیچر ٹریننگ کورسز منعقد کرانا۔
7. : انٹرنیٹ کے ذریعے فہم قرآن میں مدد دینا۔ (www.bait-ul-quran.org)
8. : عامۃ المسلمین کو احکام الٰہی کے مطابق اپنے نبیٔ محترم حضرت محمد ﷺ سے عقیدت ومحبت کے ساتھ آپ ﷺ کی مسنون زندگی کو اپنانے اور آپ ﷺ کی سیرت کو دنیا پر غالب کرنے کی کوشش کرنا۔

آپ بھی اس کار خیر میں شریک ہو سکتے ہیں اور جس کی بہترین صورت یہ ہے کہ آپ **"بیت القرآن"** کی مطبوعہ کتب خرید کر عوام الناس میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

الداعی الی الخیر: **"بیت القرآن"** لاہور، پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ سورۃ القمر: 17

"اور البتہ یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کے لیے، تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟"

## تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے
## ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن

## تبٰرَكَ الَّذِىْ 29


پروفیسر عبد الرّحمٰن طاہر



BAIT-UL-QURAN

بیتُ القرآن

لاھور - پاکستان

| | |
|---|---|
| نام کتاب | مِصْباحُ القُرآن ﴿تَبٰرَكَ الَّذِيْ﴾ پارہ نمبر 29 |
| مرتب | پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر |
| کمپوزنگ و ڈیزائننگ | محمد اکرم محمدی، مدثر بن یوسف، حافظ سعید عمران |
| ایڈیشن اول | اشاعت اول اگست 2011 |
| پبلشر | ”بیت القرآن“ پاکستان |
| ہدیہ | 90 روپے |



## برائے رابطہ ہیڈ آفس

### بَیْتُ الْقُرْآن

پوسٹ بکس نمبر 150، جی پی او، لاہور، پاکستان۔

فون: 111 737 111-042 ایکسٹینشن 115

فیکس 111 737 111-042 ایکسٹینشن 111

ویب سائٹ www.bait-ul-quran.org

ای میل info@bait-ul-quran.org

## سیل پوائنٹ اینڈ ڈسٹری بیوٹرز

### کتاب سرائے

فسٹ فلور، الحمد مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور۔

فون: 042-7320318 فیکس: 042-7239884

### فضلی بک سپر مارکیٹ

نزد ریڈیو پاکستان، اُردو بازار، کراچی۔

فون: 021-2629724 فیکس: 021-2633887


## پبلشر نوٹ

1. ہر خاص و عام کو اطلاع دی جاتی ہے کہ ادارہ ”بَیْتُ الْقُرْآن“ اپنی مطبوعات پر منافع وصول نہیں کرتا بلکہ اشاعت فنڈ وصول کرتا ہے جو کہ صرف کتاب کی پرنٹنگ، کاغذ اور بائنڈنگ کی لاگت ہے، البتہ تاجران کتب بَیْتُ الْقُرْآن کی ریٹ لسٹ کے مطابق ہدیہ وصول کر سکتے ہیں۔
2. ”بَیْتُ الْقُرْآن“ کی مطبوعات منظر عام پر آئیں تو بہت سے حضرات و خواتین نے اس منفرد کام کو سراہتے ہوئے اس کار خیر میں مالی تعاون کی پیشکش کی ہے تو اس حوالے سے عرض ہے کہ ادارے سے مالی تعاون کی بجائے اس کار خیر میں شرکت کی بہترین اور واحد صورت یہ ہے کہ آپ ”بَیْتُ الْقُرْآن“ کی مطبوعہ کتب خرید کر لوگوں میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

## سرٹیفکیٹ تصحیح

الحمد للہ میں نے قرآن مجید کے اس پارے کے تمام متن کو حرفاً حرفاً بغور پڑھا ہے، میں پورے وثوق سے تصدیق کرتا ہوں کہ اب اس پارے کے متن میں کوئی کمی بیشی نہیں ہے، تاہم انسان غلطی سے مبرا نہیں ہو سکتا، اس لیے اگر آپ کو اس کلام مجید میں کوئی غلطی نظر آئے تو وہ سہواً ہوئی ہے، آپ ہمیں اطلاع دیں، ہم فوراً اُسے درست کریں گے۔ ان شاء اللہ العزیز۔

محمد مستمر خان

رجسٹرڈ پروف ریڈر حکومت پاکستان

# "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ

قارئین کی سہولت کے پیشِ نظر "مصباح القرآن" میں ترجمۂ قرآن سکھانے کے دو مختلف اسلوب اختیار کیے گئے ہیں۔

1 ایک صفحے پر قرآنی الفاظ کو تین مختلف رنگوں میں پیش کیا گیا ہے۔

پہلی قسم ان الفاظ کی ہے جنہیں ہم روز مرّہ زندگی میں بالکل اُسی طرح یا معمولی فرق کے ساتھ اردو بول چال میں استعمال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ کم و بیش 65 فیصد ہیں۔ ان الفاظ کو سیاہ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ان کے اردو میں استعمال کی وضاحت اسی صفحہ کے حاشیے پر کردی گئی ہے۔

دوسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو خالصتاً عربی زبان کے ہیں اور اردو میں استعمال نہیں ہوتے البتہ کثرتِ استعمال کے باعث بار بار سُن کر یاد ہو جاتے ہیں انکے متعلق بہت فکر مندی کی ضرورت نہیں، یہ الفاظ اندازاً 20 فیصد ہیں اور انہیں نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ ان میں سے اکثر الفاظ بنیادی طور پر علامتیں ہیں جو کہ آپ "مفتاح القرآن" میں پڑھ چکے ہیں۔

تیسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو ہمارے لئے بالکل نئے ہیں، انہیں خوب یاد کرنے کی ضرورت ہے، ایسے الفاظ تقریباً 15 فیصد ہیں اور انکو سرخ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس صفحہ کے قرآنی الفاظ کا ترجمہ لفظی اور با محاورہ ملا جلا کیا گیا ہے، ترجمہ میں رنگ قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق دیئے گئے ہیں البتہ جو الفاظ ترجمہ کی وضاحت کیلئے استعمال ہوئے ہیں انہیں بریکٹ میں دیا گیا ہے۔

اگر صرف سرخ الفاظ یاد کر لئے جائیں، سیاہ الفاظ کے اردو میں استعمال پر غور کر لیا جائے اور نیلے الفاظ جو کہ بار بار استعمال ہونے سے خود بخود یاد ہو جاتے ہیں، تو قرآن فہمی میں نہایت آسانی ہو جاتی ہے اور اس طریقہ سے ذخیرۂ الفاظ (vocabulary) کی کمی کا مسئلہ بھی تقریباً حل ہو جاتا ہے۔

2 سامنے والے صفحہ پر قرآنی الفاظ کو دوبارہ الگ الگ (Break up) کر کے خانوں میں درج کیا گیا ہے، ہر لفظ کے اجزاء کو الگ الگ رنگ دے کر ترجمہ واضح کیا گیا ہے، اگر کسی لفظ میں ایک علامت استعمال ہوئی ہے تو اسے سرخ رنگ اور دو علامتوں کی صورت میں دوسری علامت کو نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ترجمہ میں رنگوں کا استعمال قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق کیا گیا ہے، بعض الفاظ کی ضروری وضاحت بھی حاشیہ میں کر دی گئی ہے، اس صفحہ پر استعمال ہونے والی علامات کی تفصیلات "مفتاح القرآن" میں بیان کی جا چکی ہیں، اگر "مصباح القرآن" کے مطالعہ سے قبل ان علامات کو سمجھ لیا جائے تو قرآن فہمی میں بہتر نتائج کی توقع کی جا سکتی ہے۔

اٰیَاتُهَا 30 | 67 سُوْرَةُ الْمُلْكِ مَكِّيَّةٌ 77 | رُكُوْعَاتُهَا 2

# بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| تَبٰرَكَ الَّذِیْ بِيَدِهِ | بہت برکت والا ہے وہ جو (کہ) اسکے ہاتھ میں ہے |
| الْمُلْكُ ۫ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرُ ۨ ﴿1﴾ | بادشاہی، اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ ﴿1﴾ |
| الَّذِیْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَيٰوةَ | (وہ) جس نے پیدا کیا موت اور زندگی کو |
| لِيَبْلُوَكُمْ اَيُّكُمْ | تاکہ وہ آزمائے تمہیں (کہ) تم میں سے کون |
| اَحْسَنُ عَمَلًا ؕ | زیادہ اچھا ہے عمل کے لحاظ سے |
| وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْغَفُوْرُ ۙ ﴿2﴾ | اور وہی غالب اور خوب بخشنے والا ہے۔ ﴿2﴾ |
| الَّذِیْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ؕ | (وہ) جس نے پیدا کیے سات آسمان اوپر تلے |
| مَا تَرٰى فِیْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ | نہیں تو دیکھے گا رحمن کے پیدا کیے ہوئے میں |
| مِنْ تَفٰوُتٍ ؕ فَارْجِعِ الْبَصَرَ ۙ | کوئی فرق (کمی بیشی)، پس تو لوٹا (اپنی) نگاہ کو |
| هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ ﴿3﴾ | کیا تو دیکھتا ہے کوئی شگاف۔ ﴿3﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَبٰرَكَ | : برکت، برکات، مبارک، تبرک۔ | الْغَفُوْرُ | : مغفرت، استغفار، استغفر اللّٰہ۔ |
| بِيَدِهِ | : ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ | سَبْعَ | : سبعہ عشرہ، قراءاتِ سبعہ۔ |
| الْمُلْكُ | : مالک، ملکیت۔ | طِبَاقًا | : طبقہ، طبقات، طبقات الارض۔ |
| وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | تَرٰى | : روئیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| عَلٰى | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | مِنْ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| خَلَقَ | : خالق، مخلوق، تخلیق، خلقِ خدا۔ | تَفٰوُتٍ | : تفاوت ہونا۔ |
| لِيَبْلُوَكُمْ | : بلا، ابتلاء وآزمائش، مبتلا۔ | فَارْجِعِ | : رجوع، راجع، رجعت پسند۔ |
| اَحْسَنُ | : حسن، احسان، محسن، احسن جزا۔ | الْبَصَرَ | : بصر، بصارت، بصیرت۔ |

اٰیاتھا 30 | 67 سُوْرَۃُ الْمُلْكِ مَكِّيَّةٌ 77 | رُکُوعاتُھا 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ



| تَبٰرَكَ ① | الَّذِيْ | بِيَدِهِ ② | الْمُلْكُ | وَهُوَ | عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| بہت برکت والا ہے | (وہ) جو | اس کے ہاتھ میں | بادشاہی | اور وہ | ہر چیز پر |

| قَدِيْرُ ③ (1) | الَّذِيْ | خَلَقَ | الْمَوْتَ | وَالْحَيٰوةَ |
|---|---|---|---|---|
| خوب قدرت رکھنے والا | جس نے | پیدا کیا | موت کو | اور زندگی کو |

| لِيَبْلُوَكُمْ | اَيُّكُمْ | اَحْسَنُ ④ | عَمَلًا | وَ | هُوَ الْعَزِيْزُ ⑤③ |
|---|---|---|---|---|---|
| تاکہ وہ آزمائے تمھیں | تم میں سے کون | زیادہ اچھا ہے | عمل میں | اور | وہی بہت غالب |

| الْغَفُوْرُ ③ (2) | الَّذِيْ | خَلَقَ | سَبْعَ | سَمٰوٰتٍ ⑥ | طِبَاقًا |
|---|---|---|---|---|---|
| خوب بخشنے والا | جس نے | پیدا کیا | سات | آسمانوں کو | اوپر تلے |

| مَا | تَرٰى | فِيْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ | مِنْ تَفٰوُتٍ ⑦⑧ |
|---|---|---|---|
| نہیں | تو دیکھے گا | رحمن کے پیدا کیے ہوئے میں | کوئی فرق (کمی بیشی) |

| فَارْجِعِ | الْبَصَرَ | هَلْ | تَرٰى | مِنْ فُطُوْرٍ ⑦⑧ (3) |
|---|---|---|---|---|
| پس تو لوٹا | نگاہ کو | کیا | تو دیکھتا ہے | کوئی شگاف |

**ضروری وضاحت**

① تا اور الف یا کھڑی زبر دونوں میں مبالغے کا مفہوم ہے۔ ② علامت بہ کا ضرورتاً ترجمہ میں کیا گیا ہے۔ ③ فَعِيْلٌ اور فَعُوْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ⑤ هُوَ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔ ⑥ ات جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑦ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑧ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ | پھر تو لوٹا (اپنی) نگاہ کو دوبارہ (بار بار) |
| يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ | لوٹے گی نگاہ تیری طرف |
| خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِيْرٌ ﴿4﴾ | ذلیل ہو کر اس حال میں کہ وہ تھکی ہوئی ہوگی۔ ﴿4﴾ |
| وَلَقَدْ زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے مزین کیا دنیوی آسمان کو |
| بِمَصَابِيْحَ وَجَعَلْنٰهَا | چراغوں سے اور ہم نے بنایا انہیں |
| رُجُوْمًا لِّلشَّيٰطِيْنِ | شیطانوں کو مارنے کا آلہ |
| وَاَعْتَدْنَا لَهُمْ | اور ہم نے تیار کر رکھا ہے ان کے لیے |
| عَذَابَ السَّعِيْرِ ﴿5﴾ | بھڑکتی آگ کا عذاب۔ ﴿5﴾ |
| وَلِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ | اور ان لوگوں کے لیے جنہوں نے انکار کیا اپنے رب کا |
| عَذَابُ جَهَنَّمَ ؕ | جہنم کا عذاب ہے |
| وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ﴿6﴾ | اور وہ بہت برا ٹھکانا ہے۔ ﴿6﴾ |
| اِذَآ اُلْقُوْا فِيْهَا | جب وہ ڈالے جائیں گے اس (جہنم) میں |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ارْجِعِ | رجوع، راجع، رجعت پسند۔ | بِمَصَابِيْحَ | صبح، علی الصبح، صبح صادق۔ |
| الْبَصَرَ | بصر، بصارت، بصیرت۔ | رُجُوْمًا | رجم، رجیم، حدرجم۔ |
| يَنْقَلِبْ | انقلاب، انقلابی اقدام۔ | لِّلشَّيٰطِيْنِ | شیطان، حزب الشیطان، شیاطین۔ |
| اِلَيْكَ | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | اَعْتَدْنَا | مُستعد، استعداد۔ |
| وَ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | عَذَابَ | عذاب ۔ |
| زَيَّنَّا | مزّین، تزیین و آرائش۔ | كَفَرُوْ | کفر، کافر، کفار، کفارمکہ۔ |
| السَّمَآءَ | کتب سماویہ، ارض وسما۔ | اُلْقُوْا | القاء۔ |
| الدُّنْيَا | دنیا و آخرت، دین ودنیا، دنیاداری۔ | فِيْهَا | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | ارْجِعِ ① | الْبَصَرَ ② | كَرَّتَيْنِ | يَنْقَلِبْ |
| پھر | تو لوٹا | نگاہ کو | دوبار (باربار) | وہ لوٹے گی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَيْكَ | الْبَصَرُ ③ | خَاسِئًا | وَّ | هُوَ |
| تیری طرف | نگاہ | ذلیل ہوکر | اس حال میں کہ | وہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَسِيْرٌ ④ ۝4 | وَ | لَقَدْ ⑤ | زَيَّنَّا | السَّمَآءَ ② الدُّنْيَا |
| بہت تھکی ہوئی | اور | بلاشبہ یقیناً | ہم نے مزین کیا | دنیوی آسمان کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمَصَابِيْحَ ⑥ | وَ | جَعَلْنٰهَا | رُجُوْمًا | لِّلشَّيٰطِيْنِ |
| چراغوں سے | اور | ہم نے بنایا انہیں | مارنے کا آلہ | شیطانوں کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَعْتَدْنَا | لَهُمْ | عَذَابَ السَّعِيْرِ ۝5 | وَ |
| اور | ہم نے تیار کر رکھا ہے | ان کے لیے | بھڑکتی آگ کا عذاب | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِلَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | بِرَبِّهِمْ ⑥ | عَذَابُ جَهَنَّمَ ؕ | وَ |
| (ان لوگوں) کے لیے جن | سب نے انکار کیا | اپنے رب کا | جہنم کا عذاب | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِئْسَ | الْمَصِيْرُ ۝6 | اِذَآ | اُلْقُوْا | فِيْهَا |
| وہ بہت برا | ٹھکانا | جب | وہ سب ڈالے جائیں گے | اس (جہنم) میں |

**ضروری وضاحت**

① فعل کے شروع میں أ اور آخر میں سکون ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے، یہاں سکون کو اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے زیر دی گئی ہے۔② فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔③ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔④ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ لَ اور قَدْ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔⑥ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| سَمِعُوۡا لَهَا شَهِيۡقًا | وہ سنیں گے اس کا چلّانا |
| وَّهِىَ تَفُوۡرُ ۙ﴿7﴾ | اس حال میں کہ وہ جوش مار رہی ہوگی۔ ﴿7﴾ |
| تَكَادُ تَمَيَّزُ مِنَ الۡغَيۡظِ ؕ | قریب ہوگی (کہ) وہ پھٹ جائے غصے سے |
| كُلَّمَاۤ اُلۡقِىَ فِيۡهَا فَوۡجٌ | جب بھی ڈالا جائے گا اس میں کوئی گروہ |
| سَاَلَهُمۡ خَزَنَتُهَاۤ | پوچھیں گے ان سے اس کے داروغے |
| اَلَمۡ يَاۡتِكُمۡ نَذِيۡرٌ ﴿8﴾ | کیا نہیں آیا تھا تمہارے پاس کوئی ڈرانے والا۔ ﴿8﴾ |
| قَالُوۡا بَلٰى قَدۡ جَآءَنَا | وہ کہیں گے ہاں کیوں نہیں یقیناً آیا تھا ہمارے پاس |
| نَذِيۡرٌ ۙ فَكَذَّبۡنَا | ایک ڈرانے والا، تو ہم نے جھٹلا دیا (اسے) |
| وَقُلۡنَا مَا نَزَّلَ اللّٰهُ مِنۡ شَىۡءٍ ۖۚ | اور ہم نے کہا نہیں نازل کی اللہ نے کوئی چیز |
| اِنۡ اَنۡتُمۡ اِلَّا فِىۡ ضَلٰلٍ كَبِيۡرٍ ﴿9﴾ | نہیں ہو تم مگر ایک بہت بڑی گمراہی میں۔ ﴿9﴾ |
| وَقَالُوۡا لَوۡ كُنَّا نَسۡمَعُ | اور وہ کہیں گے اگر ہم سنتے ہوتے |
| اَوۡ نَعۡقِلُ مَا كُنَّا | یا ہم سمجھتے ہوتے (تو) نہ ہوتے ہم (شامل) |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَمِعُوۡا | : سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ | قَالُوۡا | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| تَفُوۡرُ | : فوارہ، فوارے۔ | فَكَذَّبۡنَا | : کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ |
| مِنَ | : منجانب، من جملہ، من حیث القوم۔ | نَزَّلَ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| الۡغَيۡظِ | : غیظ و غضب۔ | شَىۡءٍ | : شے، اشیاء، اشیائے خورد و نوش۔ |
| اُلۡقِىَ | : اِلقاء۔ | اِلَّا | : الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| فِيۡهَا | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | ضَلٰلٍ | : ضلالت و گمراہی۔ |
| فَوۡجٌ | : فوج، افواج، فوج ظفر موج۔ | كَبِيۡرٍ | : کبیر، اکبر، مکبر، تکبر۔ |
| سَاَلَهُمۡ | : سوال، سائل، مسئول۔ | نَعۡقِلُ | : عقل، عاقل، معقول۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سَمِعُوْا | لَهَا ① | شَهِيْقًا | وَّهِيَ | تَفُوْرُ ② لا (7) | تَكَادُ ② |
| وہ سب سنیں گے | اس کا | چلّانا | اس حال میں کہ وہ | جوش مار رہی ہوگی | قریب ہوگی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَمَيَّزُ ③ | مِنَ الْغَيْظِ ط | كُلَّمَآ | اُلْقِيَ ④ | فِيْهَا | فَوْجٌ ⑤ |
| وہ پھٹ جائے | غصے سے | جب بھی | ڈالا جائے گا | اس میں | کوئی گروہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَاَلَهُمْ | خَزَنَتُهَآ | اَ | لَمْ يَاْتِكُمْ | نَذِيْرٌ ⑤ (8) |
| پوچھیں گے ان سے | اس کے داروغے | کیا | نہیں وہ آیا تھا تمہارے پاس | کوئی ڈرانے والا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | بَلٰى | قَدْ | جَآءَنَا | نَذِيْرٌ ⑤ لا | فَكَذَّبْنَا |
| انہوں نے کہا | ہاں کیوں نہیں | یقیناً | آیا تھا ہمارے پاس | ایک ڈرانے والا | تو ہم نے جھٹلا دیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَقُلْنَا | مَا | نَزَّلَ اللّٰهُ | مِنْ شَيْءٍ ⑤ ⑥ صلے | اِنْ | اَنْتُمْ |
| اور ہم نے کہا | نہیں | نازل کی اللہ نے | کوئی چیز | نہیں (ہو) | تم |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلَّا | فِيْ ضَلٰلٍ كَبِيْرٍ ⑤ (9) | وَ | قَالُوْا |
| مگر | ایک بہت بڑی گمراہی میں | اور | انہوں نے کہا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَوْ | كُنَّا ⑦ | نَسْمَعُ | اَوْ | نَعْقِلُ | مَا | كُنَّا ⑦ |
| اگر | ہم ہوتے | ہم سنتے | یا | ہم سمجھتے ہوتے | نہ | ہوتے ہم |

**ضروری وضاحت**

① لَهَا میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ کر دیا گیا ہے۔ ② تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ تَمَيَّزُ دراصل تَتَمَيَّزُ تھا تخفیف کے لیے ایک تَ گری ہوئی ہے۔ ④ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔ ⑥ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑦ كُنَّا دراصل كُنْ + نَا کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| فِيْٓ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ⑩ | بھڑکتی ہوئی آگ والوں میں ۔ ⑩ |
| فَاعْتَرَفُوْا بِذَنْۢبِهِمْ ۚ فَسُحْقًا | پس وہ اعتراف کریں گے اپنے گناہ کا سو دوری ہے |
| لِّاَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ⑪ | بھڑکتی ہوئی آگ والوں کے لیے ۔ ⑪ |
| اِنَّ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَيْبِ | بیشک وہ لوگ جو ڈرتے ہیں اپنے رب سے بغیر دیکھے |
| لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ كَبِيْرٌ ⑫ | ان کے لیے بخشش اور بہت بڑا اجر ہے ۔ ⑫ |
| وَاَسِرُّوْا قَوْلَكُمْ اَوِ اجْهَرُوْا بِهٖ ۭ | اور تم چھپا کر کرو اپنی بات یا تم پکار کر و اس کو |
| اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ⑬ | بیشک وہ خوب جاننے والا ہے سینوں والی (بات) کو ۔ ⑬ |
| اَلَا يَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ ۭ | کیا (بھلا) نہیں وہ جانتا جس نے پیدا کیا ہے؟ |
| وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ⑭ | اور وہ تو بہت باریک بین، خوب خبر دار ہے ۔ ⑭ |
| هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ | وہی ہے جس نے بنا دیا تمہارے لیے زمین کو |
| ذَلُوْلًا فَامْشُوْا فِيْ مَنَاكِبِهَا | (تمہارا) تابع پس چلو اس کے کندھوں (راستوں) میں |
| وَكُلُوْا مِنْ رِّزْقِهٖ ۭ | اور تم کھاؤ اس کے رزق سے |

ع 1 14 1

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِيْٓ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت ۔ | عَلِيْمٌ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات ۔ |
| اَصْحٰبِ | : اصحابِ صفہ، اصحاب بدر، اصحاب کہف ۔ | الصُّدُوْرِ | : شرح صدر، ضیق الصدر، شق صدر ۔ |
| فَاعْتَرَفُوْا | : اعتراف کرنا، معترف ہونا ۔ | خَلَقَ | : خالق، مخلوق، تخلیق، خلقِ خدا ۔ |
| يَخْشَوْنَ | : خشیت الٰہی ۔ | اللَّطِيْفُ | : لطف و کرم، لطیف، لطافت ۔ |
| كَبِيْرٌ | : کبیر، اکبر، مکبر، تکبر ۔ | الْخَبِيْرُ | : خبر، اخبار، مخبر، باخبر ۔ |
| اَسِرُّوْا | : اسرار و رموز، پر اسرار، سری و جہری نمازیں ۔ | الْاَرْضَ | : ارض و سما، قطعہ اراضی، ارض مقدس ۔ |
| قَوْلَكُمْ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں ۔ | كُلُوْا | : اکل و شرب، ماکولات و مشروبات ۔ |
| اجْهَرُوْا | : جہری نمازیں، آمین بالجہر ۔ | رِّزْقِهٖ | : رزق، رزّاق، رازق ۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِيۡٓ اَصۡحٰبِ السَّعِيۡرِ ⑩ | فَاعۡتَرَفُوۡا | بِذَنۡۢبِهِمۡ ۚ① | فَسُحۡقًا |
| بھڑکتی ہوئی آگ والوں میں | پس وہ سب اعتراف کریں گے | اپنے گناہ کا | سو دوری |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِّاَصۡحٰبِ السَّعِيۡرِ ⑪ | اِنَّ الَّذِيۡنَ | يَخۡشَوۡنَ | رَبَّهُمۡ |
| بھڑکتی ہوئی آگ والوں کے لیے | بیشک وہ لوگ جو | وہ سب ڈرتے ہیں | اپنے رب سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِالۡغَيۡبِ ② | لَهُمۡ | مَّغۡفِرَةٌ ③ | وَّاَجۡرٌ | كَبِيۡرٌ ⑫ ④ | وَاَسِرُّوۡا ⑤ |
| بِن دیکھے | ان کے لیے | بخشش | اور اجر | بہت بڑا | اور تم سب چھپا کر کرو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَوۡلَكُمۡ | اَوِ | اجۡهَرُوۡا ⑤ | بِهٖ ؕ① | اِنَّهٗ | عَلِيۡمٌ ④ | بِذَاتِ الصُّدُوۡرِ ⑬ ① |
| اپنی بات | یا | تم سب پکار کر کرو | اس کو | بیشک وہ | خوب جاننے والا | سینوں والی (بات) کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَ | لَا | يَعۡلَمُ | مَنۡ خَلَقَ ؕ | وَهُوَ اللَّطِيۡفُ ④ | الۡخَبِيۡرُ ⑭ ④ |
| کیا | نہیں | وہ جانتا | جس نے پیدا کیا ہے؟ | اور وہی بہت باریک بین | خوب خبردار |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | الَّذِىۡ | جَعَلَ | لَـكُمُ | الۡاَرۡضَ | ذَلُوۡلًا |
| وہی | جس نے | بنا دیا | تمہارے لیے | زمین کو | (تمہارا) تابع |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَامۡشُوۡا ⑤ | فِىۡ مَنَاكِبِهَا | وَكُلُوۡا ⑥ | مِنۡ رِّزۡقِهٖ ؕ |
| پس تم سب چلو | اس کے کندھوں میں | اور تم سب کھاؤ | اس کے رزق سے |

ع 1/14/1

**ضروری وضاحت**

① بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔② بِالۡغَيۡبِ میں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ فَعِيۡلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ فعل کے شروع میں أ اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔⑥ كُلُوۡا کا روٹ أكل ہے جس فعل کے شروع میں أ ہو فعل امر بناتے ہوئے أ گر جاتا ہے مثلاً أَمَرَ سے مُرُوۡا اور أَكَلَ سے كُلُوۡا۔

| | |
|---|---|
| وَاِلَيۡهِ النُّشُوۡرُ ﴿15﴾ | اور اسی کی طرف اُٹھ کر جانا ہے۔ ﴿15﴾ |
| ءَ اَمِنۡتُمۡ مَّنۡ فِى السَّمَآءِ | کیا تم بے خوف ہو گئے (اس سے) جو آسمان میں ہے |
| اَنۡ يَّخۡسِفَ بِكُمُ الۡاَرۡضَ | یہ کہ وہ دھنسا دے تم کو زمین میں |
| فَاِذَا هِىَ تَمُوۡرُ ۙ﴿16﴾ | تو اچانک وہ حرکت کرنے لگے ؟ ﴿16﴾ |
| اَمۡ اَمِنۡتُمۡ مَّنۡ فِى السَّمَآءِ | یا تم بے خوف ہو گئے ہو (اس سے) جو آسمان میں ہے |
| اَنۡ يُّرۡسِلَ عَلَيۡكُمۡ حَاصِبًا ؕ | یہ کہ وہ بھیج دے تم پر پتھراؤ کرنے والی آندھی |
| فَسَتَعۡلَمُوۡنَ كَيۡفَ نَذِيۡرِ ﴿17﴾ | پھر عنقریب تم جان لو گے کیسا ہے میرا ڈرانا۔ ﴿17﴾ |
| وَلَقَدۡ كَذَّبَ الَّذِيۡنَ | اور بلاشبہ یقیناً جھٹلایا ان لوگوں نے جو |
| مِنۡ قَبۡلِهِمۡ فَكَيۡفَ كَانَ نَكِيۡرِ ﴿18﴾ | ان سے پہلے تھے پھر کیسا تھا میرا عذاب۔ ﴿18﴾ |
| اَوَلَمۡ يَرَوۡا اِلَى الطَّيۡرِ | اور کیا نہیں انہوں نے دیکھا پرندوں کی طرف |
| فَوۡقَهُمۡ صٰٓفّٰتٍ | اپنے اوپر (جو) پر پھیلائے ہوئے (ہوتے ہیں) |
| وَّيَقۡبِضۡنَ ؕۛ | اور (کبھی) وہ پر سکیڑ لیتے ہیں |

وقف لازم احتلافی
وقف غفران
وقف منزل

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | شام وسحر، رحم وکرم، عزت واحرام۔ | فَسَتَعۡلَمُوۡنَ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| اِلَيۡهِ | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | كَيۡفَ | کیفیت، بہر کیف، کوائف۔ |
| النُّشُوۡرُ | ناشر، منشور، نشر واشاعت، نشریات۔ | كَذَّبَ | کِذب بیانی، کذاب، کاذِب۔ |
| اَمِنۡتُمۡ | امن۔امن وامان۔ | قَبۡلِهِمۡ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ |
| فِى | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | يَرَوۡا | رویت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| السَّمَآءِ | کتب سماویہ، ارض وسما۔ | الطَّيۡرِ | طائر، طائرانہ نظر، طیارہ، اے طائر لاہوتی۔ |
| يُّرۡسِلَ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | فَوۡقَهُمۡ | فوق، فوقیت، مافوق الفطرت۔ |
| عَلَيۡكُمۡ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | يَقۡبِضۡنَ | قبض، قابض، مقبوضہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اِلَيۡهِ | النُّشُوۡرُ (15) | ءَ | اَمِنۡتُمۡ | مَّنۡ | فِى السَّمَآءِ |
| اور اسی کی طرف | اُٹھ کر جانا | کیا | تم بے خوف ہو گئے | (اس سے) جو | آسمان میں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنۡ | يَّخۡسِفَ | بِكُمُ | الۡاَرۡضَ | فَاِذَا ①② | هِىَ | تَمُوۡرُ ③ ۙ (16) |
| یہ کہ | وہ دھنسا دے | تم کو | زمین | تو اچانک | وہ | حرکت کرنے لگے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَمۡ | اَمِنۡتُمۡ | مَّنۡ | فِى السَّمَآءِ | اَنۡ | يُّرۡسِلَ |
| یا | تم بے خوف ہو گئے ہو | جو | آسمان میں | یہ کہ | وہ بھیج دے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيۡكُمۡ | حَاصِبًا ؕ | فَسَتَعۡلَمُوۡنَ ①④ | كَيۡفَ | نَذِيۡرِ ⑤ (17) |
| تم پر | پتھراؤ کرنے والی آندھی | پھر عنقریب تم سب جان لو گے | کیسا | میرا ڈرانا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدۡ ⑥ | كَذَّبَ | الَّذِيۡنَ | مِنۡ قَبۡلِهِمۡ | فَكَيۡفَ ① |
| اور | بلا شبہ یقیناً | جھٹلایا | ان لوگوں نے جو | ان سے پہلے تھے | پھر کیسا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَانَ | نَكِيۡرِ ⑤ (18) | اَوَ | لَمۡ يَرَوۡا ⑦ | اِلَى الطَّيۡرِ |
| تھا | میرا عذاب | اور کیا | ان سب نے نہیں دیکھا | پرندوں کی طرف |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَوۡقَهُمۡ | صٰٓفّٰتٍ | وَّ | يَقۡبِضۡنَ ⑧ |
| اپنے اوپر | پر پھیلائے ہوئے | اور | (کبھی) وہ سکیڑ لیتے ہیں |

وقف لازم اعتناق، وقف غفران، وقف منزل

### ضروری وضاحت

①فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔②اِذَا کا ترجمہ کبھی جب اور کبھی اچانک ہوتا ہے۔③تـ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ سـ مستقبل قریب کے لیے استعمال ہوتا ہے۔⑤یہاں آخر سے یِ پڑھنے میں آسانی کے لیے گر گئی ہے اسی یِ کا ترجمہ میرا کیا گیا ہے۔⑥علامت لَـ اور قَدۡ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔⑦علامت یـ کا ترجمہ وہ ہوتا ہے لیکن اگر اس سے پہلے لَمۡ آئے تو پھر عموماً ترجمہ ان کیا جاتا ہے۔⑧ ـنَ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| مَا يُمْسِكُهُنَّ اِلَّا الرَّحْمٰنُ ؕ | نہیں تھامتا ان کو مگر رحمن ہی |
| اِنَّهٗ بِكُلِّ شَیْءٍۭ بَصِیْرٌ ﴿19﴾ | بے شک وہ ہر چیز کو خوب دیکھنے والا ہے۔ ﴿19﴾ |
| اَمَّنْ هٰذَا الَّذِیْ هُوَ جُنْدٌ لَّكُمْ | یا کون ہے ایسا جو (کہ) وہ لشکر ہو تمہارا |
| یَنْصُرُكُمْ مِّنْ دُوْنِ الرَّحْمٰنِ ؕ | (کہ) وہ مدد کرے تمہاری رحمن کے سوا |
| اِنِ الْكٰفِرُوْنَ اِلَّا فِیْ غُرُوْرٍ ﴿20﴾ | نہیں کافر مگر دھوکے میں۔ ﴿20﴾ |
| اَمَّنْ هٰذَا الَّذِیْ یَرْزُقُكُمْ | یا ایسا کون ہے جو رزق دے تمہیں |
| اِنْ اَمْسَكَ رِزْقَهٗ ۚ | اگر وہ (رحمان) روک دے اپنا رزق |
| بَلْ لَّجُّوْا فِیْ عُتُوٍّ وَّنُفُوْرٍ ﴿21﴾ | بلکہ وہ اڑے ہوئے ہیں سرکشی اور نفرت میں۔ ﴿21﴾ |
| اَفَمَنْ یَّمْشِیْ مُكِبًّا عَلٰی وَجْهِهٖۤ | تو کیا جو چلتا ہو الٹا ہو کر اپنے منہ کے بل |
| اَهْدٰۤی اَمَّنْ یَّمْشِیْ سَوِیًّا | زیادہ ہدایت والا ہے یا جو چلتا ہو سیدھا ہو کر |
| عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ﴿22﴾ | سیدھے (درست) راستے پر۔ ﴿22﴾ |
| قُلْ هُوَ الَّذِیْۤ اَنْشَاَكُمْ | کہہ دیجئے وہی جس نے پیدا کیا تمہیں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلَّا | : الا ماشاءاللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ | یَرْزُقُكُمْ | : رزق، رزّاق، رازق۔ |
| الرَّحْمٰنُ | : رحم، رحیم، رحمن، رحمت۔ | نُفُوْرٍ | : نفرت، تنفر، منافرت۔ |
| شَیْءٍ | شیئ، اشیاء، اشیائے خورد و نوش۔ | عَلٰی | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| بَصِیْرٌ | : بصر، بصارت، بصیرت۔ | وَجْهِهٖۤ | : وجہ، متوجہ، توجہ، علٰی وجہ البصیرت۔ |
| یَنْصُرُكُمْ | : نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔ | اَهْدٰۤی | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ |
| مِّنْ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | سَوِیًّا | : مساوی، مساوات، خط استواء۔ |
| فِیْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | صِرَاطٍ | : صراط مستقیم، پل صراط۔ |
| غُرُوْرٍ | : غرور، مغرور۔ | قُلْ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | يُمۡسِكُهُنَّ | اِلَّا الرَّحۡمٰنُ ؕ | اِنَّهٗ | بِكُلِّ شَیۡءٍۭ ① | بَصِيۡرٌ ﴿19﴾ |
| نہیں | وہ تھامتا اُنہیں | مگر رحمن | بیشک وہ | ہر چیز کو | خوب دیکھنے والا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَمَّنۡ ② | هٰذَا ③ | الَّذِیۡ | هُوَ جُنۡدٌ | لَّكُمۡ | يَنۡصُرُكُمۡ |
| یا کون | ایسا | جو | وہ لشکر ہو | تمہارے لیے | وہ مدد کرتا ہو تمہاری |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنۡ دُوۡنِ الرَّحۡمٰنِ ؕ ④ | اِنِ ⑤⑥ | الۡكٰفِرُوۡنَ | اِلَّا | فِیۡ غُرُوۡرٍ ۚ ﴿20﴾ |
| رحمن کے سوا | نہیں | سب کافر | مگر | دھوکے میں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمَّنۡ ② | هٰذَا ③ | الَّذِیۡ | يَرۡزُقُكُمۡ | اِنۡ | اَمۡسَكَ | رِزۡقَهٗ ۚ |
| یا کون ہے | ایسا | جو | وہ رزق دیتا ہو تمہیں | اگر | وہ (رحمان) روک دے | اپنا رزق |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بَلۡ | لَّجُّوۡا | فِیۡ عُتُوٍّ | وَّنُفُوۡرٍ ﴿21﴾ | اَفَمَنۡ | يَّمۡشِیۡ | مُكِبًّا |
| بلکہ | وہ سب اڑے ہوئے ہیں | سرکشی میں | اور نفرت (میں) | تو کیا جو | وہ چلتا ہو | اُلٹا ہو کر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلٰى وَجۡهِهٖۤ ⑦ | اَهۡدٰٓى ⑧ | اَمَّنۡ ② | يَّمۡشِیۡ | سَوِيًّا |
| اپنے منہ کے بل | زیادہ ہدایت والا | یا جو | وہ چلتا ہو | سیدھا ہو کر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلٰى صِرَاطٍ مُّسۡتَقِيۡمٍ ﴿22﴾ | قُلۡ | هُوَ | الَّذِیۡۤ | اَنۡشَاَكُمۡ |
| سیدھے (درست) راستے پر | آپ کہہ دیجیے | وہ | جس نے | پیدا کیا تمہیں |

### ضروری وضاحت

① بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔② اَمَّنۡ دراصل اَمۡ + مَنۡ کا مجموعہ ہے۔
③ هٰذَا کا ترجمہ یہ، اس ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ ایسا کیا گیا ہے۔④ یہاں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑤ اِنۡ کے بعد اگر اسی جملے
میں اِلَّا آ رہا ہو تو اِنۡ کا ترجمہ "نہیں" سے کیا جاتا ہے۔⑥ اِنۡ کو اگلے لفظ سے ملانے کے لیے نِ کے نیچے زیر آئی ہے۔⑦ عَلٰى کا اصل
ترجمہ پر ہے اور کبھی ضرورتاً ترجمہ کے بل بھی کیا جاتا ہے۔⑧ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ جَعَلَ لَكُمُ | اور اس نے بنائے تمہارے لیے |
| السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ ؕ | کان اور آنکھیں اور دل |
| قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ﴿23﴾ | بہت ہی کم تم شکر ادا کرتے ہو۔ ﴿23﴾ |
| قُلْ هُوَ الَّذِيْ ذَرَاَكُمْ فِي الْاَرْضِ | کہہ دیجئے وہی ہے جس نے پھیلایا تمہیں زمین میں |
| وَاِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿24﴾ | اور اسی کی طرف تم اکٹھے کیے جاؤ گے۔ ﴿24﴾ |
| وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ | اور وہ کہتے ہیں کب (پورا ہوگا) یہ وعدہ |
| اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿25﴾ | اگر تم سچے ہو۔ ﴿25﴾ |
| قُلْ اِنَّمَا الْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ ۠ | کہہ دیجئے (اسکا) علم تو صرف اللہ کے پاس ہے |
| وَاِنَّمَآ اَنَا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿26﴾ | اور میں تو صرف واضح ڈرانے والا ہوں۔ ﴿26﴾ |
| فَلَمَّا رَاَوْهُ زُلْفَةً | پس جب وہ دیکھیں گے اسے قریب (ہی) |
| سِيْٓـَٔتْ وُجُوْهُ الَّذِيْنَ | بگڑ جائیں گے (ان لوگوں کے) چہرے جنہوں نے |
| كَفَرُوْا وَقِيْلَ هٰذَا الَّذِيْ | کفر کیا اور کہا جائے گا یہ ہے وہ جو |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | : شام وسحر، رحم وکرم، عزت واحترام۔ | تُحْشَرُوْنَ | : حشر، روزِ محشر، حشر نشر۔ |
| السَّمْعَ | : سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ | هٰذَا | : حامل رقعہ ہذا، لہٰذا، ہذا من فضل ربی۔ |
| الْاَبْصَارَ | : سمع وبصر، بصارت۔ | صٰدِقِيْنَ | : صداقت، صدق وصفا، صادق وامین۔ |
| قَلِيْلًا | : قلیل، قلت، قلیل مدت، الاقلیل۔ | مُّبِيْنٌ | : دلیل بیّن، مبینہ طور پر، بیان۔ |
| تَشْكُرُوْنَ | : شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ | رَاَوْهُ | : رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| قُلْ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | سِيْٓـَٔتْ | : علماءِ سوء، ظن سوء۔ |
| فِي | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | وُجُوْهُ | : وجہ، متوجہ، توجہ، علیٰ وجہ البصیرت۔ |
| اِلَيْهِ | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | كَفَرُوْا | : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | جَعَلَ | لَكُمُ ① | السَّمْعَ | وَ | الْاَبْصَارَ | وَ | الْاَفْئِدَةَ ؕ |
| اور | اس نے بنائے | تمہارے لیے | کان | اور | آنکھیں | اور | دل |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَلِيْلًا | مَّا | تَشْكُرُوْنَ (23) | قُلْ | هُوَ | الَّذِیْ | ذَرَاَكُمْ ② |
| بہت ہی کم | جو | تم سب شکرادا کرتے ہو | آپ کہہ دیجئے | وہ | جس نے | پھیلایا تمہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِي الْاَرْضِ | وَ | اِلَيْهِ | تُحْشَرُوْنَ ③ (24) | وَ | يَقُوْلُوْنَ |
| زمین میں | اور | اسی کی طرف | تم سب اکٹھے کیے جاؤ گے | اور | وہ سب کہتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَتٰى | هٰذَا | الْوَعْدُ | اِنْ | كُنْتُمْ | صٰدِقِيْنَ (25) |
| کب | یہ | وعدہ | اگر | تم ہو | سب سچ بولنے والے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | اِنَّمَا ④ | الْعِلْمُ | عِنْدَ اللّٰهِ ۪ | وَ | اِنَّمَآ ④ | اَنَا |
| آپ کہہ دیجئے | یقیناً صرف | علم | اللہ کے پاس | اور | بیشک صرف | میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نَذِيْرٌ ⑤ | مُّبِيْنٌ (26) | فَلَمَّا | رَاَوْهُ ⑥ | زُلْفَةً ⑦ | سِيْٓـَٔتْ ⑦ |
| ڈرانے والا | واضح | پس جب | وہ سب دیکھیں گے اسے | قریب | بگڑ جائیں گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وُجُوْهُ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | وَ قِيْلَ | هٰذَا | الَّذِیْ |
| چہرے | ان لوگوں کے جن | سب نے کفر کیا | اور کہا جائے گا | یہ | جو |

**ضروری وضاحت**

①لَکُمْ میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ استعمال ہوا ہے۔②کُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں کیا جاتا ہے۔③تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔④اِنَّ کے ساتھ مَا ہو تو اس میں بیشک صرف کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤فَعِیْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کبھی مبالغہ کا مفہوم بھی ہوتا ہے۔⑥وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔⑦ةً اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| كُنْتُمْ بِهٖ تَدَّعُوْنَ ﴿27﴾ | تھے تم اس کو مانگا کرتے تھے۔ ﴿27﴾ |
| قُلْ اَرَءَيْتُمْ | کہہ دیجئے (ذرا بتاؤ) کیا تم نے دیکھا (یعنی کیا تم نے غور کیا) |
| اِنْ اَهْلَكَنِيَ اللّٰهُ | اگر ہلاک کر دے مجھے اللہ |
| وَمَنْ مَّعِيَ | اور (انہیں بھی) جو میرے ساتھ ہے |
| اَوْ رَحِمَنَا ۙ فَمَنْ يُّجِيْرُ | یا وہ رحم کرے ہم پر تو کون ہے جو پناہ دے |
| الْكٰفِرِيْنَ مِنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ ﴿28﴾ | کافروں کو دردناک عذاب سے۔ ﴿28﴾ |
| قُلْ هُوَ الرَّحْمٰنُ اٰمَنَّا بِهٖ | کہہ دیجئے وہ ہی رحمن ہے ہم ایمان لائے اس پر |
| وَعَلَيْهِ تَوَكَّلْنَا ۚ فَسَتَعْلَمُوْنَ | اور اسی پر ہم نے بھروسا کیا، تو عنقریب تم جان لوگے |
| مَنْ هُوَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿29﴾ | کون ہے وہ (جو) کھلی گمراہی میں ہے۔ ﴿29﴾ |
| قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَصْبَحَ | کہہ دیجئے کیا تم نے دیکھا (غور کیا) اگر ہو جائے |
| مَآؤُكُمْ غَوْرًا فَمَنْ يَّاْتِيْكُمْ | تمہارا پانی گہرا تو کون ہے (جو) لے آئے تمہارے پاس |
| بِمَآءٍ مَّعِيْنٍ ﴿30﴾ ع | بہتے ہوئے پانی کو۔ ﴿30﴾ ع 2 16 2 |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| تَدَّعُوْنَ : دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔ | اٰمَنَّا : ایمان، مؤمن، امن۔ |
| قُلْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوالِ زریں۔ | عَلَيْهِ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| رَءَيْتُمْ : رویتِ ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ | تَوَكَّلْنَا : توکل، متوکل علی اللہ۔ |
| اَهْلَكَنِيَ : ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ | فَسَتَعْلَمُوْنَ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| مَّعِيَ : مع اہل وعیال، معیت۔ | ضَلٰلٍ : ضلالت وگمراہی۔ |
| رَحِمَنَا : رحم، رحیم، رحمن، رحمت۔ | مُّبِيْنٍ : دلیل بین، مبینہ طور پر، بیان۔ |
| الْكٰفِرِيْنَ : کفر، کافر، کفار، کفارِ مکہ۔ | غَوْرًا : غور وخوض، بنظرِ غائر۔ |
| اَلِيْمٍ : المناک حادثہ، رنج والم۔ | مَآؤُكُمْ : ماء الحیات، ماء اللحم۔ |

• کالا رنگ : اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ : بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ : نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كُنۡتُمۡ | بِهٖ ① | تَدَّعُوۡنَ ﴿27﴾ | قُلۡ | اَ | رَءَيۡتُمۡ |
| تھے تم | اس کو | تم سب مانگا کرتے | آپ کہہ دیجئے | کیا | تم نے دیکھا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنۡ | اَهۡلَكَنِيَ ② اللّٰهُ | وَ | مَنۡ ③ | مَّعِيَ | اَوۡ | رَحِمَنَا ۙ |
| اگر | ہلاک کردے مجھے اللہ | اور | جو | میرے ساتھ | یا | وہ رحم کرے ہم پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَمَنۡ ③ | يُّجِيۡرُ | الۡكٰفِرِيۡنَ | مِنۡ عَذَابٍ اَلِيۡمٍ ﴿28﴾ |
| توکون (ہے جو) | وہ پناہ دے | کافروں کو | دردناک عذاب سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلۡ | هُوَ الرَّحۡمٰنُ ④ | اٰمَنَّا | بِهٖ ① | وَ | عَلَيۡهِ |
| آپ کہہ دیجئے | وہی رحمن ہے | ہم ایمان لائے | اس پر | اور | اسی پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَوَكَّلۡنَا ۚ | فَسَتَعۡلَمُوۡنَ | مَنۡ ③ | هُوَ | فِيۡ ضَلٰلٍ مُّبِيۡنٍ ﴿29﴾ |
| ہم نے بھروسا کیا | توعنقریب تم سب جان لوگے | کون | وہ | کھلی گمراہی میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلۡ | اَ | رَءَيۡتُمۡ | اِنۡ | اَصۡبَحَ | مَآؤُكُمۡ ⑤ |
| آپ کہہ دیجئے | کیا | تم نے دیکھا | اگر | ہوجائے | تمہارا پانی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| غَوۡرًا | فَمَنۡ ③ | يَّاۡتِيۡكُمۡ ⑥ | بِمَآءٍ مَّعِيۡنٍ ﴿30﴾ ع |
| گہرا | توکون | وہ لے آئے تمہارے پاس | بہتے ہوئے پانی کو |

ع 2 16 2

## ضروری وضاحت

①بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کیا جاتا ہے۔②فعل کے ساتھ جب علامت یِ لائی ہوتو درمیان میں ''نِ'' کا لایا جانا ضروری ہوتا ہے۔③مَنۡ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون کیا جاتا ہے۔④هُوَ کے بعد اَلۡ ہوتو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔⑤كُمۡ اگر اسم کے آخر میں ہوتو ترجمہ تمھارا، تمھاری، تمھارے کیا جاتا ہے۔⑥يَاۡتِيۡ کا ترجمہ آئے ہوتا ہے اگر اس کے بعد علامت بِ آجائے تو اس کا ترجمہ لے آئے کیا جاتا ہے۔

آیاتھا 52 | 68 سُوْرَۃُ الْقَلَمِ مَکِّیَّۃٌ 2 | رکوعاتھا 02

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | |
|---|---|
| نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ ﴿1﴾ | نٓ۔ قسم ہے قلم کی اور (اس کی) جو وہ لکھتے ہیں۔ ﴿1﴾ |
| مَآ اَنْتَ بِنِعْمَۃِ رَبِّكَ | (کہ) نہیں ہیں آپ اپنے رب کی نعمت سے |
| بِمَجْنُوْنٍ ﴿2﴾ وَاِنَّ لَكَ | ہرگز دیوانے۔ ﴿2﴾ اور بیشک آپکے لیے |
| لَاَجْرًا غَیْرَ مَمْنُوْنٍ ﴿3﴾ | یقیناً اجر ہے نہ منقطع کیا جانے والا۔ ﴿3﴾ |
| وَاِنَّكَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ ﴿4﴾ | اور بلاشبہ آپ یقیناً خلق عظیم پر (فائز) ہیں۔ ﴿4﴾ |
| فَسَتُبْصِرُ وَیُبْصِرُوْنَ ﴿5﴾ | پس عنقریب آپ دیکھ لیں گے اور وہ (بھی) دیکھ لیں گے۔ ﴿5﴾ |
| بِاَیِّیْكُمُ الْمَفْتُوْنُ ﴿6﴾ | (کہ) تم میں سے کون فتنے میں ڈالا ہوا ہے۔ ﴿6﴾ |
| اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنْ | بلاشبہ آپ کا رب وہ خوب جاننے والا ہے (اس) کو جو |
| ضَلَّ عَنْ سَبِیْلِهٖ ۪ وَهُوَ | گمراہ ہوا اسکی راہ سے اور وہ |
| اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِیْنَ ﴿7﴾ | خوب جاننے والا ہے ہدایت پانے والوں کو۔ ﴿7﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْقَلَمِ | قلم وقرطاس، قلم کتاب، قلمی نسخہ۔ | خُلُقٍ | خُلق، اخلاق، خوش خلقی۔ |
| مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | عَظِیْمٍ | عظیم، عظمت۔ معظم، تعظیم۔ |
| یَسْطُرُوْنَ | سطر، سطور، سطریں۔ | فَسَتُبْصِرُ | سمع وبصر، بصارت، مبصر، تبصرہ۔ |
| بِنِعْمَۃِ | نعمت، انعام، منعم حقیقی۔ | الْمَفْتُوْنُ | فتنہ وفساد، فتنہ پرور، فتنہ برپا ہونا۔ |
| بِمَجْنُوْنٍ | مجنون (دیوانہ) جنون۔ | اَعْلَمُ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| لَاَجْرًا | اجر وثواب، اجر عظیم، اجرت۔ | ضَلَّ | ضلالت وگمراہی۔ |
| غَیْرَ | دیار غیر، غیر اللہ، اغیار۔ | سَبِیْلِهٖ | فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| لَعَلٰی | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | بِالْمُهْتَدِیْنَ | ہدایت، ہادی برحق، ہادئ کائنات۔ |

رُکُوْعَاتُهَا 2 | 68 سُوْرَةُ الْقَلَمِ مَکِّيَّةٌ 2 | اٰيَاتُهَا 52

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نٓ | وَالْقَلَمِ ① | وَمَا | يَسْطُرُوْنَ ۙ (1) | مَآ | اَنْتَ |
| نٓ | قسم ہے قلم کی | اور جو | وہ سب لکھتے ہیں | نہیں | آپ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِنِعْمَةِ رَبِّكَ ② | بِمَجْنُوْنٍ ③ ۚ (2) | وَ | اِنَّ | لَكَ | لَاَجْرًا ④ |
| اپنے رب کی نعمت سے | ہرگز دیوانے | اور | بیشک | آپ کے لیے | یقیناً اجر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| غَيْرَ | مَمْنُوْنٍ ⑤ ۚ (3) | وَ | اِنَّكَ | لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ (4) |
| نہ | منقطع کیا جانے والا | اور | بلاشبہ آپ | یقیناً خلق عظیم پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَسَتُبْصِرُ | وَيُبْصِرُوْنَ ۙ (5) | بِاَيِّكُمُ | الْمَفْتُوْنُ ⑤ (6) |
| پس عنقریب آپ دیکھ لیں گے | اور وہ سب دیکھ لیں گے | تم میں سے کون | فتنے میں ڈالا ہوا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | رَبَّكَ | هُوَ | اَعْلَمُ ⑥ | بِمَنْ | ضَلَّ |
| بلاشبہ | آپ کا رب | وہ | خوب جاننے والا | (اس) کو جو | گمراہ ہوا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَنْ سَبِيْلِهٖ ۖ | وَ | هُوَ | اَعْلَمُ ⑥ | بِالْمُهْتَدِيْنَ (7) |
| اسکی راہ سے | اور | وہ | خوب جاننے والا | سب ہدایت پانے والوں کو |

**ضروری وضاحت**

①وَ کا ترجمہ کبھی اور کبھی حالانکہ اور کبھی قسم ہے بھی کیا جاتا ہے۔②بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔③اگر مَا کے بعد اسی جملے میں بِ ہو تو اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی، البتہ اس میں تاکید کا مفہوم شامل ہو جاتا ہے اسی لیے ترجمہ بالکل یا ہرگز کیا جاتا ہے۔④علامت لَ لفظ کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔⑤یہاں وْنَ جمع کی علامت نہیں، بلکہ ن اصل لفظ کا حصہ ہے کیونکہ جمع کے وْنَ کے نون پر ہمیشہ زبر ہوتی ہے۔⑥اسم کے شروع میں اَ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| فَلَا تُطِعِ الْمُكَذِّبِيْنَ ﴿8﴾ | پس نہ آپ اطاعت کریں جھٹلانے والوں کی۔ ﴿8﴾ |
| وَدُّوْا لَوْ تُدْهِنُ | وہ چاہتے ہیں کاش آپ نرمی اختیار کریں |
| فَيُدْهِنُوْنَ ﴿9﴾ | تو وہ (بھی) نرمی اختیار کریں گے۔ ﴿9﴾ |
| وَلَا تُطِعْ كُلَّ حَلَّافٍ | اور نہ آپ اطاعت کریں ہر بہت قسمیں کھانے والے |
| مَّهِيْنٍ ﴿10﴾ هَمَّازٍ | ذلیل کی۔ ﴿10﴾ (جو) بہت طعنہ دینے والا |
| مَّشَّآءٍۢ بِنَمِيْمٍ ﴿11﴾ | بہت بھاگ دوڑ کرنے والا ہے چغلی میں۔ ﴿11﴾ |
| مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ | بہت روکنے والا ہے بھلائی کو |
| مُعْتَدٍ اَثِيْمٍ ﴿12﴾ | حد سے تجاوز کرنے والا بہت گناہ گار ہے۔ ﴿12﴾ |
| عُتُلٍّۢ بَعْدَ ذٰلِكَ زَنِيْمٍ ﴿13﴾ | سخت مزاج اس کے علاوہ بدذات ہے۔ ﴿13﴾ |
| اَنْ كَانَ ذَا مَالٍ وَّبَنِيْنَ ﴿14﴾ | (اس لیے) کہ ہے وہ مال اور بیٹوں والا۔ ﴿14﴾ |
| اِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِ اٰيٰتُنَا | جب تلاوت کی جاتی ہیں اس پر ہماری آیات |
| قَالَ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿15﴾ | (تو) کہتا ہے پہلے لوگوں کے افسانے ہیں۔ ﴿15﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَلَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | لِّلْخَيْرِ | خیر، خیریت، خیر و شر، جزائے خیر۔ |
| تُطِعِ | اطاعت، مطیع۔ | ذَا | ذی وقار، ذیشان، ذومعنی۔ |
| الْمُكَذِّبِيْنَ | کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ | بَنِيْنَ | ابنائے جامعہ، ابن الوقت، ابن عمر۔ |
| وَدُّوْا | مودت ومحبت۔ | تُتْلٰى | تلاوت، وحی متلو۔ |
| تُدْهِنُ | مداہنت۔ | عَلَيْهِ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| حَلَّافٍ | حلف، بیان حلفی، تقریب حلف برداری۔ | اٰيٰتُنَا | آیت، آیات قرآنی۔ |
| مَّهِيْنٍ | اہانت، توہین۔ | قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| مَّنَّاعٍ | منع، مانع، ممنوع، ممانعت۔ | الْاَوَّلِيْنَ | اوّل درجہ، اوّل انعام یافتہ، قبلۂ اول۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَا تُطِعِ (1) | الْمُكَذِّبِيْنَ (2) ۝8 | وَدُّوْا | لَوْ | تُدْهِنُ |
| پس نہ آپ اطاعت کریں | سب جھٹلانے والوں کی | وہ سب چاہتے | کاش | آپ نرمی اختیار کریں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَيُدْهِنُوْنَ ۝9 | وَ | لَا تُطِعْ (1) | كُلَّ | حَلَّافٍ (3) |
| تو وہ سب نرمی اختیار کریں گے | اور | نہ آپ اطاعت کریں | ہر | بہت قسمیں کھانے والے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَّهِيْنٍ ۝10 | هَمَّازٍ (3) | مَّشَّآءٍ (3) | بِنَمِيْمٍ (4) ۝11 |
| ذلیل کی | بہت طعنہ دینے والا | بہت بھاگ دوڑ کرنے والا | چغلی میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَّنَّاعٍ (3) | لِّلْخَيْرِ (5) | مُعْتَدٍ | اَثِيْمٍ (3) ۝12 | عُتُلٍّ |
| بہت روکنے والا | بھلائی کو | حد سے تجاوز کرنے والا | بہت گناہ گار | سخت مزاج |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَعْدَ ذٰلِكَ | زَنِيْمٍ (3) ۝13 | اَنْ | كَانَ | ذَا مَالٍ |
| اس کے علاوہ | بدذات | (اس لیے) کہ | ہے وہ | مال والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | بَنِيْنَ ۝14 | اِذَا | تُتْلٰى (6) | عَلَيْهِ |
| اور | بیٹوں (والا) | جب | تلاوت کی جاتی ہیں | اس پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اٰيٰتُنَا | قَالَ | اَسَاطِيْرُ | الْاَوَّلِيْنَ ۝15 |
| ہماری آیات | (تو) کہتا ہے | افسانے | پہلے لوگوں کے |

## ضروری وضاحت

(1) لَا کے بعد فعل کے آخر میں سکون میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے، یہاں سکون کو اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے زیر دی گئی ہے۔ (2) اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ (3) فَعَّالٌ اور فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ (4) یہاں علامت بِ کا ترجمہ ضرورتاً میں کیا گیا ہے۔ (5) لِ کا ترجمہ کبھی کے لیے اور کبھی کا، کی، کے بھی ہوتا ہے۔ (6) اگر تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| سَنَسِمُهٗ | عنقریب ہم داغ لگائیں گے اسے |
| عَلَى الْخُرْطُوْمِ ﴿16﴾ | (اسکی) سونڈ (ناک) پر۔ ﴿16﴾ |
| اِنَّا بَلَوْنٰهُمْ كَمَا بَلَوْنَآ | بلاشبہ ہم نے آزمایا انہیں جس طرح ہم نے آزمایا |
| اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ ۚ اِذْ اَقْسَمُوْا | باغ والوں کو جب انہوں نے قسم کھائی |
| لَيَصْرِمُنَّهَا مُصْبِحِيْنَ ﴿17﴾ | ضرور بالضرور وہ توڑلیں گے اس کو صبح کرتے ہی ﴿17﴾ |
| وَلَا يَسْتَثْنُوْنَ ﴿18﴾ | اور وہ کوئی استثناء (یعنی ان شاءاللہ) نہیں کررہے تھے۔ ﴿18﴾ |
| فَطَافَ عَلَيْهَا طَآئِفٌ | تو پھر گیا اس (باغ) پر ایک پھرنے والا (عذاب) |
| مِّنْ رَّبِّكَ | آپ کے رب کی طرف سے |
| وَهُمْ نَآئِمُوْنَ ﴿19﴾ | اس حال میں کہ وہ سوئے ہوئے تھے۔ ﴿19﴾ |
| فَاَصْبَحَتْ كَالصَّرِيْمِ ﴿20﴾ | تو ہوگیا صبح کو (وہ باغ) کٹی ہوئی کھیتی کی طرح۔ ﴿20﴾ |
| فَتَنَادَوْا مُصْبِحِيْنَ ﴿21﴾ | پھر انہوں نے ایک دوسرے کو پکارا صبح کرتے ہی۔ ﴿21﴾ |
| اَنِ اغْدُوْا عَلٰى حَرْثِكُمْ | کہ صبح صبح پہنچو اپنے کھیت پر |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلَى | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ |
| بَلَوْنٰهُمْ | : بلا، ابتلا و آزمائش، مبتلا۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| كَمَا | : کماحقہ، کالعدم/ ماحول، ماتحت، ماجرا۔ | يَسْتَثْنُوْنَ | : استثنا، مستثنیٰ، استثنائی صورت۔ |
| اَصْحٰبَ | : اصحابِ صفہ، اصحاب بدر، اصحاب کہف۔ | فَطَافَ | : طواف، طواف بیت اللہ، مطاف۔ |
| الْجَنَّةِ | : جنت، جنت الفردوس، جنت نظیر۔ | مِّنْ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| اَقْسَمُوْا | : قسم کھانا، قسمیں۔ | كَالصَّرِيْمِ | : کماحقہ، کالعدم۔ |
| مُصْبِحِيْنَ | : صبح، علی الصبح، صبح صادق۔ | فَتَنَادَوْا | : ندا، منادی، ندائے ملت۔ |

| | | |
|---|---|---|
| سَنَسِمُهٗ ① | عَلَى الْخُرْطُوْمِ ﴿16﴾ | اِنَّا ② |
| عنقریب ہم داغ لگائیں گے اسے | سونڈ (ناک) پر | بلاشبہ ہم نے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَلَوْنٰهُمْ ③ | كَمَا | بَلَوْنَآ ③ | اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ ④ ۚ |
| ہم نے آزمایا انہیں | جس طرح | ہم نے آزمایا | باغ والوں کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِذْ | اَقْسَمُوْا | لَيَصْرِمُنَّهَا ⑤ | مُصْبِحِيْنَ ﴿17﴾ ۙ |
| جب | انہوں نے قسم کھائی | ضرور بالضرور وہ سب توڑ لیں گے اس کو | سب صبح کرنے والے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | لَا يَسْتَثْنُوْنَ ﴿18﴾ | فَطَافَ | عَلَيْهَا |
| اور | وہ سب کوئی استثناء نہیں کر رہے تھے | تو پھر گیا | اس پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| طَآئِفٌ ⑥ | مِّنْ رَّبِّكَ | وَ | هُمْ | نَآئِمُوْنَ ⑥ ﴿19﴾ |
| ایک پھرنے والا | آپ کے رب کی طرف سے | اس حال میں کہ | وہ | سب سونے والے |

| | | |
|---|---|---|
| فَاَصْبَحَتْ ④ | كَالصَّرِيْمِ ﴿20﴾ ۙ | فَتَنَادَوْا ⑦ |
| تو ہو گیا (وہ باغ) | کٹی ہوئی کھیتی کی طرح | پھر انہوں نے ایک دوسرے کو پکارا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُصْبِحِيْنَ ﴿21﴾ ۙ | اَنِ | اغْدُوْا | عَلٰى حَرْثِكُمْ |
| سب صبح کرنے والے | یہ کہ | تم سب صبح صبح پہنچو | اپنے کھیت پر |

**ضروری وضاحت**

① سَ مستقبل قریب کے لیے ہوتا ہے اور ترجمہ عنقریب کیا جاتا ہے۔② اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔③ نَا اگر فعل
کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔④ علامت ة اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ
ممکن نہیں۔⑤ شروع میں لَ اور آخر میں نّ تاکید کی علامتیں ہیں۔⑥ فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے
والے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦ اس فعل میں موجود تَ اور الف میں کسی کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰرِمِيۡنَ ﴿22﴾ | اگر ہو تم پھل توڑنے والے۔ ﴿22﴾ |
| فَانۡطَلَقُوۡا وَهُمۡ | چنانچہ وہ چل پڑے اس حال میں کہ وہ |
| يَتَخَافَتُوۡنَ ﴿23﴾ | آہستہ آہستہ آپس میں باتیں کر رہے تھے۔ ﴿23﴾ |
| اَنۡ لَّا يَدۡخُلَنَّهَا الۡيَوۡمَ | کہ ہرگز نہ داخل ہونے پائے آج اس (باغ) میں |
| عَلَيۡكُمۡ مِّسۡكِيۡنٌ ﴿24﴾ وَّغَدَوۡا | تم پر کوئی مسکین۔ ﴿24﴾ اور وہ صبح سویرے نکلے |
| عَلٰى حَرۡدٍ قٰدِرِيۡنَ ﴿25﴾ | (یہ سمجھ کر کہ مسکینوں کو) روکنے پر قدرت رکھنے والے ہیں۔ ﴿25﴾ |
| فَلَمَّا رَاَوۡهَا قَالُوۡۤا | پھر جب انہوں نے دیکھا اس (باغ) کو انہوں نے کہا |
| اِنَّا لَضَآلُّوۡنَ ﴿26﴾ | بلاشبہ ہم یقیناً راستہ بھولے ہوئے ہیں۔ ﴿26﴾ |
| بَلۡ نَحۡنُ مَحۡرُوۡمُوۡنَ ﴿27﴾ قَالَ اَوۡسَطُهُمۡ | بلکہ ہم محروم ہو گئے ہیں۔ ﴿27﴾ ان میں سے بہتر نے کہا |
| اَلَمۡ اَقُلۡ لَّكُمۡ لَوۡلَا تُسَبِّحُوۡنَ ﴿28﴾ | کیا نہیں میں نے کہا تھا تم سے کیوں نہیں تم تسبیح کرتے۔ ﴿28﴾ |
| قَالُوۡا سُبۡحٰنَ رَبِّنَاۤ | انہوں نے کہا ہمارا رب پاک ہے |
| اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيۡنَ ﴿29﴾ | بے شک ہم ہی تھے ظالم۔ ﴿29﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَّا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | قَالُوۡۤا | قول، اقوال، مقولہ، اقوالِ زریں۔ |
| يَدۡخُلَنَّهَا | داخل، دخول، مداخلت، وزیرِ داخلہ۔ | لَضَآلُّوۡنَ | ضلالت و گمراہی۔ |
| الۡيَوۡمَ | یوم، ایام، یومِ آخرت۔ | بَلۡ | بلکہ۔ |
| عَلَيۡكُمۡ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | مَحۡرُوۡمُوۡنَ | محروم، محرومی۔ |
| مِّسۡكِيۡنٌ | مسکین، مساکین۔ | اَوۡسَطُهُمۡ | اوسط، وسط، متوسط۔ |
| وَّ | لیل و نہار، رحم و کرم، شان و شوکت۔ | تُسَبِّحُوۡنَ | تسبیح، تسبیحات۔ |
| قٰدِرِيۡنَ | قدرت، قادر، قدیر۔ | ظٰلِمِيۡنَ | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| رَاَوۡهَا | رؤیتِ ہلال، مرئی و غیر مرئی اشیاء۔ | | |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنۡ | كُنۡتُمۡ | صٰرِمِيۡنَ ﴿22﴾ ① | فَانۡطَلَقُوۡا | وَ | هُمۡ |
| اگر | ہوتم | سب پھل توڑنے والے | چنانچہ وہ سب چل پڑے | اس حال میں کہ | وہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَتَخَافَتُوۡنَ ﴿23﴾ ② لا | اَنۡ | لَّا يَدۡخُلَنَّهَا ③ | الۡيَوۡمَ |
| وہ آہستہ آہستہ آپس میں سب باتیں کررہے تھے | کہ | ہرگز نہ داخل ہونے پائے اس میں | آج |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيۡكُمۡ | مِّسۡكِيۡنٌ ﴿24﴾ ④ لا | وَّغَدَوۡا | عَلٰى حَرۡدٍ | قٰدِرِيۡنَ ﴿25﴾ ① |
| تم پر | کوئی مسکین | اور وہ سب صبح سویرے نکلے | روکنے پر | سب قدرت رکھنے والے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَمَّا | رَاَوۡهَا | قَالُوۡۤا | اِنَّا | لَضَآلُّوۡنَ ﴿26﴾ لا |
| پھر جب | انہوں نے دیکھا اس کو | انہوں نے کہا | بلاشبہ ہم | یقیناً سب راستہ بھولنے والے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَلۡ | نَحۡنُ | مَحۡرُوۡمُوۡنَ ﴿27﴾ | قَالَ | اَوۡسَطُهُمۡ ⑤ |
| بلکہ | ہم | سب محروم کیے جانے والے | کہا | ان میں سے بہتر نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَ | لَمۡ اَقُلۡ | لَّكُمۡ ⑥ | لَوۡلَا | تُسَبِّحُوۡنَ ﴿28﴾ |
| کیا | نہ میں نے کہا تھا | تم سے | کیوں نہیں | تم سب تسبیح کرتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوۡا | سُبۡحٰنَ | رَبِّنَاۤ | اِنَّا ⑤ | كُنَّا ⑦ | ظٰلِمِيۡنَ ﴿29﴾ ① |
| انہوں نے کہا | پاک ہے | ہمارا رب | بے شک ہم | ہم تھے | سب ظلم کرنے والے |

**ضروری وضاحت**

① فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔② اس فعل میں موجود تَ اور الف میں کسی کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ فعل کے آخر نّ تاکید کی علامت ہے۔④ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑤ قَالَ اَوۡسَطُهُمۡ کا ایک ترجمہ ''اُن میں سے درمیانے نے کہا'' بھی ہے۔⑥ جب قَالَ يَقُوۡلُ کے بعد لِ یا لَ آئے تو اس کا ترجمہ سے کیا جاتا ہے۔⑦ كُنَّا دراصل كُنۡ + نَا کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ | پھر متوجہ ہوا ان میں سے بعض بعض پر |
| يَّتَلَاوَمُوْنَ ﴿30﴾ | (یعنی ایک دوسرے پر) آپس میں ملامت کرتے ہوئے۔ ﴿30﴾ |
| قَالُوْا يٰوَيْلَنَآ | انہوں نے کہا: ہائے ہماری ہلاکت |
| اِنَّا كُنَّا طٰغِيْنَ ﴿31﴾ | بے شک ہم ہی تھے سرکشی کرنے والے۔ ﴿31﴾ |
| عَسٰى رَبُّنَآ اَنْ يُّبْدِلَنَا خَيْرًا مِّنْهَآ | امید ہے کہ ہمارا رب بدلے میں دے ہمیں اس سے بہتر |
| اِنَّآ اِلٰى رَبِّنَا رٰغِبُوْنَ ﴿32﴾ | بیشک ہم اپنے رب کی طرف رغبت کرنے والے ہیں۔ ﴿32﴾ |
| كَذٰلِكَ الْعَذَابُ ؕ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ | اسی طرح (ہوتا) ہے عذاب اور یقیناً آخرت کا عذاب |
| اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿33﴾ | (اس سے) بہت بڑا ہے کاش وہ جانتے ہوتے۔ ﴿33﴾ |
| اِنَّ لِلْمُتَّقِيْنَ عِنْدَ رَبِّهِمْ | بیشک پرہیزگاروں کے لیے ان کے رب کے ہاں |
| جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ﴿34﴾ اَفَنَجْعَلُ | نعمت کے باغات ہیں۔ ﴿34﴾ تو کیا ہم کر دیں گے |
| الْمُسْلِمِيْنَ كَالْمُجْرِمِيْنَ ﴿35﴾ | فرمانبرداروں کو مجرموں کی طرح۔ ﴿35﴾ |
| مَا لَكُمْ ۫ كَيْفَ تَحْكُمُوْنَ ﴿36﴾ | کیا ہے تمہیں کیسے تم فیصلے کرتے ہو۔ ﴿36﴾ |

ع 33 / 3 — وقف لازم

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَقْبَلَ | استقبال، قبلہ رُخ، مستقبل۔ | رٰغِبُوْنَ | راغب، رغبت، بے رغبتی۔ |
| عَلٰى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | اَكْبَرُ | کبیر، اکبر، مکبر، تکبر۔ |
| يَّتَلَاوَمُوْنَ | ملامت کرنا۔ | يَعْلَمُوْنَ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| قَالُوْا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | لِلْمُتَّقِيْنَ | الحمد للہ، لہٰذا / تقویٰ، متقی۔ |
| طٰغِيْنَ | طاغوت، طغیانی، طاغوتی نظام۔ | النَّعِيْمِ | نعمت، انعام، منعم حقیقی۔ |
| يُّبْدِلَنَا | بدل، بدلہ، نعم البدل، متبادل۔ | الْمُسْلِمِيْنَ | مسلم، مسلمان، مسلمین، اسلام۔ |
| مِّنْهَآ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | كَالْمُجْرِمِيْنَ | کما حقہ، کالعدم / جرم، مجرم۔ |
| اِلٰى | مرسل الیہ، رجوع الی اللہ، الداعی الی الخیر۔ | تَحْكُمُوْنَ | حکم، حاکم، محکوم، حکومت۔ |

ع 1 35 7

وَالَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ﴿34﴾ — اور وہ جو اپنی نمازوں کی حفاظت کرتے ہیں۔ ﴿34﴾

اُولٰٓئِكَ فِيْ جَنّٰتٍ مُّكْرَمُوْنَ ﴿35﴾ — یہی لوگ جنتوں میں عزت دیے جانیوالے ہیں۔ ﴿35﴾

فَمَالِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا — پھر کیا ان لوگوں کو جنھوں نے کفر کیا

قِبَلَكَ مُهْطِعِيْنَ ﴿36﴾ — آپ کی طرف دوڑتے چلے آنے والے ہیں۔ ﴿36﴾

عَنِ الْيَمِيْنِ وَعَنِ الشِّمَالِ — دائیں طرف سے اور بائیں طرف سے

عِزِيْنَ ﴿37﴾ — گروہوں کی شکل میں۔ ﴿37﴾

اَيَطْمَعُ كُلُّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ — کیا طمع رکھتا ہے ہر آدمی ان میں سے

اَنْ يُّدْخَلَ جَنَّةَ نَعِيْمٍ ﴿38﴾ — کہ وہ داخل کیا جائے نعمت کے باغ میں۔ ﴿38﴾

كَلَّا ۭ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ — ہرگز نہیں بے شک ہم نے پیدا کیا انہیں

مِّمَّا يَعْلَمُوْنَ ﴿39﴾ — اس (چیز) سے جسے وہ جانتے ہیں۔ ﴿39﴾

فَلَآ اُقْسِمُ بِرَبِّ الْمَشٰرِقِ — پس نہیں میں قسم کھاتا ہوں مشرقوں کے رب کی

وَالْمَغٰرِبِ — اور مغربوں (کے رب) کی

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | : رحم وکرم، رنج والم، خیر وبرکت۔ | نَعِيْمٍ | : نعمت، انعام، منعم حقیقی۔ |
| صَلَاتِهِمْ | : صوم وصلوٰۃ، مصلّٰی۔ | خَلَقْنٰهُمْ | : خلق، خالق، مخلوق، خلقت، تخلیق۔ |
| يُحَافِظُوْنَ | : حفاظت، محافظ، حفظ ماتقدم، محفوظ۔ | مِّمَّا | : منجانب، من حیث القوم/ ماحول، ماتحت۔ |
| مُّكْرَمُوْنَ | : عزت واکرام، تکریم، مکرم۔ | يَعْلَمُوْنَ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| قِبَلَكَ | : قبلہ رخ ہونا، قبلۂ اول۔ | فَلَآ | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| الْيَمِيْنِ | : یمین ویسار، میمنہ ومیسرہ۔ | اُقْسِمُ | : قسم کھانا، قسمیں۔ |
| يَطْمَعُ | : طمع کرنا (لالچ رکھنا)۔ | الْمَشٰرِقِ | : مشرق ومغرب۔ |
| يُّدْخَلَ | : داخل، دخول، مداخلت، وزیر داخلہ۔ | الْمَغٰرِبِ | : مغرب، غروب آفتاب، شرق وغرب۔ |

ع 1 35 7

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | هُمْ | عَلٰى صَلَاتِهِمْ | يُحَافِظُوْنَ ﴿34﴾ ط |
| اور | جو | وہ سب | اپنی نمازوں پر | وہ سب محافظت کرتے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | فِيْ جَنّٰتٍ ① | مُّكْرَمُوْنَ ﴿35﴾ ② ع ط | فَمَا |
| یہی (لوگ) | جنتوں میں | سب عزت دیے جانے والے | پھر کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِ الَّذِيْنَ ③ | كَفَرُوْا | قِبَلَكَ | مُهْطِعِيْنَ ﴿36﴾ لا | عَنِ الْيَمِيْنِ |
| (ان لوگوں) کو جن | سب نے کفر کیا | آپ کی طرف | سب دوڑتے چلے آنے والے | دائیں (طرف) سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | عَنِ الشِّمَالِ | عِزِيْنَ ﴿37﴾ | اَ | يَطْمَعُ | كُلُّ امْرِئٍ |
| اور | بائیں (طرف) سے | گروہوں کی شکل میں | کیا | وہ طمع رکھتا ہے | ہر آدمی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْهُمْ | اَنْ | يُّدْخَلَ ④ | جَنَّةَ نَعِيْمٍ ① ﴿38﴾ لا | كَلَّا ط |
| ان میں سے | کہ | وہ داخل کیا جائے گا | نعمت کے باغ میں | ہرگز نہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّا ⑤ | خَلَقْنٰهُمْ ⑥ | مِّمَّا | يَعْلَمُوْنَ ﴿39﴾ |
| بے شک ہم نے | ہم نے پیدا کیا اُنہیں | (اس چیز) سے جسے | وہ سب جانتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَآ | اُقْسِمُ | بِرَبِّ الْمَشْرِقِ | وَ | الْمَغْرِبِ |
| پس نہیں | میں قسم کھاتا ہوں | مشرقوں کے رب کی | اور | مغربوں (کے رب کی) |

**ضروری وضاحت**

①ات اور ة مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ②اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیے ہوئے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③لِ کو عموماً بعد والے لفظ سے ملا کر لکھا جاتا ہے یہاں قرآنی کتابت میں اسی طرح الگ لکھا ہوا ہے۔ ④اگر یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤اِنَّا دراصل اِنَّ + نا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گر گیا ہے۔ ⑥نا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| إِنَّا لَقٰدِرُوْنَ ﴿40﴾ | بے شک ہم یقیناً قدرت رکھنے والے ہیں۔ ﴿40﴾ |
| عَلٰٓی اَنْ نُّبَدِّلَ خَیْرًا مِّنْهُمْ ۙ | (اس) پر کہ ہم بدلے میں لے آئیں بہتر (لوگ) ان سے |
| وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوْقِیْنَ ﴿41﴾ | اور نہیں ہم ہرگز عاجز کیے جانے والے (مغلوب)۔ ﴿41﴾ |
| فَذَرْهُمْ یَخُوْضُوْا | پس چھوڑ دیجیے انہیں وہ بے ہودہ باتوں میں لگے رہیں |
| وَیَلْعَبُوْا حَتّٰی یُلٰقُوْا | اور کھیلتے رہیں یہاں تک وہ ملاقات کریں |
| یَوْمَهُمُ الَّذِیْ یُوْعَدُوْنَ ۙ ﴿42﴾ | اپنے اس دن سے جس کا وہ وعدہ دیے جاتے ہیں۔ ﴿42﴾ |
| یَوْمَ یَخْرُجُوْنَ مِنَ الْاَجْدَاثِ | جس دن وہ نکلیں گے قبروں سے |
| سِرَاعًا كَاَنَّهُمْ اِلٰی نُصُبٍ | تیز دوڑتے ہوئے گویا کہ وہ گاڑے ہوئے نشان |
| یُّوْفِضُوْنَ ۙ ﴿43﴾ | (یا آستانوں کی طرف) دوڑ رہے ہوں۔ ﴿43﴾ |
| خَاشِعَةً اَبْصَارُهُمْ | جھکی ہوں گی ان کی نگاہیں |
| تَرْهَقُهُمْ ذِلَّةٌ ؕ ذٰلِكَ الْیَوْمُ | ڈھانپتی ہوگی انہیں ذلت یہی وہ دن ہے |
| الَّذِیْ كَانُوْا یُوْعَدُوْنَ ﴿44﴾ ع 2 9 8 | جس کا وہ وعدہ دیے جاتے تھے۔ ﴿44﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَقٰدِرُوْنَ | قدرت، قادر، قدیر۔ | یُوْعَدُوْنَ | وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ |
| عَلٰٓی | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | یَخْرُجُوْنَ | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| نُّبَدِّلَ | بدل، بدلہ، نعم البدل، متبادل۔ | سِرَاعًا | سرعت، سریع الحساب۔ |
| مِّنْهُمْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اِلٰی | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| یَخُوْضُوْا | غور وخوض۔ | نُصُبٍ | نصب، تنصیب۔ |
| یَلْعَبُوْا | لہو ولعب۔ | خَاشِعَةً | خشوع وخضوع۔ |
| حَتّٰی | حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ | اَبْصَارُهُمْ | بصر، بصارت، بصیرت۔ |
| یُلٰقُوْا | ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ | ذِلَّةٌ | ذلت ومسکنت، ذلیل۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ① إِنَّا | لَقٰدِرُوْنَ ② ﴿40﴾ لا | عَلٰٓى اَنْ | نُّبَدِّلَ | خَيْرًا | مِّنْهُمْ لا |
| بیشک ہم | یقیناً سب قدرت رکھنے والے | (اس) پر کہ | ہم بدلے میں لے آئیں | بہتر | ان سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَا ③ | نَحْنُ | بِمَسْبُوْقِيْنَ ③ ﴿41﴾ | فَذَرْهُمْ | يَخُوْضُوْا |
| اورنہیں | ہم | ہرگز عاجز کیے جانے والے | پس چھوڑ دیجئے انہیں | وہ سب لگے رہیں (بے ہودہ باتوں میں) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَلْعَبُوْا | حَتّٰى | يُلٰقُوْا | يَوْمَهُمُ | الَّذِيْ |
| اور | وہ سب کھیلتے رہیں | یہاں تک | وہ سب ملاقات کریں | اپنے دن | جس کا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُوْعَدُوْنَ ④ ﴿42﴾ لا | يَوْمَ | يَخْرُجُوْنَ | مِنَ الْاَجْدَاثِ |
| وہ سب وعدہ دیے جاتے ہیں | (جس) دن | وہ سب نکلیں گے | قبروں سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| سِرَاعًا | كَاَنَّهُمْ | اِلٰى نُصُبٍ | يُّوْفِضُوْنَ ﴿43﴾ لا |
| تیز دوڑتے ہوئے | گویا کہ وہ | کسی گاڑے ہوئے نشان (یا آستانوں) کی طرف | وہ سب دوڑ رہے ہوں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| خَاشِعَةً ⑤ | اَبْصَارُهُمْ | تَرْهَقُهُمْ ⑤ | ذِلَّةٌ ⑤ ط |
| جھکی ہوں گی | ان کی نگاہیں | ڈھانپتی ہوگی انہیں | ذلت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ ⑥ | الْيَوْمُ | الَّذِيْ | كَانُوْا | يُوْعَدُوْنَ ④ ﴿44﴾ ع |
| یہی | دن | جس کا | وہ سب تھے | وہ سب وعدہ دیے جاتے |

ع 2 9 8

### ضروری وضاحت

① اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔② فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔③ علامت مَا کے بعد اگر اسی جملے میں بِ ہو تو اس بِ کے ترجے کی ضرورت نہیں ہوتی، البتہ اس جملے میں تاکید کا مفہوم شامل ہوجاتا ہے۔④ اگر یـ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ ةَ اور تَ مؤنث کی علامتیں ہیں، انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ، یا اس بھی کردیا جاتا ہے۔

| اٰیاتُھا 28 | 71 سُوْرَۃُ نُوْحٍ مَّکِّیَّۃٌ 71 | رُکُوْعَاتُھا 02 |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | |
|---|---|
| اِنَّاۤ اَرۡسَلۡنَا نُوۡحًا اِلٰی قَوۡمِہٖۤ | بلاشبہ ہم نے بھیجا نوح کو اس کی قوم کی طرف |
| اَنۡ اَنۡذِرۡ قَوۡمَکَ مِنۡ قَبۡلِ | یہ کہ تو ڈرا اپنی قوم کو اس سے پہلے |
| اَنۡ یَّاۡتِیَہُمۡ عَذَابٌ اَلِیۡمٌ ﴿1﴾ | کہ آئے ان کے پاس دردناک عذاب۔ ﴿1﴾ |
| قَالَ یٰقَوۡمِ اِنِّیۡ | اس نے کہا اے میری قوم بے شک میں |
| لَکُمۡ نَذِیۡرٌ مُّبِیۡنٌ ﴿2﴾ | تمہیں واضح ڈرانے والا ہوں۔ ﴿2﴾ |
| اَنِ اعۡبُدُوا اللّٰہَ | کہ تم اللہ کی عبادت کرو |
| وَ اتَّقُوۡہُ وَ اَطِیۡعُوۡنِ ﴿3﴾ | اور اسی سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔ ﴿3﴾ |
| یَغۡفِرۡ لَکُمۡ مِّنۡ ذُنُوۡبِکُمۡ | وہ معاف کردے گا تم کو تمہارے گناہ |
| وَ یُؤَخِّرۡکُمۡ اِلٰۤی اَجَلٍ مُّسَمًّی ؕ | اور وہ مہلت دے گا تمہیں ایک مقررہ وقت تک |
| اِنَّ اَجَلَ اللّٰہِ اِذَا جَآءَ | بے شک اللہ کا (مقرر) وقت جب آجائے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَرۡسَلۡنَا | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | اعۡبُدُوا | عابد، عبادت، معبود۔ |
| اِلٰی | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | وَ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ |
| قَوۡمِہٖ | قوم، اقوام، قومیت۔ | اتَّقُوۡہُ | تقویٰ، متقی۔ |
| مِنۡ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اَطِیۡعُوۡنِ | اطاعت، مطیع، استطاعت۔ |
| قَبۡلِ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل ازغذا۔ | یَغۡفِرۡ | مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ |
| اَلِیۡمٌ | الم ناک حادثہ، رنج والم۔ | یُؤَخِّرۡکُمۡ | مؤخر، تاخیر۔ |
| قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اَجَلٍ | اجل، فرشتۂ اجل، لقمۂ اجل۔ |
| مُّبِیۡنٌ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | مُّسَمًّی | اسم بامسمّٰی۔ |

اٰیَاتُھَا 28 | 71 سُوْرَةُ نُوْحٍ مَّكِّيَّةٌ 71 | رُکُوْعَاتُھَا 02

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّآ ① | اَرۡسَلۡنَا | نُوۡحًا | اِلٰى قَوۡمِهٖۤ | اَنۡ | اَنۡذِرۡ | قَوۡمَكَ |
| بلاشبہ ہم نے | ہم نے بھیجا | نوح کو | اس کی قوم کی طرف | یہ کہ | تو ڈرا | اپنی قوم کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنۡ قَبۡلِ | اَنۡ | يَّاۡتِيَهُمۡ | عَذَابٌ | اَلِيۡمٌ ۝1 |
| (اس) سے پہلے | کہ | وہ آئے ان کے پاس | عذاب | دردناک |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | يٰقَوۡمِ ② | اِنِّىۡ ③ | لَـكُمۡ ④ | نَذِيۡرٌ | مُّبِيۡنٌ ۙ۝2 |
| اس نے کہا | اے (میری) قوم | بے شک میں | تمہارے لیے | ڈرانے والا | واضح |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنِ ⑤ | اعۡبُدُوا | اللّٰهَ | وَاتَّقُوۡهُ ⑥ | وَاَطِيۡعُوۡنِ ⑤⑦ ۙ۝3 |
| کہ | تم سب عبادت کرو | اللہ | اور تم سب ڈرو اسی سے | اور تم سب اطاعت کرو میری |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَغۡفِرۡ | لَـكُمۡ ④ | مِّنۡ ذُنُوۡبِكُمۡ | وَ | يُؤَخِّرۡكُمۡ |
| وہ معاف کردے گا | تمہارے لیے | تمہارے گناہوں سے | اور | وہ مہلت دے گا تمہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ | اِنَّ | اَجَلَ اللّٰهِ | اِذَا | جَآءَ |
| ایک مقررہ وقت تک | بے شک | اللہ کا (مقرر) وقت | جب | آجائے |

**ضروری وضاحت**

①اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔②يٰقَوۡمِ اصل میں يٰقَوۡمِيۡ تھا آخر سے یۡ تخفیف کے لیے گری ہوئی ہے۔③اِنِّىۡ دراصل اِنَّ + یۡ کا مجموعہ ہے۔④لَكُمۡ میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ کردیا گیا ہے۔⑤اَنۡ کے سکون کو اگلے لفظ سے ملانے کے لیے زیر دی گئی ہے۔⑥علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔⑦اَطِيۡعُوۡنِ اصل میں اَطِيۡعُوۡنِيۡ تھا آخر سے یۡ تخفیف کے لیے گری ہوئی ہے۔

وقف لازم

| | |
|---|---|
| لَا يُؤَخَّرُ ۘ لَوْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿4﴾ | (تو) وہ مؤخر نہیں کیا جاتا کاش تم جانتے ہوتے۔ ﴿4﴾ |
| قَالَ رَبِّ اِنِّیْ دَعَوْتُ | اس نے کہا اے میرے رب بیشک میں نے دعوت دی |
| قَوْمِیْ لَيْلًا وَّنَهَارًا ۙ﴿5﴾ | اپنی قوم کو رات اور دن۔ ﴿5﴾ |
| فَلَمْ يَزِدْهُمْ دُعَآءِیْٓ | سو نہیں زیادہ کیا انہیں میری دعوت نے |
| اِلَّا فِرَارًا ﴿6﴾ | مگر (حق سے دور) بھاگنے ہی میں۔ ﴿6﴾ |
| وَاِنِّیْ كُلَّمَا دَعَوْتُهُمْ | اور بے شک میں نے جب (بھی) دعوت دی انہیں |
| لِتَغْفِرَ لَهُمْ جَعَلُوْٓا | تاکہ تو معاف کرے ان کو انہوں نے ڈال لیں |
| اَصَابِعَهُمْ فِیْٓ اٰذَانِهِمْ | اپنی انگلیاں اپنے کانوں میں |
| وَاسْتَغْشَوْا ثِيَابَهُمْ وَاَصَرُّوْا | اور اوڑھ لیے اپنے کپڑے اور اڑ گئے |
| وَاسْتَكْبَرُوا اسْتِكْبَارًا ۚ﴿7﴾ | اور انہوں نے تکبر کیا خوب تکبر کرنا۔ ﴿7﴾ |
| ثُمَّ اِنِّیْ دَعَوْتُهُمْ جِهَارًا ۙ﴿8﴾ | پھر بیشک میں نے دعوت دی انہیں بلند آواز سے۔ ﴿8﴾ |
| ثُمَّ اِنِّیْٓ اَعْلَنْتُ لَهُمْ | پھر بے شک میں نے علانیہ (دعوت) دی ان کو |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
يُؤَخَّرُ : مؤخر، تاخیر۔
تَعْلَمُوْنَ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔
قَالَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
دَعَوْتُ : دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔
لَيْلًا : لیل ونہار، لیلۃ القدر۔
نَهَارًا : نہار منہ، لیل ونہار۔
يَزِدْهُمْ : زیادہ، مزید، زائد۔

اِلَّا : الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔
فِرَارًا : مفرور، راہ فرار اختیار کرنا، مفر۔
لِتَغْفِرَ : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔
فِیْٓ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
اَصَرُّوْا : اصرار، مُصر۔
اسْتَكْبَرُوْا : کبیر، اکبر، مکبر، تکبر۔
جِهَارًا : جہری نمازیں، آمین بالجہر۔
اَعْلَنْتُ : علی الاعلان، علانیہ طور پر۔

وقف لازم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا يُؤَخَّرُ ① | لَوْ | كُنْتُمْ | تَعْلَمُوْنَ ﴿4﴾ | قَالَ |
| نہیں وہ موخر کیا جاتا | کاش | ہوتے تم | تم سب جانتے | اس نے کہا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| رَبِّ ② | اِنِّىْ ③ | دَعَوْتُ | قَوْمِىْ ④ | لَيْلًا | وَّ | نَهَارًا ﴿5﴾ لا |
| (اے میرے) رب | بیشک میں نے | میں نے دعوت دی | اپنی قوم کو | رات | اور | دن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلَمْ | يَزِدْهُمْ ⑤ | دُعَآءِىْٓ ④ | اِلَّا | فِرَارًا ﴿6﴾ | وَ اِنِّىْ ③ |
| سو نہیں | زیادہ کیا انہیں | میری دعوت | مگر | بھاگنے (ہی میں) | اور بے شک میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كُلَّمَا | دَعَوْتُهُمْ ⑤ | لِتَغْفِرَ | لَهُمْ | جَعَلُوْٓا |
| جب بھی | میں نے دعوت دی انہیں | تاکہ تو معاف کرے | ان کو | انہوں نے ڈال لیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَصَابِعَهُمْ ⑤ | فِىْٓ اٰذَانِهِمْ ⑤ | وَ | اسْتَغْشَوْا | ثِيَابَهُمْ ⑤ |
| اپنی انگلیاں | اپنے کانوں میں | اور | اُن سب نے اوڑھ لیے | اپنے کپڑے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاَصَرُّوْا | وَ اسْتَكْبَرُوا | اسْتِكْبَارًا ﴿7﴾ ج | ثُمَّ | اِنِّىْ ③ |
| اور وہ سب اڑ گئے | اور انہوں نے تکبر کیا | تکبر کرنا | پھر | بیشک میں نے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| دَعَوْتُهُمْ ⑤ | جِهَارًا ﴿8﴾ لا | ثُمَّ | اِنِّىْٓ ③ | اَعْلَنْتُ | لَهُمْ |
| میں نے دعوت دی انہیں | بلند آواز (سے) | پھر | بیشک میں | میں نے علانیہ (دعوت) دی | ان کو |

**ضروری وضاحت**

① فعل کے شروع پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا مفہوم ہوتا ہے۔ ② یہ دراصل یَا رَبِّیْ تھا شروع سے یَا اور آخر سے یْ تخفیف کے لیے گری ہوئی ہے۔ ③ اِنِّیْ دراصل اِنَّ + یْ کا مجموعہ ہے۔ ④ علامت یْ اگر اسم کے ساتھ ہو تو ترجمہ میرا، میری، میرے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ⑤ هُمْ یا هِمْ اگر فعل کے ساتھ ہوں تو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے اور اگر اسم کے ساتھ ہوں تو ترجمہ ان کا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّاَسۡرَرۡتُ لَهُمۡ اِسۡرَارًا ۙ﴿9﴾ | اور میں نے خفیہ (دعوت) دی ان کو بالکل خفیہ۔ ﴿9﴾ |
| فَقُلۡتُ اسۡتَغۡفِرُوۡا رَبَّكُمۡ ؕ | تو میں نے کہا بخشش مانگو اپنے رب سے |
| اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا ۙ﴿10﴾ | بے شک وہ بہت بخشنے والا ہے۔ ﴿10﴾ |
| يُّرۡسِلِ السَّمَآءَ عَلَيۡكُمۡ مِّدۡرَارًا ۙ﴿11﴾ | وہ بھیجے گا بارش تم پر موسلا دھار۔ ﴿11﴾ |
| وَّيُمۡدِدۡكُمۡ بِاَمۡوَالٍ وَّبَنِيۡنَ | اور وہ مدد کریگا تمہاری مالوں اور بیٹوں کے ساتھ |
| وَيَجۡعَلۡ لَّكُمۡ جَنّٰتٍ | اور وہ (پیدا) کردے گا تمہارے لیے باغات |
| وَّيَجۡعَلۡ لَّكُمۡ اَنۡهٰرًا ؕ﴿12﴾ | اور (جاری) کردے گا تمہارے لیے نہریں۔ ﴿12﴾ |
| مَا لَكُمۡ لَا تَرۡجُوۡنَ لِلّٰهِ وَقَارًا ۚ﴿13﴾ | کیا ہے تم کو (کہ) نہیں تم اعتقاد رکھتے اللہ کیلئے عظمت کا۔ ﴿13﴾ |
| وَقَدۡ خَلَقَكُمۡ | حالانکہ یقیناً اس نے پیدا کیا ہے تمہیں |
| اَطۡوَارًا ﴿14﴾ | (مختلف) حالتوں (مراحل) میں۔ ﴿14﴾ |
| اَلَمۡ تَرَوۡا كَيۡفَ خَلَقَ اللّٰهُ | کیا نہیں تم نے دیکھا کیسے پیدا کیے اللہ نے |
| سَبۡعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ۙ﴿15﴾ | سات آسمان اوپر تلے۔ ﴿15﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَسۡرَرۡتُ : اسرار و رموز، پراسرار، سری و جہری نمازیں۔ | بَنِيۡنَ : ابنائے جامعہ، ابن الوقت، ابن عمر۔ |
| فَقُلۡتُ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | وَقَارًا : پُروقار تقریب، مہمان ذی وقار۔ |
| اسۡتَغۡفِرُوۡا : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | خَلَقَكُمۡ : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| يُّرۡسِلِ : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | اَطۡوَارًا : طور طریقہ، اطوار۔ |
| السَّمَآءَ : کتب سماویہ، ارض و سما۔ | تَرَوۡا : رویتِ ہلال، مرئی و غیر مرئی اشیاء۔ |
| عَلَيۡكُمۡ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | كَيۡفَ : کیفیت، بہر کیف، کوائف۔ |
| يُمۡدِدۡكُمۡ : مدد، امداد، مددگار، ممد و معاون۔ | سَبۡعَ : قرأت سبعہ و عشرہ، اُسبوعی اجلاس۔ |
| بِاَمۡوَالٍ : بالمقابل، بالواسطہ/ مالی خسارہ۔ | طِبَاقًا : چودہ طبق، طبقہ، طبقات۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَسْرَرْتُ | لَهُمْ ① | اِسْرَارًا ﴿9﴾ | فَقُلْتُ | اسْتَغْفِرُوْا ② |
| اور | میں نے خفیہ (دعوت) دی | ان کو | بالکل خفیہ | تو میں نے کہا | تم سب بخشش مانگو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَبَّكُمْ ط | اِنَّهٗ | كَانَ | غَفَّارًا ﴿10﴾ | يُّرْسِلِ | السَّمَآءَ |
| اپنے رب سے | بے شک وہ | ہے | بہت بخشنے والا | وہ بھیجے گا | آسمان (سے بارش) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْكُمْ | مِّدْرَارًا ﴿11﴾ | وَّ | يُمْدِدْكُمْ | بِاَمْوَالٍ |
| تم پر | موسلا دھار | اور | وہ مدد کرے گا تمہاری | مالوں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | بَنِيْنَ | وَيَجْعَلْ | لَّكُمْ | جَنّٰتٍ ③ | وَّيَجْعَلْ |
| اور | بیٹوں (سے) | اور وہ (پیدا) کردے گا | تمہارے لیے | باغات | اور وہ (جاری) کردے گا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَّكُمْ ① | اَنْهٰرًا ﴿12﴾ ط | مَا | لَكُمْ ① | لَا تَرْجُوْنَ ④ | لِلّٰهِ | وَقَارًا ﴿13﴾ ج |
| تمہارے لیے | نہریں | کیا | تم کو | نہیں تم سب اعتقاد رکھتے | اللہ کیلئے | عظمت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَقَدْ ⑤ | خَلَقَكُمْ | اَطْوَارًا ﴿14﴾ | اَ | لَمْ تَرَوْا ⑥ |
| حالانکہ یقیناً | اس نے پیدا کیا ہے تمہیں | (مختلف) حالتوں میں | کیا | نہیں تم سب نے دیکھا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَيْفَ | خَلَقَ | اللّٰهُ ⑦ | سَبْعَ | سَمٰوٰتٍ ③ | طِبَاقًا ﴿15﴾ |
| کیسے | پیدا کیے | اللہ نے | سات | آسمان | اوپر تلے |

**ضروری وضاحت**

① یہ دراصل لِ تھا، پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا ہے اور ترجمہ کبھی کے لیے کبھی کا، کی، کو بھی کیا جاتا ہے۔ ② فعل کے شروع میں اِسْتَ میں طلب کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ ات اسم کیساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ④ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ⑤ وَ کا ترجمہ کبھی اور کبھی حالانکہ اور کبھی قسم ہے بھی کیا جاتا ہے۔ ⑥ علامت لَمْ کی موجودگی میں گزرے ہوئے زمانے کا ترجمہ کیا جاتا ہے۔ ⑦ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔

وَّ جَعَلَ الۡقَمَرَ فِيۡهِنَّ نُوۡرًا — اور بنایا چاند کو ان میں (زمین کا) نور

وَّ جَعَلَ الشَّمۡسَ سِرَاجًا ﴿16﴾ — اور بنایا سورج کو چراغ۔ ﴿16﴾

وَاللّٰهُ اَنۡۢبَتَكُمۡ مِّنَ الۡاَرۡضِ — اور اللہ ہی نے اگایا (پیدا کیا) تمہیں زمین سے

نَبَاتًا ۙ﴿17﴾ ثُمَّ يُعِيۡدُكُمۡ فِيۡهَا — اُگانا (خاص انداز سے)۔ ﴿17﴾ پھر وہ لوٹائے گا تمہیں اسی میں

وَيُخۡرِجُكُمۡ اِخۡرَاجًا ﴿18﴾ — اور (پھر) وہ نکالے گا تمہیں (دوبارہ) نکالنا۔ ﴿18﴾

وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمُ الۡاَرۡضَ بِسَاطًا ۙ﴿19﴾ — اور اللہ نے بنایا تمہارے لیے زمین کو بچھونا۔ ﴿19﴾

لِّتَسۡلُكُوۡا مِنۡهَا سُبُلًا فِجَاجًا ؏﴿20﴾ — تا کہ تم چلو پھرو اس کے کھلے راستوں پر۔ ﴿20﴾ ع 1 20 9

قَالَ نُوۡحٌ رَّبِّ اِنَّهُمۡ — کہا نوح نے اے میرے رب بیشک انہوں نے

عَصَوۡنِىۡ وَاتَّبَعُوۡا — نافرمانی کی میری اور انہوں نے پیروی کی (اس کی)

مَنۡ لَّمۡ يَزِدۡهُ مَالُهٗ — جو (کہ) نہیں زیادہ کیا اسے اس کے مال نے

وَوَلَدُهٗۤ اِلَّا خَسَارًا ۚ﴿21﴾ — اور اس کی اولاد نے مگر خسارے میں۔ ﴿21﴾

وَمَكَرُوۡا مَكۡرًا كُبَّارًا ۚ﴿22﴾ — اور انہوں نے چال چلی بہت بڑی چال۔ ﴿22﴾

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| لفظ | استعمال | لفظ | استعمال |
|---|---|---|---|
| الۡقَمَرَ | شمس وقمر، قمری مہینہ۔ | عَصَوۡنِىۡ | معصیت، غمِ عصیاں، عاصی۔ |
| فِيۡهِنَّ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | اتَّبَعُوۡا | اتباع، متبع سنت، تابع فرمان۔ |
| اَنۡۢبَتَكُمۡ | نباتات۔ | يَزِدۡهُ | زیادہ، مزید، زائد۔ |
| يُعِيۡدُكُمۡ | اعادہ، عود کر آنا۔ | وَلَدُهٗۤ | اولاد، ولدیت، مال و اولاد۔ |
| يُخۡرِجُكُمۡ | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ | اِلَّا | الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ |
| بِسَاطًا | بساط لپیٹنا، بساط کے مطابق۔ | خَسَارًا | خسارہ، خائب وخاسر۔ |
| لِّتَسۡلُكُوۡا | سلوک، مسلک، مسالک۔ | مَكَرُوۡا | مکر وفریب، مکار۔ |
| سُبُلًا | فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ | كُبَّارًا | کبیر، اکبر، مکبر، تکبر۔ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | جَعَلَ | الْقَمَرَ ① | فِيْهِنَّ | نُوْرًا | وَّ | جَعَلَ | الشَّمْسَ ① |
| اور | اس نے بنایا | چاند | ان میں | نور | اور | اس نے بنایا | سورج |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سِرَاجًا (16) | وَاللّٰهُ | اَنْۢبَتَكُمْ | مِّنَ الْاَرْضِ | نَبَاتًا (17) لا |
| چراغ | اور اللہ نے | اُگایا تمہیں | زمین سے | (خاص انداز میں) اُگانا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | يُعِيْدُكُمْ ② | فِيْهَا | وَ | يُخْرِجُكُمْ ② | اِخْرَاجًا (18) |
| پھر | وہ لوٹائے گا تمہیں | اسی میں | اور | وہ نکالے گا تمہیں | (دوبارہ) نکالنا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | جَعَلَ | لَكُمُ | الْاَرْضَ | بِسَاطًا (19) لا | لِّتَسْلُكُوْا ③ |
| اور اللہ نے | بنایا | تمہارے لیے | زمین کو | بچھونا | تاکہ تم سب چلو پھرو |

ع 1 20 9

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْهَا | سُبُلًا فِجَاجًا (20) ع | قَالَ | نُوْحٌ | رَّبِّ ④ | اِنَّهُمْ ⑤ |
| اس سے | کھلے راستوں پر | کہا | نوح نے | (اے میرے) رب | بیشک انہوں نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَصَوْنِيْ ⑥ | وَاتَّبَعُوْا | مَنْ | لَّمْ يَزِدْهُ ⑦ | مَالُهٗ |
| اُن سب نے نافرمانی کی میری | اور انہوں نے پیروی کی | جو | نہیں زیادہ کیا اسے | اس کے مال |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَوَلَدُهٗٓ | اِلَّا خَسَارًا (21) ج | وَ | مَكَرُوْا | مَكْرًا | كُبَّارًا (22) ج |
| اور اس کی اولاد نے | مگر خسارے میں | اور | انہوں نے چال چلی | چال | بہت بڑی |

**ضروری وضاحت**

① فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔② كُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو تمہیں کیا جاتا ہے۔
③ فعل کے شروع میں لِ کا ترجمہ کبھی تاکہ اور کبھی چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔④ یہ دراصل يَا رَبِّيْ تھا شروع سے يَا اور آخر سے يْ تخفیف کے لیے گری ہوئی ہے۔⑤ هُمْ کا ترجمہ وہ سب کی بجائے انہوں نے ضرورتاً کیا گیا ہے۔⑥ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہو تو اسکا "ا" گر جاتا ہے۔⑦ یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَقَالُوْا لَا تَذَرُنَّ اٰلِهَتَكُمْ | اور انہوں نے کہا ہرگز نہ چھوڑو اپنے معبودوں کو |
| وَلَا تَذَرُنَّ وَدًّا وَّلَا سُوَاعًا ۙ | اور ہرگز نہ چھوڑنا تم ''وَد'' کو اور نہ ''سواع'' کو |
| وَّلَا يَغُوْثَ وَيَعُوْقَ وَنَسْرًا ۚ ﴿23﴾ | اور نہ ''یغوث'' اور ''یعوق'' اور ''نسر'' کو۔ ﴿23﴾ |
| وَقَدْ اَضَلُّوْا كَثِيْرًا ۚ | اور بلاشبہ انہوں نے گمراہ کیا بہت (لوگوں) کو |
| وَلَا تَزِدِ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا ضَلٰلًا ﴿24﴾ | اور (اے اللہ) تو نہ بڑھا (ان) ظالموں کو مگر گمراہی میں۔ ﴿24﴾ |
| مِمَّا خَطِيْٓـٰٔتِهِمْ اُغْرِقُوْا | اپنے گناہوں (کی وجہ) سے وہ غرق کیے گئے |
| فَاُدْخِلُوْا نَارًا ۙ فَلَمْ يَجِدُوْا | پھر وہ داخل کیے گئے آگ میں تو نہ پایا انہوں نے |
| لَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْصَارًا ﴿25﴾ | اپنے لیے اللہ کے سوا کوئی مددگار۔ ﴿25﴾ |
| وَقَالَ نُوْحٌ رَّبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ | اور کہا نوح نے اے میرے رب نہ چھوڑ زمین پر |
| مِنَ الْكٰفِرِيْنَ دَيَّارًا ﴿26﴾ | کافروں میں سے کوئی بسنے والا۔ ﴿26﴾ |
| اِنَّكَ اِنْ تَذَرْهُمْ | بے شک تو نے اگر چھوڑا ان کو |
| يُضِلُّوْا عِبَادَكَ | (تو) وہ گمراہ کریں گے تیرے بندوں کو |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالُوْا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | فَاُدْخِلُوْا | داخل، دخول، مداخلت، وزیر داخلہ۔ |
| اَضَلُّوْا | ضلالت و گمراہی۔ | يَجِدُوْا | وجود، موجود، وجد، وجدان۔ |
| كَثِيْرًا | کثرت، اکثر، کثیر۔ | اَنْصَارًا | نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔ |
| تَزِدِ | زیادہ، مزید، زائد۔ | عَلَى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| الظّٰلِمِيْنَ | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ | الْاَرْضِ | ارض و سما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ |
| مِمَّا | منجانب، من وعن/ ماحول، ماتحت۔ | الْكٰفِرِيْنَ | کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |
| خَطِيْٓـٰٔتِهِمْ | خطا، خطا کار، خطائیں۔ | دَيَّارًا | دارالقرآن، دارالحکمت، دیار غیر۔ |
| اُغْرِقُوْا | غرق، غرقاب۔ | عِبَادَكَ | عبد، عابد، معبود، عبادت۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ قَالُوْا | لَا تَذَرُنَّ ① | اٰلِهَتَكُمْ | وَ | لَا تَذَرُنَّ ① | وَدًّا ② |
| اور انہوں نے کہا | ہرگز نہ تم چھوڑو | اپنے معبودوں کو | اور | ہرگز نہ تم چھوڑنا | ود |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | لَا سُوَاعًا ② ۙ | وَّ | لَا يَغُوْثَ ② | وَ يَعُوْقَ ② | وَ نَسْرًا ② ۚ (23) |
| اور | نہ سواع | اور | نہ یغوث | اور یعوق | اور نسر |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَقَدْ | اَضَلُّوْا | كَثِيْرًا ۚ | وَ | لَا تَزِدِ | الظّٰلِمِيْنَ | اِلَّا ضَلٰلًا (24) |
| اور بلاشبہ | انہوں نے گمراہ کیا | بہت کو | اور | نہ تو بڑھا | ظالموں کو | مگر گمراہی میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِمَّا خَطِيْٓـٰٔتِهِمْ ③ | اُغْرِقُوْا ④ | فَاُدْخِلُوْا ④⑤ | نَارًا ۙ | فَلَمْ يَجِدُوْا |
| اپنے گناہوں (کی وجہ) سے | وہ سب غرق کیے گئے | پھر وہ سب داخل کیے گئے | آگ | تو نہ پایا انہوں نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ | مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ⑥ | اَنْصَارًا ⑦ (25) | وَقَالَ | نُوْحٌ |
| اپنے لیے | اللہ کے سوا | کوئی مددگار (ناصر ونصیر کی جمع) | اور کہا | نوح نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَّبِّ ⑧ | لَا تَذَرْ | عَلَى الْاَرْضِ | مِنَ الْكٰفِرِيْنَ | دَيَّارًا ⑦ (26) |
| (اے میرے) رب | تو نہ چھوڑ | زمین پر | کافروں میں سے | کوئی بسنے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّكَ | اِنْ | تَذَرْهُمْ | يُضِلُّوْا | عِبَادَكَ |
| بے شک تو | اگر | تو نے چھوڑا ان کو | (تو) وہ سب گمراہ کریں گے | تیرے بندوں کو |

**ضروری وضاحت**

① فعل کے آخر نّ تاکید کی علامت ہے۔ ② یہ سب نیک بزرگوں کے نام ہیں جن کے بت بنا کر پوجا کی جاتی تھی۔ ③ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے اور یہاں مَا زائد ہے۔ ④ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ فَ کا ترجمہ کبھی پھر کبھی تو اور کبھی پس کیا جاتا ہے۔ ⑥ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑦ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔ ⑧ یہ دراصل یَا رَبِّیْ تھا، شروع سے یَا اور آخر سے یْ تخفیف کے لیے گر گئے ہیں۔

وَلَا يَلِدُوْٓا اِلَّا فَاجِرًا كَفَّارًا ﴿27﴾ — اور نہیں وہ جنیں گے مگر نافرمان منکر کو۔ ﴿27﴾

رَبِّ اغْفِرْ لِيْ وَلِوَالِدَيَّ — اے میرے رب بخش دے مجھے اور میرے والدین کو

وَلِمَنْ دَخَلَ بَيْتِيَ مُؤْمِنًا — اور اس کو جو داخل ہو میرے گھر میں مؤمن بن کر

وَّلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ؕ — اور ایمان والے مردوں اور ایمان لانے والی عورتوں کو

وَلَا تَزِدِ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا تَبَارًا ﴿28﴾ — اور نہ بڑھا ظالموں کو مگر تباہی میں۔ ﴿28﴾

ع 2/8/10 النصف

## ایاتُها 28 — 72 سُوْرَةُ الْجِنِّ مَكِّيَّةٌ 40 — رُكُوْعَاتُها 02

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ — کہہ دیجیے وحی کی گئی ہے میری طرف کہ یہ حقیقت ہے کہ

اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ — غور سے سنا (قرآن کو) جنوں میں سے ایک جماعت نے

فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا — تو انہوں نے کہا بے شک ہم نے سنا ہے

قُرْاٰنًا عَجَبًا ﴿1﴾ يَّهْدِيْٓ — ایک عجیب قرآن کو۔ ﴿1﴾ وہ رہنمائی دیتا ہے

اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ؕ — بھلائی کی طرف تو ہم ایمان لے آئے اس پر

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَلِدُوْٓا | ولد، اولاد، مولود، ولادت۔ | تَزِدِ | زیادہ، مزید، زائد۔ |
| فَاجِرًا | فسق و فجور، فاسق و فاجر۔ | الظّٰلِمِيْنَ | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| كَفَّارًا | کفر، کافر، کفار، کفارِ مکہ۔ | اُوْحِيَ | وحی، وحی متلو، وحی الٰہی۔ |
| اغْفِرْ | مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | اسْتَمَعَ | سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ |
| لِوَالِدَيَّ | والد، والدین، ولدیت۔ | نَفَرٌ | بھاری نفری (تعداد)۔ |
| دَخَلَ | داخل، دخول، مداخلت، وزیر داخلہ۔ | عَجَبًا | عجب، عجیب، تعجب، عجائب گھر۔ |
| بَيْتِيَ | بیت اللہ، بیت المقدس، بیت الخلا۔ | يَّهْدِيْٓ | ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ |
| مُؤْمِنًا | ایمان، مؤمن، امن۔ | الرُّشْدِ | رُشد و ہدایت، خلافت راشدہ، مرشد۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا يَلِدُوْٓا | اِلَّا | فَاجِرًا | كَفَّارًا ① (27) | رَبِّ ② | اغْفِرْ لِيْ |
| اور | نہیں وہ سب جنیں گے | مگر | نافرمان | سخت منکر | (اے میرے) رب | تو بخش دے مجھ کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلِوَالِدَيَّ | وَلِمَنْ | دَخَلَ | بَيْتِيَ | مُؤْمِنًا | وَّلِلْمُؤْمِنِيْنَ ③ |
| اور میرے والدین کو | اور اسکو جو | داخل ہوا | میرے گھر میں | مؤمن (بن کر) | اور سب ایمان والے مردوں کو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْمُؤْمِنٰتِ ③ ؕ | وَ | لَا تَزِدِ ④ | الظّٰلِمِيْنَ | اِلَّا | تَبَارًا (28) ع |
| اور | ایمان لانے والی عورتوں کو | اور | نہ تو بڑھا | ظالموں کو | مگر | تباہی (میں) |

ع 2/8/10 النصف

## 72 سُوْرَةُ الْجِنِّ مَكِّيَّةٌ 40

اٰيَاتُهَا 28 | رُكُوْعَاتُهَا 02

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | اُوْحِيَ ⑤ | اِلَيَّ ⑥ | اَنَّهُ | اسْتَمَعَ | نَفَرٌ |
| آپ کہہ دیجیے | وحی کی گئی | میری طرف | کہ بیشک یہ (حقیقت ہے کہ) | غور سے سنا | ایک جماعت نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنَ الْجِنِّ | فَقَالُوْٓا | اِنَّا ⑦ | سَمِعْنَا | قُرْاٰنًا عَجَبًا (1) لا |
| جنوں میں سے | تو انہوں نے کہا | بیشک ہم نے | ہم نے سنا | عجیب قرآن |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَّهْدِيْٓ | اِلَى الرُّشْدِ | فَاٰمَنَّا | بِهٖ ؕ |
| وہ رہنمائی دیتا ہے | بھلائی کی طرف | تو ہم ایمان لے آئے | اس پر |

### ضروری وضاحت

①فَعَّالٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔② یہ دراصل یَا رَبِّيْ تھا شروع سے یَا اور آخر سے یْ تخفیف کے لیے گری ہوئی ہے۔③اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ یہ دراصل لَا تَزِدْ ہے اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے زیر دی گئی ہے۔⑤فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ اِلَيَّ دراصل اِلٰی + یْ کا مجموعہ ہے۔⑦ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گرا ہوا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ | اور ہرگز نہیں ہم شریک بنائیں گے اپنے رب کا |
| اَحَدًا ﴿2﴾ وَّ اَنَّهٗ تَعٰلٰى | کسی ایک کو۔﴿2﴾ اور بلاشبہ یہ حقیقت ہے کہ بہت بلند ہے |
| جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً | ہمارے رب کی شان نہیں بنائی اس نے (اپنی) کوئی بیوی |
| وَّلَا وَلَدًا ﴿3﴾ وَّاَنَّهٗ كَانَ | اور نہ کوئی اولاد۔﴿3﴾ اور بلاشبہ یہ حقیقت ہے کہ |
| يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ﴿4﴾ | کہتا تھا ہمارا بیوقوف اللہ پر جھوٹ۔﴿4﴾ |
| وَّاَنَّا ظَنَنَّآ اَنْ لَّنْ تَقُوْلَ | اور بیشک ہم نے خیال کیا تھا یقیناً ہرگز نہیں کہیں گے |
| الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ﴿5﴾ | انسان اور جن اللہ پر جھوٹ۔﴿5﴾ |
| وَّاَنَّهٗ كَانَ رِجَالٌ مِّنَ الْاِنْسِ | اور بیشک یہ حقیقت ہے کہ تھے انسانوں میں سے کچھ لوگ |
| يَعُوْذُوْنَ بِرِجَالٍ مِّنَ الْجِنِّ | پناہ پکڑتے جنوں میں کچھ لوگوں کی |
| فَزَادُوْهُمْ رَهَقًا ﴿6﴾ | تو زیادہ کر دیا انہوں نے ان (جنوں) کو سرکشی میں۔﴿6﴾ |
| وَّاَنَّهُمْ ظَنُّوْا كَمَا ظَنَنْتُمْ | اور یہ کہ بیشک انہوں نے گمان کیا جیسا کہ تم نے گمان کیا |
| اَنْ لَّنْ يَّبْعَثَ اللّٰهُ اَحَدًا ﴿7﴾ | کہ ہرگز نہیں اٹھائے گا اللہ کسی ایک کو۔﴿7﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| نُّشْرِكَ | : شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ | ظَنَنَّآ | : بدظن، ظن غالب، سوءظن۔ |
| اَحَدًا | : واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ | كَذِبًا | : کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ |
| تَعٰلٰى | : عالی شان، جناب عالی، اللہ تعالیٰ۔ | رِجَالٌ | : رجال کار، قحط الرجال۔ |
| اتَّخَذَ | : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ | يَعُوْذُوْنَ | : تعویذ، معاذ اللہ، تعوذ۔ |
| صَاحِبَةً | : صاحب، صحابی، صحبت۔ | مِّنَ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | فَزَادُوْهُمْ | : زیادہ، مزید، زائد۔ |
| وَلَدًا | : اولاد، ولدیت، ولد۔ | كَمَا | : کماحقہ، کالعدم/ماحول، ماتحت۔ |
| يَقُوْلُ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | يَّبْعَثَ | : بعثت، مبعوث۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَنْ نُّشْرِكَ ① | بِرَبِّنَآ ② | اَحَدًا ③ (2) | وَّ اَنَّهٗ | تَعٰلٰى ④ |
| اور | ہرگز نہیں ہم شریک بنائیں گے | اپنے رب کا | کسی ایک کو | اور بلاشبہ یہ حقیقت ہے | بہت بلند ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جَدُّ | رَبِّنَا | مَا اتَّخَذَ | صَاحِبَةً ③⑤ | وَّلَا | وَلَدًا ③ (3) | وَّاَنَّهٗ |
| شان | ہمارے رب کی | نہیں بنائی اس نے | کوئی بیوی | اور نہ | کوئی اولاد | اور بلاشبہ یہ حقیقت ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| كَانَ | يَقُوْلُ | سَفِيْهُنَا | عَلَى اللّٰهِ | شَطَطًا (4) | وَّ | اَنَّا |
| تھا | وہ کہتا | ہمارا بیوقوف | اللہ پر | جھوٹ | اور | بیشک ہم نے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ظَنَنَّآ | اَنْ | لَّنْ تَقُوْلَ ①⑤ | الْاِنْسُ | وَالْجِنُّ | عَلَى اللّٰهِ |
| ہم نے خیال کیا | یقیناً | ہرگز نہیں کہیں گے | انسان | اور جن | اللہ پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَذِبًا (5) | وَّاَنَّهٗ | كَانَ | رِجَالٌ ③ | مِّنَ الْاِنْسِ | يَعُوْذُوْنَ |
| جھوٹ | اور بیشک یہ حقیقت ہے کہ | تھے | کچھ لوگ | انسانوں میں سے | وہ سب پناہ پکڑتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِرِجَالٍ ②③ | مِّنَ الْجِنِّ | فَزَادُوْهُمْ ⑥ | رَهَقًا (6) | وَّاَنَّهُمْ |
| کچھ لوگوں کی | جنوں میں سے | تو زیادہ کردیا انہوں نے ان کو | سرکشی | اور یہ کہ بیشک انہوں نے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ظَنُّوْا | كَمَا | ظَنَنْتُمْ | اَنْ | لَّنْ يَّبْعَثَ ① | اللّٰهُ | اَحَدًا ③ (7) |
| اُن سب نے گمان کیا | جس طرح | تم نے گمان کیا | کہ | ہرگز نہیں وہ اُٹھائے گا | اللہ | کسی ایک کو |

**ضروری وضاحت**

① علامت لَنْ فعل کے شروع میں آتی ہے اور تاکید کے ساتھ مستقبل میں نفی کا مفہوم شامل کر دیتی ہے۔ ② بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ③ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔ ④ تَ اور کھڑی زبر جو کہ الف کے قائم کے مقام ہے دونوں میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ تَ اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑥ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّاَنَّا لَمَسۡنَا السَّمَآءَ فَوَجَدۡنٰهَا | اور یہ کہ بیشک ہم نے ٹٹولا آسمان کو تو ہم نے پایا اسے |
| مُلِئَتۡ حَرَسًا شَدِيۡدًا وَّشُهُبًا ۙ﴿8﴾ | (کہ) وہ بھر دیا گیا ہے سخت پہرے اور شعلوں سے۔ ﴿8﴾ |
| وَّاَنَّا كُنَّا نَقۡعُدُ | اور یہ کہ بیشک ہم بیٹھا کرتے تھے |
| مِنۡهَا مَقَاعِدَ لِلسَّمۡعِ ؕ | اس (آسمان) کے ٹھکانوں میں (باتیں) سننے کے لیے، |
| فَمَنۡ يَّسۡتَمِعِ الۡاٰنَ يَجِدۡ لَهٗ | تو اب جو کان لگاتا ہے وہ پاتا ہے اپنے لیے |
| شِهَابًا رَّصَدًا ۙ﴿9﴾ وَّاَنَّا | ایک شعلہ گھات میں لگا ہوا۔ ﴿9﴾ اور یہ کہ بیشک ہم |
| لَا نَدۡرِىۡۤ اَشَرٌّ اُرِيۡدَ | نہیں ہم جانتے کیا کسی برائی کا ارادہ کیا گیا ہے |
| بِمَنۡ فِى الۡاَرۡضِ اَمۡ اَرَادَ | (ان کے) ساتھ جو زمین میں ہیں یا ارادہ کیا ہے |
| بِهِمۡ رَبُّهُمۡ رَشَدًا ۙ﴿10﴾ | ان کے ساتھ ان کے رب نے بھلائی کا۔ ﴿10﴾ |
| وَّاَنَّا مِنَّا الصّٰلِحُوۡنَ | اور یہ کہ بے شک ہم میں سے (کچھ) نیک ہیں |
| وَمِنَّا دُوۡنَ ذٰلِكَ ؕ | اور ہم میں سے (کچھ) اس کے علاوہ ہیں |
| كُنَّا طَرَآئِقَ قِدَدًا ۙ﴿11﴾ | تھے ہم مختلف طریقوں (مذاہب) پر۔ ﴿11﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَمَسۡنَا | : لمس۔ | اُرِيۡدَ | : ارادہ، مرید، مراد۔ |
| فَوَجَدۡنٰهَا | : وجود، موجود، وجد۔ | بِمَنۡ | : بالکل، بہرحال، بالواسطہ، بالمشافہ۔ |
| شَدِيۡدًا | : شدید، شدت، مشدد، تشدد۔ | فِى | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| شُهُبًا | : شہاب ثاقب۔ | الۡاَرۡضِ | : ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ |
| نَقۡعُدُ | : مقعد، قعدہ اولیٰ۔ | رَشَدًا | : رُشد و ہدایت، خلافت راشدہ، مرشد۔ |
| مِنۡهَا | : منجانب، من و عن، من حیث القوم۔ | الصّٰلِحُوۡنَ | : صالح، صلح، اعمال صالحہ۔ |
| لِلسَّمۡعِ | : سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ | طَرَآئِقَ | : طور طریقہ، احسن طریقے سے۔ |
| شَرٌّ | : خیر و شر، شریر، شرارت۔ | | |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ اَنَّا ① | لَمَسْنَا ② | السَّمَآءَ | فَوَجَدْنٰهَا ② | مُلِئَتْ ③ | حَرَسًا |
| اور یہ کہ بیشک ہم نے | ہم نے ٹٹولا | آسمان کو | تو ہم نے پایا اسے | وہ بھر دیا گیا ہے | پہرہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| شَدِيْدًا | وَّشُهُبًا ۙ (8) | وَّ اَنَّا ① | كُنَّا ④ | نَقْعُدُ | مِنْهَا ⑤ |
| سخت | اور شعلوں (سے) | اور یہ کہ بیشک ہم | ہم تھے | ہم بیٹھا کرتے | اس کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَقَاعِدَ | لِلسَّمْعِ ؕ | فَمَنْ | يَّسْتَمِعِ | الْاٰنَ |
| ٹھکانوں (میں) | سننے کے لیے | تو جو | وہ کان لگاتا ہے | اب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَجِدْ | لَهٗ | شِهَابًا | رَّصَدًا ۙ (9) | وَّ اَنَّا ① | لَا نَدْرِيْٓ |
| وہ پاتا ہے | اپنے لیے | ایک شعلہ | گھات میں لگا ہوا | اور یہ کہ بیشک ہم | نہیں ہم جانتے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ | شَرٌّ | اُرِيْدَ | بِمَنْ | فِي الْاَرْضِ | اَمْ | اَرَادَ | بِهِمْ |
| کیا | کسی برائی | ارادہ کیا گیا | انکے ساتھ جو | زمین میں | یا | ارادہ کیا | ان کے ساتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَبُّهُمْ | رَشَدًا ۙ (10) | وَّ اَنَّا ① | مِنَّا ⑥ | الصّٰلِحُوْنَ ⑦ |
| ان کے رب نے | بھلائی کا | اور یہ کہ بے شک ہم | ہم میں سے (کچھ) | نیک (جمع) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّمِنَّا ⑥ | دُوْنَ ذٰلِكَ ؕ | كُنَّا ④ | طَرَآئِقَ | قِدَدًا ۙ (11) |
| اور ہم میں سے کچھ | اس کے علاوہ | تھے ہم | طریقوں (مذاہب پر) | مختلف |

**ضروری وضاحت**

① اَنَّا دراصل اَنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گرا ہوا ہے۔ ② نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے سکون ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ③ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر ہو تو ترجمہ کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ كُنَّا دراصل كُنْ + نَا کا مجموعہ ہے۔ ⑤ مِنْ کا اصل ترجمہ سے ہوتا ہے یہاں سیاق وسباق کے اعتبار سے ترجمہ کے ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ⑥ مِنَّا دراصل مِنْ + نَا کا مجموعہ ہے۔ ⑦ یہاں وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّاَنَّا ظَنَنَّآ اَنۡ | اور یہ کہ بیشک ہم نے یقین کرلیا کہ بیشک |
| لَّنۡ نُّعۡجِزَ اللّٰهَ فِى الۡاَرۡضِ | ہرگز نہیں ہم عاجز کرسکیں گے اللہ کو زمین میں |
| وَلَنۡ نُّعۡجِزَهٗ هَرَبًا ۙ﴿12﴾ | اور ہرگز نہیں ہم عاجز کرسکیں گے اسے بھاگ کر۔ ﴿12﴾ |
| وَّاَنَّا لَمَّا سَمِعۡنَا الۡهُدٰٓى | اور یہ کہ بیشک ہم نے جب سنا ہدایت کو |
| اٰمَنَّا بِهٖ ؕ فَمَنۡ يُّؤۡمِنۡۢ | ہم ایمان لے آئے اس پر، پھر جو ایمان لائے گا |
| بِرَبِّهٖ فَلَا يَخَافُ | اپنے رب پر تو نہ وہ ڈرے گا |
| بَخۡسًا وَّلَا رَهَقًا ۙ﴿13﴾ | کسی نقصان سے اور نہ کسی زیادتی سے۔ ﴿13﴾ |
| وَّاَنَّا مِنَّا الۡمُسۡلِمُوۡنَ | اور یہ کہ بیشک (کچھ) ہم میں سے مسلمان ہیں |
| وَمِنَّا الۡقٰسِطُوۡنَ ؕ فَمَنۡ اَسۡلَمَ | اور (کچھ) ہم میں سے ظالم ہیں پھر جو فرمانبردار ہوگیا |
| فَاُولٰٓئِكَ تَحَرَّوۡا رَشَدًا ﴿14﴾ | تو وہی ہیں (جنہوں نے) قصد کیا سیدھے راستے کا۔ ﴿14﴾ |
| وَاَمَّا الۡقٰسِطُوۡنَ فَكَانُوۡا لِجَهَنَّمَ حَطَبًا ۙ﴿15﴾ | اور رہے ظلم کرنے والے تو وہ ہونگے جہنم کا ایندھن۔ ﴿15﴾ |
| وَّاَنۡ لَّوِ اسۡتَقَامُوۡا عَلَى الطَّرِيۡقَةِ | اور یہ کہ اگر یہ قائم رہتے (سیدھے) راستے پر |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- وَّ : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔
- ظَنَنَّآ : بدظن، ظن غالب، سوءِ ظن۔
- نُّعۡجِزَ : عاجز، عاجزی، عاجزانہ۔
- فِى : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
- الۡاَرۡضِ : ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔
- سَمِعۡنَا : سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔
- الۡهُدٰٓى : ہدایت، ہادی برحق، ہادیٔ کائنات۔
- اٰمَنَّا : امن، مامون، امنِ عامّہ، مؤمن۔
- فَلَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
- يَخَافُ : خوف، خائف، خوف وہراس۔
- مِنَّا : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
- الۡمُسۡلِمُوۡنَ : مسلم، مسلمان، مسلمین، اسلام۔
- رَشَدًا : رُشد وہدایت، خلافت راشدہ، مرشد۔
- اسۡتَقَامُوۡا : استقامت، صراط مستقیم، خط مستقیم۔
- عَلَى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
- الطَّرِيۡقَةِ : طور طریقہ، احسن طریقے سے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَنَّا ① | ظَنَنَّآ | اَنْ ② | لَّنْ نُّعْجِزَ | اللّٰهَ |
| اور | یہ کہ بیشک ہم نے | ہم نے یقین کرلیا | کہ | ہرگز نہیں ہم عاجز کرسکیں گے | اللہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِي الْاَرْضِ | وَلَنْ | نُّعْجِزَهٗ | هَرَبًا ﴿12﴾ | وَّاَنَّا ① | لَمَّا |
| زمین میں | اور ہرگز نہیں | ہم عاجز کرسکیں گے اسے | بھاگ کر | اور یہ کہ بیشک ہم نے | جب |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سَمِعْنَا | الْهُدٰٓى | اٰمَنَّا | بِهٖ ③ | فَمَنْ | يُّؤْمِنْۢ | بِرَبِّهٖ ③ |
| ہم نے سنا | ہدایت | ہم ایمان لے آئے | اس پر | پھر جو | وہ ایمان لائے گا | اپنے رب پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلَا يَخَافُ ④ | بَخْسًا ⑤ | وَّلَا | رَهَقًا ⑤ ﴿13﴾ | وَّاَنَّا ① | مِنَّا ⑥ |
| تو نہ وہ ڈرے گا | کسی نقصان (سے) | اور نہ | کسی زیادتی سے | اور یہ کہ بیشک ہم | ہم میں سے کچھ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْمُسْلِمُوْنَ ⑦ | وَمِنَّا ⑥ | الْقٰسِطُوْنَ ⑦ | فَمَنْ | اَسْلَمَ | فَاُولٰٓئِكَ |
| مسلمان ہیں | اور ہم میں سے | کچھ ظالم (ہیں) | پھر جو | فرمانبردار ہوگیا | تو وہی ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَحَرَّوْا ⑧ | رَشَدًا ﴿14﴾ | وَاَمَّا | الْقٰسِطُوْنَ ⑦ | فَكَانُوْا | لِجَهَنَّمَ |
| قصد کیا | سیدھے راستے کا | اور رہے | سب ظلم کرنے والے | تو وہ سب ہونگے | جہنم کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَطَبًا ﴿15﴾ | وَّ | اَنْ لَّوِ | اسْتَقَامُوْا | عَلَى الطَّرِيْقَةِ |
| ایندھن | اور | یہ کہ اگر | سب قائم رہتے | راستے پر |

**ضروری وضاحت**

①اَنَّا دراصل اَنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گر گیا ہے۔②اَنْ کا ترجمہ کہ اور اِنْ کا ترجمہ اگر ہوتا ہے۔
③ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔④لَا کے بعد فعل کے آخر میں
پیش ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑤ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑥مِنَّا دراصل مِنْ + نَا
کا مجموعہ ہے۔⑦یہاں وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑧علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| لَاَسْقَيْنٰهُمْ مَّآءً غَدَقًا ۙ﴿16﴾ | (تو) ضرور ہم پلاتے انہیں وافر پانی۔﴿16﴾ |
| لِّنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ ؕ | تا کہ ہم آزمائیں انہیں اس میں |
| وَمَنْ يُّعْرِضْ عَنْ ذِكْرِ رَبِّهٖ | اور جو منہ موڑے گا اپنے رب کی یاد سے |
| يَسْلُكْهُ عَذَابًا صَعَدًا ۙ﴿17﴾ | وہ داخل کرے گا اسے سخت عذاب میں۔﴿17﴾ |
| وَّاَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ | اور یہ کہ بیشک مسجدیں اللہ کے لیے ہیں |
| فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا ۙ﴿18﴾ | تو تم نہ پکارو اللہ کیساتھ کسی ایک کو۔﴿18﴾ |
| وَّاَنَّهٗ لَمَّا قَامَ | اور بیشک یہ حقیقت ہے (کہ) جب کھڑا ہوا |
| عَبْدُ اللّٰهِ يَدْعُوْهُ كَادُوْا | اللہ کا بندہ (محمد ﷺ) وہ پکار رہا تھا اسے قریب تھے |
| يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِ لِبَدًا ؕ﴿19﴾ ع 1 19 11 | کہ وہ ہو جائیں اس پر (گھیر کر) چمٹنے والے۔﴿19﴾ |
| قُلْ اِنَّمَاۤ اَدْعُوْا رَبِّيْ | کہہ دیجیے بیشک صرف میں تو پکارتا ہوں اپنے رب کو |
| وَلَاۤ اُشْرِكُ بِهٖۤ اَحَدًا ﴿20﴾ | اور میں شریک نہیں کرتا اسکے ساتھ کسی ایک کو۔﴿20﴾ |
| قُلْ اِنِّيْ لَاۤ اَمْلِكُ لَكُمْ | کہہ دیجیے بیشک میں اختیار نہیں رکھتا تمہارے لیے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَاَسْقَيْنٰهُمْ | ساقی، ساقیٔ کوثر۔ | مَعَ | مع اہل و عیال، معیت۔ |
| مَّآءً | ماء الحیات، ماء اللحم۔ | اَحَدًا | واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ |
| لِّنَفْتِنَهُمْ | فتنہ و فساد، فتنہ پرور، فتنہ بر پا ہونا۔ | قَامَ | قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ |
| وَ | لیل و نہار، رحم و کرم، شان و شوکت۔ | عَلَيْهِ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| يُّعْرِضْ | اعراض کرنا۔ | قُلْ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| ذِكْرِ | ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔ | اُشْرِكُ | شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ |
| فَلَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | بِهٖ | بالکل، بہرحال، بالواسطہ، بالمشافہ۔ |
| تَدْعُوْا | دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔ | اَمْلِكُ | مالک، ملکیت، املاک مقبوضہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَاَسْقَيْنٰهُمْ ① | مَّآءً | غَدَقًا ⑯ لا | لِّنَفْتِنَهُمْ ①② | فِيْهِ ط |
| (تو) ضرور ہم پلاتے انہیں | پانی | وافر | تا کہ ہم آزمائیں انہیں | اس میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | يُّعْرِضْ | عَنْ ذِكْرِ رَبِّهٖ | يَسْلُكْهُ | عَذَابًا صَعَدًا ⑰ لا |
| اور جو | وہ منہ موڑے گا | اپنے رب کی یاد سے | وہ داخل کرے گا اسے | سخت عذاب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَنَّ | الْمَسٰجِدَ | لِلّٰهِ | فَلَا تَدْعُوْا ③ |
| اور | یہ کہ بیشک | مسجدیں | اللہ کے لیے | تو نہ تم سب پکارو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَعَ اللّٰهِ | اَحَدًا ④ ⑱ لا | وَّاَنَّهٗ | لَمَّا | قَامَ | عَبْدُ اللّٰهِ |
| اللہ کیساتھ | کسی ایک کو | اور بیشک یہ (حقیقت ہے) | جب | کھڑا ہوا | اللہ کا بندہ |

ع 1 19 11

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَدْعُوْهُ | كَادُوْا | يَكُوْنُوْنَ | عَلَيْهِ | لِبَدًا ⑲ ع |
| وہ پکار رہا تھا اسے | قریب تھے | وہ سب ہو جائیں | اس پر | چمٹنے والے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | اِنَّمَآ ⑤ | اَدْعُوْا | رَبِّيْ | وَ | لَآ اُشْرِكُ ⑥ |
| آپ کہہ دیجیے | بیشک صرف | میں پکارتا ہوں | اپنے رب کو | اور | نہیں میں شریک کرتا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِهٖٓ | اَحَدًا ④ ⑳ | قُلْ | اِنِّيْ ⑦ | لَآ اَمْلِكُ ⑥ | لَكُمْ |
| اس کے ساتھ | کسی ایک کو | آپ کہہ دیجیے | بیشک میں | نہیں میں اختیار رکھتا | تمہارے لیے |

**ضروری وضاحت**

①ھُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔②فعل کے شروع میں لِ اور آخر میں زبر ہو تو اس لِ کا ترجمہ تا کہ کیا جاتا ہے۔③لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں سب کو کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔④ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑤اِنَّ کے ساتھ جب مَا آئے تو اس میں صرف یعنی تاکید کا مفہوم شامل ہو جاتا ہے۔⑥لَا کے بعد فعل کے آخر میں پیش ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑦اِنِّیْ دراصل اِنَّ + یْ کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| ضَرًّا وَّلَا رَشَدًا ﴿21﴾ | کسی نقصان کا اور نہ کسی بھلائی کا۔ ﴿21﴾ |
| قُلْ اِنِّیْ لَنْ یُّجِیْرَنِیْ | کہہ دیجیے بیشک میں، ہرگز نہیں پناہ دے گا مجھے |
| مِنَ اللّٰهِ اَحَدٌ ۙ | اللہ (کے عذاب) سے کوئی ایک |
| وَّلَنْ اَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ﴿22﴾ | اور ہرگز نہیں میں پاؤں گا اسکے سوا کوئی پناہ گاہ۔ ﴿22﴾ |
| اِلَّا بَلٰغًا مِّنَ اللّٰهِ | (اور نہیں میں اختیار رکھتا) مگر اللہ کی طرف سے پہنچا دینے کا |
| وَرِسٰلٰتِهٖ ؕ وَمَنْ یَّعْصِ اللّٰهَ | اور اسکے پیغامات کا اور جو نافرمانی کرے گا اللہ |
| وَرَسُوْلَهٗ فَاِنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ | اور اسکے رسول کی تو بلاشبہ اس کے لیے جہنم کی آگ ہے |
| خٰلِدِیْنَ فِیْهَاۤ اَبَدًا ؕ ﴿23﴾ | ہمیشہ رہنے والے ہیں اس میں ہمیشہ ہمیشہ۔ ﴿23﴾ |
| حَتّٰۤی اِذَا رَاَوْا مَا | یہاں تک کہ جب وہ دیکھ لیں گے (اس عذاب کو) جسکا |
| یُوْعَدُوْنَ فَسَیَعْلَمُوْنَ | وہ وعدہ دیے جاتے ہیں تو عنقریب (ضرور) جان لیں گے |
| مَنْ اَضْعَفُ نَاصِرًا | (کہ) کون زیادہ کمزور ہے مددگار ہونے میں |
| وَّاَقَلُّ عَدَدًا ﴿24﴾ | اور (کون) زیادہ کم ہے تعداد میں۔ ﴿24﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ضَرًّا | : مضرِ صحت، ضرر رساں۔ | حَتّٰۤی | : حتی الامکان، حتی الوسع، حتی کہ۔ |
| رَشَدًا | : رُشد و ہدایت، خلافت راشدہ، مرشد۔ | رَاَوْا | : رویتِ ہلال، مرئی و غیر مرئی اشیاء۔ |
| قُلْ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوالِ زریں۔ | یُوْعَدُوْنَ | : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ |
| اَجِدَ | : وجود، موجود۔ | فَسَیَعْلَمُوْنَ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| بَلٰغًا | : بالغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔ | اَضْعَفُ | : ضعف، ضعیف۔ |
| یَّعْصِ | : معصیت، عاصی، غمِ عصیاں۔ | نَاصِرًا | : نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔ |
| خٰلِدِیْنَ | : خالد، خلد بریں۔ | اَقَلُّ | : قلیل، قلت، قلیل مدت، الاقلیل۔ |
| اَبَدًا | : ابدالآباد۔ | عَدَدًا | : عدد، معدود، تعداد، متعدد۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ضَرًّا ① | وَّ | لَا رَشَدًا ① (21) | قُلْ | اِنِّیْ | لَنْ ② | یُّجِیْرَنِیْ ③ |
| کسی نقصان کا | اور | نہ کسی بھلائی کا | آپ کہہ دیجیے | بیشک میں | ہرگز نہیں | وہ پناہ دے گا مجھے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنَ اللّٰهِ | اَحَدٌ ① | وَّ | لَنْ ② | اَجِدَ | مِنْ دُوْنِهٖ ④ |
| اللہ سے | کوئی ایک | اور | ہرگز نہیں | میں پاؤں گا | اسکے سوا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مُلْتَحَدًا ① (22) | اِلَّا | بَلٰغًا | مِّنَ اللّٰهِ | وَ | رِسٰلٰتِهٖ | وَ |
| کوئی پناہ گاہ | مگر | پہنچانا | اللہ (کی طرف) سے | اور | اسکے پیغامات | اور |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | یَّعْصِ | اللّٰهَ | وَ | رَسُوْلَهٗ | فَاِنَّ | لَهٗ |
| جو | وہ نافرمانی کرے گا | اللہ | اور | اسکے رسول | تو بلاشبہ | اس کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نَارَ جَهَنَّمَ | خٰلِدِیْنَ | فِیْهَآ | اَبَدًا (23) | حَتّٰٓى | اِذَا |
| جہنم کی آگ | سب ہمیشہ رہنے والے | اس میں | ہمیشہ ہمیشہ | یہاں تک کہ | جب |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَاَوْا | مَا | یُوْعَدُوْنَ ⑤ | فَسَیَعْلَمُوْنَ |
| وہ سب دیکھ لیں گے | جو | وہ سب وعدہ دیے جاتے ہیں | تو عنقریب وہ سب ضرور جان لیں گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | اَضْعَفُ ⑥ | نَاصِرًا | وَّ | اَقَلُّ ⑥ | عَدَدًا (24) |
| کون | زیادہ کمزور | مددگار ہونے میں | اور | زیادہ کم | تعداد |

**ضروری وضاحت**

①اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔② علامت لَنْ فعل کے شروع میں آتی ہے اور مستقبل میں تاکید کے ساتھ نفی کا مفہوم شامل کر دیتی ہے۔③اگر فعل کے آخر میں یِ آئے تو فعل اور اس یِ کے درمیان نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے۔④یہاں علامت مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔⑤اگر یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| قُلۡ اِنۡ اَدۡرِیۡۤ اَقَرِیۡبٌ | کہہ دیجیے نہیں میں جانتا کیا (وہ) قریب ہے |
| مَّا تُوۡعَدُوۡنَ | جس کا تم وعدہ دیے جاتے ہو |
| اَمۡ یَجۡعَلُ لَہٗ رَبِّیۡۤ اَمَدًا ﴿25﴾ | یا کرے گا اسکے لیے میرا رب کوئی (لمبی) مدت۔ ﴿25﴾ |
| عٰلِمُ الۡغَیۡبِ | (وہ) غیب کا علم رکھنے والا ہے |
| فَلَا یُظۡهِرُ عَلٰی غَیۡبِہٖۤ اَحَدًا ﴿26﴾ | پس نہیں وہ مطلع کرتا اپنے غیب پر کسی ایک کو۔ ﴿26﴾ |
| اِلَّا مَنِ ارۡتَضٰی مِنۡ رَّسُوۡلٍ | مگر جسے وہ پسند کرے کسی رسول سے |
| فَاِنَّہٗ یَسۡلُکُ مِنۡۢ بَیۡنِ یَدَیۡہِ | تو بے شک وہ مقرر کر دیتا ہے اس کے آگے سے |
| وَمِنۡ خَلۡفِہٖ رَصَدًا ﴿27﴾ | اور اس کے پیچھے سے نگہبان (فرشتے)۔ ﴿27﴾ |
| لِّیَعۡلَمَ اَنۡ قَدۡ | تا کہ وہ (رسول) جان لے کہ بلا شبہ یقیناً |
| اَبۡلَغُوۡا رِسٰلٰتِ رَبِّهِمۡ | اُن (فرشتوں) نے پہنچا دیے اپنے رب کے پیغامات |
| وَاَحَاطَ بِمَا لَدَیۡهِمۡ | اور اس نے احاطہ کر رکھا ہے (ان چیزوں) کا جو انکے پاس ہیں |
| وَاَحۡصٰی کُلَّ شَیۡءٍ عَدَدًا ﴿28﴾ ع 2 9 12 | اور اس نے شمار کر رکھا ہے ہر چیز کو گن کر۔ ﴿28﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُلۡ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اِلَّا | الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ |
| مَّا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | مِنۡ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| تُوۡعَدُوۡنَ | وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ | بَیۡنِ | بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| یُظۡهِرُ | ظاہر، اظہار، مظہر۔ | یَدَیۡهِ | ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ |
| عٰلِمُ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | خَلۡفِہٖ | خلف، ناخلف، خلافت، خلف الرشید۔ |
| عَلٰی | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | اَبۡلَغُوۡا | بالغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔ |
| اَحَدًا | واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ | اَحَاطَ | احاطہ، محیط۔ |
| ارۡتَضٰی | راضی، مرضی، رضائے الٰہی۔ | عَدَدًا | عدد، معدود، تعداد، متعدد۔ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلۡ | اِنۡ ① | اَدۡرِیۡۤ | اَ | قَرِیۡبٌ | مَّا | تُوۡعَدُوۡنَ ② | اَمۡ |
| آپ کہہ دیجیے | نہیں | میں جانتا | کیا | قریب | جو | تم سب وعدہ دیے جاتے ہو | یا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یَجۡعَلُ | لَهٗ | رَبِّیۡۤ | اَمَدًا ③ (25) | عٰلِمُ الۡغَیۡبِ |
| وہ کرے گا | اسکے لیے | میرا رب | کوئی (لمبی) مدت | غیب کا علم رکھنے والا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلَا | یُظۡهِرُ | عَلٰی غَیۡبِهٖۤ | اَحَدًا ③ ۙ (26) | اِلَّا | مَنِ |
| پس نہیں | وہ ظاہر کرتا | اپنے غیب پر | کسی ایک کو | مگر | جسے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ارۡتَضٰی | مِنۡ رَّسُوۡلٍ ③ | فَاِنَّهٗ | یَسۡلُكُ |
| وہ پسند کرے | کسی رسول سے | تو بے شک وہ | وہ مقرر کر دیتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنۡۢ بَیۡنِ یَدَیۡهِ | وَ | مِنۡ خَلۡفِهٖ | رَصَدًا ۙ (27) | لِّیَعۡلَمَ |
| اسکے ہاتھوں کے درمیان سے | اور | اسکے پیچھے سے | نگہبان (فرشتے) | تا کہ وہ جان لے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنۡ ④ قَدۡ | اَبۡلَغُوۡا | رِسٰلٰتِ ⑤ | رَبِّهِمۡ | وَ | اَحَاطَ |
| کہ بلاشبہ یقیناً | انہوں نے پہنچا دیے | پیغامات | اپنے رب کے | اور | اس نے احاطہ کر رکھا ہے |

ع 2 9 12

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِمَا ⑥ | لَدَیۡهِمۡ | وَ | اَحۡصٰی | كُلَّ شَیۡءٍ | عَدَدًا ع (28) |
| (ان چیزوں) کا جو | انکے پاس | اور | اس نے شمار کر رکھا ہے | ہر چیز کو | گن کر |

## ضروری وضاحت

① اِنۡ کا ترجمہ عموماً ''اگر'' ہوتا ہے کبھی اس کا ترجمہ نہیں بھی کیا جاتا ہے۔② شروع میں تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔③ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ کوئی یا کسی کیا گیا ہے۔④ اَنۡ دراصل اَنَّ تھا تخفیف کے لیے کبھی اَنۡ استعمال ہو جاتا ہے۔⑤ ات اسم کے ساتھ جمع مونث کی علامت ہے۔⑥ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | تَذَرُوْنَ | الْاٰخِرَةَ ① ؕ (21) | وُجُوْهٌ | يَّوْمَىِٕذٍ | نَّاضِرَةٌ ① ۙ (22) |
| اور | تم سب چھوڑ دیتے ہو | آخرت | (کئی) چہرے | اس دن | تروتازہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلٰى رَبِّهَا | نَاظِرَةٌ ① ۚ (23) | وَ | وُجُوْهٌ | يَّوْمَىِٕذٍۭ |
| اپنے رب کی طرف | دیکھنے والے | اور | (کئی) چہرے | اس دن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَاسِرَةٌ ① ۙ (24) | تَظُنُّ ① | اَنْ يُّفْعَلَ ② | بِهَا ③ | فَاقِرَةٌ ① ؕ (25) |
| بے رونق | خیال کریں گے | کہ کی جائے گی | ان سے | کمر توڑنے والی (سختی) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَلَّآ | اِذَا | بَلَغَتِ ①④ | التَّرَاقِيَ ۙ (26) | وَ | قِيْلَ |
| ہرگز نہیں | جب | پہنچ جائے گی | ہنسلی (تک) | اور | کہا جائے گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَنْ ⑤ سکتۃ | رَاقٍ ۙ (27) | وَّظَنَّ ⑥ | اَنَّهُ | الْفِرَاقُ ۙ (28) |
| کون | دم کرنے والا | اور وہ یقین کرے گا | کہ بیشک یہ | (وقتِ) جدائی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الْتَفَّتِ ①④ | السَّاقُ | بِالسَّاقِ ③ ۙ (29) | اِلٰى رَبِّكَ |
| اور | لپٹ جائے گی | پنڈلی | پنڈلی کے ساتھ | اپنے رب کی طرف |

ع 1 30 17

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَوْمَىِٕذِنِ | الْمَسَاقُ ؕ ع (30) | فَلَا ⑦ | صَدَّقَ | وَ لَا | صَلّٰى ۙ (31) |
| اس دن | چلنا | تو نہ | اس نے تصدیق کی | اور نہ | نماز پڑھی |

**ضروری وضاحت**

①ۃ ، ت اور تُ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔② اگر یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔③ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ اور کبھی کا، کی، کے، کو ہوتا ہے۔④ یہ دراصل تْ تھا اسے اگلے لفظ سے ملانے کے لیے زیر دی گئی ہے۔⑤ مَنْ کا ترجمہ کبھی کون اور کبھی جو کیا جاتا ہے۔⑥ ظَنَّ کا ترجمہ گمان کرنا ہوتا ہے اگر اس کے بعد اَنَّ آجائے تو ترجمہ یقین کیا جاتا ہے۔⑦ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلٰكِنۡ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ﴿32﴾ | اور لیکن اس نے جھٹلایا اور روگردانی کی۔ ﴿32﴾ |
| ثُمَّ ذَهَبَ اِلٰٓى اَهۡلِهٖ يَتَمَطّٰى ﴿33﴾ | پھر گیا وہ اپنے گھر والوں کی طرف اکڑتا ہوا۔ ﴿33﴾ |
| اَوۡلٰى لَكَ فَاَوۡلٰى ﴿34﴾ | افسوس ہے تجھ پر پھر افسوس ہے۔ ﴿34﴾ |
| ثُمَّ اَوۡلٰى لَكَ فَاَوۡلٰى ﴿35﴾ | پھر افسوس ہے تجھ پر پھر افسوس ہے۔ ﴿35﴾ |
| اَيَحۡسَبُ الۡاِنۡسَانُ اَنۡ يُّتۡرَكَ | کیا خیال کرتا ہے انسان کہ وہ چھوڑ دیا جائے گا |
| سُدًى ﴿36﴾ اَلَمۡ يَكُ نُطۡفَةً | بغیر پوچھے۔ ﴿36﴾ کیا نہیں تھا وہ ایک قطرہ |
| مِّنۡ مَّنِيٍّ يُّمۡنٰى ﴿37﴾ | منی سے (جو) ٹپکایا جاتا ہے (رحم میں)۔ ﴿37﴾ |
| ثُمَّ كَانَ عَلَقَةً | پھر وہ ہو گیا جما ہوا خون |
| فَخَلَقَ فَسَوّٰى ﴿38﴾ | پھر اس نے پیدا کیا پھر ٹھیک ٹھاک کیا۔ ﴿38﴾ |
| فَجَعَلَ مِنۡهُ الزَّوۡجَيۡنِ الذَّكَرَ وَالۡاُنۡثٰى ﴿39﴾ | پھر بنائیں اس سے دو قسمیں مرد اور عورت۔ ﴿39﴾ |
| اَلَيۡسَ ذٰلِكَ بِقٰدِرٍ | کیا نہیں ہے وہ قدرت رکھنے والا |
| عَلٰٓى اَنۡ يُّحۡـىِۦَ الۡمَوۡتٰى ﴿40﴾ | اس پر کہ وہ زندہ کر دے مردوں کو۔ ﴿40﴾ |

ع 2 10 18

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | مَّنِيٍّ، يُّمۡنٰى | : منی۔ |
| لٰكِنۡ | : لیکن۔ | فَخَلَقَ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| كَذَّبَ | : کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ | الزَّوۡجَيۡنِ | : زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔ |
| اِلٰٓى | : مرسل الیہ، رجوع الی اللہ، الداعی الی الخیر۔ | الذَّكَرَ | : ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔ |
| اَهۡلِهٖ | : اہل وعیال، اہل خانہ، اہلیہ۔ | الۡاُنۡثٰى | : مؤنث ومذکر، تذکیر وتانیث۔ |
| يُّتۡرَكَ | : ترک، ترکہ، مال متروکہ۔ | بِقٰدِرٍ | : قدرت، قادر، قدیر۔ |
| نُطۡفَةً | : نطفہ۔ | عَلٰٓى | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| مِّنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | يُّحۡـىِۦَ | : حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلٰكِنْ | كَذَّبَ | وَتَوَلّٰى ① ﴿32﴾ | ثُمَّ | ذَهَبَ | اِلٰٓى اَهْلِهٖ |
| اور لیکن | اس نے جھٹلایا | اور روگردانی کی | پھر | وہ گیا | اپنے گھر والوں کی طرف |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَتَمَطّٰى ① ﴿33﴾ | اَوْلٰى | لَكَ ② | فَاَوْلٰى ③ ﴿34﴾ | ثُمَّ | اَوْلٰى |
| وہ اکڑ رہا تھا | افسوس | تیرے لیے | پھر افسوس ہے | پھر | افسوس |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَكَ ② | فَاَوْلٰى ③ ﴿35﴾ | اَ | يَحْسَبُ | الْاِنْسَانُ | اَنْ |
| تیرے لیے | پھر افسوس | کیا | وہ خیال کرتا ہے | انسان | کہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُّتْرَكَ ④ | سُدًى ﴿36﴾ | اَلَمْ | يَكُ ⑤ | نُطْفَةً ⑥⑦ | مِّنْ مَّنِيٍّ |
| وہ چھوڑ دیا جائے گا | بغیر پوچھے | کیا نہیں | وہ تھا | ایک قطرہ | منی سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُّمْنٰى ④ ﴿37﴾ | ثُمَّ | كَانَ | عَلَقَةً ⑥ | فَخَلَقَ ③ | فَسَوّٰى ③ ﴿38﴾ |
| وہ ٹپکایا جاتا ہے | پھر | وہ ہو گیا | جما ہوا خون | پھر اس نے پیدا کیا | پھر ٹھیک ٹھاک کیا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَجَعَلَ ③ | مِنْهُ | الزَّوْجَيْنِ | الذَّكَرَ | وَ | الْاُنْثٰى ﴿39﴾ | اَ |
| پھر بنائیں | اس سے | دو قسمیں | مرد | اور | عورت | کیا |

ع 2 10 18

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَيْسَ | ذٰلِكَ | بِقٰدِرٍ ⑧ | عَلٰٓى | اَنْ | يُّحْيِۦَ | الْمَوْتٰى ﴿40﴾ |
| نہیں | وہ | قدرت رکھنے والا | (اس) پر | کہ | وہ زندہ کر دے | مردوں کو |

**ضروری وضاحت**

①علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ② لَكَ میں لَ اصل میں لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ استعمال ہوا ہے۔③ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔④ یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ یہ دراصل لَمْ يَكُنْ تھا، تخفیف کے لیے آخر سے نْ گرا ہوا ہے۔⑥ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑦ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑧ یہاں علامت بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| رکوعاتہا 02 | 76 سُوْرَۃُ الدَّھْرِ مَدَنِیَّۃٌ 98 | اٰیاتہا 31 |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | |
|---|---|
| هَلۡ اَتٰى عَلَى الۡاِنۡسَانِ حِيۡنٌ | بلاشبہ گزر چکا ہے انسان پر ایسا وقت |
| مِّنَ الدَّهۡرِ لَمۡ يَكُنۡ شَيۡـًٔا مَّذۡكُوۡرًا ﴿1﴾ | زمانے میں سے (کہ) وہ نہیں تھا کوئی چیز قابل ذکر۔ ﴿1﴾ |
| اِنَّا خَلَقۡنَا الۡاِنۡسَانَ مِنۡ نُّطۡفَةٍ اَمۡشَاجٍ ۖ | بیشک ہم نے پیدا کیا انسان کو ایک مخلوط قطرے سے |
| نَّبۡتَلِيۡهِ فَجَعَلۡنٰهُ | (تاکہ) ہم آزمائیں اُسے تو ہم نے بنایا اسے |
| سَمِيۡعًا بَصِيۡرًا ﴿2﴾ | خوب سننے والا خوب دیکھنے والا۔ ﴿2﴾ |
| اِنَّا هَدَيۡنٰهُ السَّبِيۡلَ | بے شک ہم نے دکھایا اسے راستہ |
| اِمَّا شَاكِرًا وَّاِمَّا كَفُوۡرًا ﴿3﴾ | خواہ شکر گزار (بنے) اور خواہ ناشکرا۔ ﴿3﴾ |
| اِنَّاۤ اَعۡتَدۡنَا لِلۡكٰفِرِيۡنَ | بے شک ہم نے تیار کر رکھی ہیں کافروں کے لیے |
| سَلٰسِلَاۡ وَاَغۡلٰلًا وَّسَعِيۡرًا ﴿4﴾ | زنجیریں اور طوق اور بھڑکتی ہوئی آگ۔ ﴿4﴾ |
| اِنَّ الۡاَبۡرَارَ يَشۡرَبُوۡنَ مِنۡ كَاۡسٍ | بے شک نیک لوگ پئیں گے (ایسے) جام سے |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلَى | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | هَدَيۡنٰهُ | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ |
| مِّنَ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | السَّبِيۡلَ | : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| شَيۡـًٔا | : شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔ | شَاكِرًا | : شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ |
| مَّذۡكُوۡرًا | : قابل ذکر، تذکرہ، مذکورہ۔ | كَفُوۡرًا | : کفر، کافر، کفار، کفران نعمت۔ |
| خَلَقۡنَا | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | اَعۡتَدۡنَا | : مُستعد، استعداد۔ |
| نَّبۡتَلِيۡهِ | : بلا، ابتلاء، مبتلا۔ | سَلٰسِلَاۡ | : سلسلہ، تسلسل، مسلسل۔ |
| سَمِيۡعًا | : سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ | الۡاَبۡرَارَ | : برّ، برّ الوالدین، ابرار۔ |
| بَصِيۡرًا | : بصر، بصارت، بصیرت۔ | يَشۡرَبُوۡنَ | : شربت، مشروب، اکل وشرب۔ |

اٰیَاتُهَا 31 | 76 سُوْرَةُ الدَّهْرِ مَدَنِيَّةٌ 98 | رُكُوْعَاتُهَا 02

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| هَلْ ① | اَتٰی | عَلَی الْاِنْسَانِ | حِیْنٌ | مِّنَ الدَّهْرِ | لَمْ یَکُنْ |
|---|---|---|---|---|---|
| بلاشبہ | گزر چکا ہے | انسان پر | وقت | زمانے میں سے | وہ نہیں تھا |

| شَیْـًٔا ② | مَّذْکُوْرًا (1) | اِنَّا ③ | خَلَقْنَا ④ | الْاِنْسَانَ | مِنْ نُّطْفَةٍ ⑤② |
|---|---|---|---|---|---|
| کوئی چیز | قابل ذکر | بیشک ہم | ہم نے پیدا کیا | انسان | ایک قطرے سے |

| اَمْشَاجٍ ۖ | نَّبْتَلِیْهِ | فَجَعَلْنٰهُ ④⑥ | سَمِیْعًۢا | بَصِیْرًا (2) |
|---|---|---|---|---|
| مخلوط | (تاکہ) ہم آزمائیں اسے | تو ہم نے بنایا اسے | خوب سننے والا | خوب دیکھنے والا |

| اِنَّا ③ | هَدَیْنٰهُ ④⑥ | السَّبِیْلَ | اِمَّا | شَاكِرًا | وَّاِمَّا | كَفُوْرًا (3) |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بے شک ہم | ہم نے دکھایا اسے | راستہ | خواہ | شکرگزار | اور خواہ | ناشکرا |

| اِنَّآ ③ | اَعْتَدْنَا ④ | لِلْكٰفِرِیْنَ | سَلٰسِلَاۡ ⑦ | وَاَغْلٰلًا |
|---|---|---|---|---|
| بے شک ہم | ہم نے تیار کر رکھی ہیں | کافروں کے لیے | زنجیریں | اور طوق |

| وَّسَعِیْرًا (4) | اِنَّ | الْاَبْرَارَ | یَشْرَبُوْنَ | مِنْ كَاْسٍ |
|---|---|---|---|---|
| اور بھڑکتی ہوئی آگ | بے شک | نیک لوگ | وہ سب پئیں گے | (ایسے) جام سے |

### ضروری وضاحت

① بہت سے علمائے لغت کا اتفاق ہے کہ یہاں هَلْ بمعنی قَدْ ہے اسی لیے ترجمہ بلاشبہ کیا گیا ہے۔ ② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ کوئی یا ایک کیا گیا ہے۔ ③ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے تخفیف کے لیے ایک نون گر گیا ہے۔ ④ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے سکون ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ⑤ ةٍ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑥ هٗ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔ ⑦ جس الف پر گول دائرہ ہو وہ الف پڑھنے میں نہیں آتا۔

| | |
|---|---|
| كَانَ مِزَاجُهَا كَافُوْرًا ﴿5﴾ | (کہ) ہوگی اس میں ملاوٹ کافور کی۔﴿5﴾ |
| عَيْنًا يَّشْرَبُ بِهَا | (وہ) ایک چشمہ ہے پئیں گے اس سے |
| عِبَادُ اللّٰهِ يُفَجِّرُوْنَهَا | اللہ کے بندے بہالے جائیں گے اسے |
| تَفْجِيْرًا ﴿6﴾ | (جدھر چاہیں گے) خوب بہا کر لے جانا۔﴿6﴾ |
| يُوْفُوْنَ بِالنَّذْرِ وَيَخَافُوْنَ | وہ پوری کرتے ہیں (اپنی) نذر کو اور ڈرتے ہیں |
| يَوْمًا كَانَ شَرُّهٗ مُسْتَطِيْرًا ﴿7﴾ | اس دن سے (کہ) ہے اسکا شر پھیل جانے والا۔﴿7﴾ |
| وَيُطْعِمُوْنَ الطَّعَامَ عَلٰى حُبِّهٖ | وہ کھانا کھلاتے ہیں اس کی (یعنی اللہ کی) محبت پر |
| مِسْكِيْنًا وَّيَتِيْمًا وَّاَسِيْرًا ﴿8﴾ | (یا اپنی پسند اور ضرورت کے باوجود) مسکین اور یتیم اور قیدی کو۔﴿8﴾ |
| اِنَّمَا نُطْعِمُكُمْ لِوَجْهِ اللّٰهِ | (کہتے ہیں) ہم تو صرف کھلاتے ہیں تمہیں اللہ کی رضا کے لیے |
| لَا نُرِيْدُ مِنْكُمْ جَزَآءً وَّلَا شُكُوْرًا ﴿9﴾ | نہیں ہم چاہتے تم سے کوئی بدلہ اور نہ کوئی شکریہ۔﴿9﴾ |
| اِنَّا نَخَافُ مِنْ رَّبِّنَا | بیشک ہم ڈرتے ہیں اپنے رب سے |
| يَوْمًا عَبُوْسًا قَمْطَرِيْرًا ﴿10﴾ | اس دن سے (جو) منہ بگاڑ دینے والا سخت ہوگا۔﴿10﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِزَاجُهَا | مزاج، مزاج گرامی۔ | عَلٰى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| كَافُوْرًا | کافور، مشک کافور۔ | حُبِّهٖ | حب، حبیب، محب، محبت۔ |
| يَّشْرَبُ | شربت، مشروب، اکل وشرب۔ | مِسْكِيْنًا | مسکین، مساکین۔ |
| يُوْفُوْنَ | وفا، ایفائے عہد، وفادار۔ | يَتِيْمًا | یتیم۔ |
| بِالنَّذْرِ | نذر، نذر ونیاز، نذر ماننا۔ | اَسِيْرًا | اسیر، اسیران۔ |
| يَخَافُوْنَ | خوف، خائف، خوف وہراس۔ | لِوَجْهِ | متوجہ، توجہ، علی وجہ البصیرت۔ |
| يَوْمًا | یوم، ایام، یوم آخرت۔ | جَزَآءً | جزاوسزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ |
| شَرُّهٗ | شر، شریر، شرارت۔ | شُكُوْرًا | شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَانَ ① | مِزَاجُهَا | كَافُوْرًا ۚ (5) | عَيْنًا ② | يَّشْرَبُ | بِهَا |
| ہوگی | اس میں ملاوٹ | کافور | ایک چشمہ | وہ پیئے گا | اس سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عِبَادُ اللّٰهِ | يُفَجِّرُوْنَهَا | تَفْجِيْرًا (6) | يُوْفُوْنَ |
| اللہ کا بندے | وہ سب بہالے جائیں گے اسے | خوب بہالے جانا | وہ سب پوری کرتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِالنَّذْرِ | وَيَخَافُوْنَ | يَوْمًا | كَانَ ① | شَرُّهٗ | مُسْتَطِيْرًا (7) |
| نذر کو | اور وہ سب ڈرتے ہیں | دن | ہے | اس کا شر | پھیل جانے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَيُطْعِمُوْنَ | الطَّعَامَ ③ | عَلٰى حُبِّهٖ | مِسْكِيْنًا ② | وَّيَتِيْمًا ② |
| اور وہ سب کھلاتے ہیں | کھانا | اس کی محبت پر | کسی مسکین | اور کسی یتیم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَسِيْرًا ② (8) | اِنَّمَا ④ | نُطْعِمُكُمْ ⑤ | لِوَجْهِ اللّٰهِ |
| اور | کسی قیدی کو | بلاشبہ صرف | ہم کھلاتے ہیں تمہیں | اللہ کی رضا کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا نُرِيْدُ | مِنْكُمْ | جَزَآءً ② | وَّلَا | شُكُوْرًا (9) | اِنَّا ⑥ |
| نہیں ہم چاہتے | تم سے | کوئی بدلہ | اور نہ | شکریہ | بیشک ہم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نَخَافُ | مِنْ رَّبِّنَا | يَوْمًا | عَبُوْسًا | قَمْطَرِيْرًا (10) |
| ہم ڈرتے ہیں | اپنے رب سے | دن | منہ بگاڑ دینے والا | سخت |

**ضروری وضاحت**

①كَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہو اور ہے بھی کیا جاتا ہے۔②اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ ایک، کسی یا کوئی کیا گیا ہے۔③فعل کے بعد ایسا اسم جس کے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔
④اِنَّ کے ساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ كُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو تمہیں کیا جاتا ہے۔
⑥اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گر گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَوَقٰىهُمُ اللّٰهُ شَرَّ ذٰلِكَ الْيَوْمِ | تو بچالے گا انہیں اللہ اس دن کے شر (عذاب) سے |
| وَلَقّٰىهُمْ نَضْرَةً وَّسُرُوْرًا ﴿11﴾ | اور عنایت فرمائے گا انہیں تازگی اور سرور۔ ﴿11﴾ |
| وَجَزٰىهُمْ بِمَا صَبَرُوْا | اور بدلہ دے گا انہیں اس وجہ سے جو انہوں نے صبر کیا |
| جَنَّةً وَّحَرِيْرًا ﴿12﴾ | جنت (کی نعمتوں) کا اور ریشم (ملبوسات) کا۔ ﴿12﴾ |
| مُّتَّكِـِٕيْنَ فِيْهَا عَلَى الْاَرَآئِكِ | تکیہ لگائے ہوئے ہونگے اس میں تختوں پر |
| لَا يَرَوْنَ فِيْهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِيْرًا ﴿13﴾ | نہیں دیکھیں گے اس میں سخت دھوپ اور سخت سردی۔ ﴿13﴾ |
| وَدَانِيَةً عَلَيْهِمْ ظِلٰلُهَا | اور جھکے ہوئے ہونگے ان پر اسکے (درختوں کے) سائے |
| وَذُلِّلَتْ قُطُوْفُهَا تَذْلِيْلًا ﴿14﴾ | اور قریب کیے جائیں گے اسکے پھل کو خوب قریب کرنا۔ ﴿14﴾ |
| وَيُطَافُ عَلَيْهِمْ بِاٰنِيَةٍ مِّنْ فِضَّةٍ | اور پھرایا جائے گا ان پر چاندی کے برتنوں کو |
| وَّاَكْوَابٍ كَانَتْ قَوَارِيْرَا۠ ﴿15﴾ | اور آبخورے (گلاس) شیشے کے ہونگے۔ ﴿15﴾ |
| قَوَارِيْرَا۠ مِنْ فِضَّةٍ | شیشے بھی چاندی سے (بنے ہوئے ہوں گے)۔ |
| قَدَّرُوْهَا | انہوں نے ایک اندازے سے بنایا ہوگا ان کو |

قرء حفص بغیر الاعراب فی الفصل فیھما ووقف علی الاول بالف وعلی الثانی بغیر الف 12

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| شَرَّ | خیر وشر، شریر، شرارت۔ | مُّتَّكِـِٕيْنَ | تکیہ۔ |
| الْيَوْمِ | یوم، ایام، یوم آخرت۔ | فِيْهَا | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| لَقّٰىهُمْ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | عَلَى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| سُرُوْرًا | سرور، مسرور۔ | لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| جَزٰىهُمْ | جزاوسزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ | ظِلٰلُهَا | ظلِّ سبحانی، ظلِّ ہما۔ |
| بِمَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | يَرَوْنَ | روئیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| صَبَرُوْا | صبر، صابر، صبر جمیل۔ | يُطَافُ | طواف کرنا، طواف بیت اللہ، طائفہ۔ |
| حَرِيْرًا | حریر، حریر وریشم۔ | قَدَّرُوْهَا | مقدار، بقدرِ ضرورت، تقدیر۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَوَقٰىهُمُ اللّٰهُ ① | شَرَّ ذٰلِكَ الْيَوْمِ ② | وَ | لَقّٰىهُمْ ① | نَضْرَةً ③ |
| تو بچالے گا اُنہیں اللہ | اس دن کے شر (عذاب) سے | اور | عنایت فرمائے گا انہیں | تازگی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّسُرُوْرًا ﴿11﴾ | وَ | جَزٰىهُمْ ① | بِمَا ④ | صَبَرُوْا | جَنَّةً ③ |
| اور سرور | اور | بدلہ دے گا اُنہیں | اس وجہ سے جو | انہوں نے صبر کیا | جنت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | حَرِيْرًا ﴿12﴾ | مُّتَّكِـِٕيْنَ | فِيْهَا | عَلَى الْاَرَآئِكِ |
| اور | ریشم | سب تکیہ لگائے ہوئے | اس میں | تختوں پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا يَرَوْنَ | فِيْهَا | شَمْسًا | وَّلَا | زَمْهَرِيْرًا ﴿13﴾ | وَدَانِيَةً ③ |
| نہیں وہ سب دیکھیں گے | اس میں | سخت دھوپ | اور نہ | سخت سردی | اور جھکے ہوئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِمْ | ظِلٰلُهَا | وَذُلِّلَتْ ③ | قُطُوْفُهَا | تَذْلِيْلًا ﴿14﴾ |
| ان پر | اسکے سائے | اور قریب کیے جائیں گے | اسکے پھل | خوب قریب کرنا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يُطَافُ | عَلَيْهِمْ | بِاٰنِيَةٍ مِّنْ فِضَّةٍ ③④⑤ | وَّ | اَكْوَابٍ |
| اور | وہ پھرایا جائے گا | ان پر | چاندی کے برتنوں کو | اور | آب خورے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَانَتْ قَوَارِيْرَا۠ ③⑥ ﴿15﴾ | قَوَارِيْرَا۠ ⑥ | مِنْ فِضَّةٍ ③ | قَدَّرُوْهَا ⑦ |
| شیشے کے ہونگے | شیشے بھی | چاندی سے | انہوں نے ایک اندازے سے بنایا ہوگا انکو |

قرء حفص بغیر الالف فی الوصل فیہما ووقف علی الاول بالف وعلی الثانی بغیر الالف 12

### ضروری وضاحت

①هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے اور اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔ ②ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ، یا اس بھی کر دیا جاتا ہے۔ ③ة اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ④بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ⑤یہاں مِنْ کا ترجمہ ضرورتاً کے کیا گیا ہے۔ ⑥جس الف پر دائرہ ہو وہ الف پڑھنے میں نہیں آتا۔ ⑦وْا کے بعد کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا الف گر جاتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| تَقْدِيْرًا ﴿16﴾ | خوب اندازہ کر کے۔ ﴿16﴾ |
| وَيُسْقَوْنَ فِيْهَا كَاْسًا | اور وہ پلائے جائیں گے اس میں (ایسا) جام |
| كَانَ مِزَاجُهَا زَنْجَبِيْلًا ﴿17﴾ | (کہ) ہوگی اسکی آمیزش سونٹھ کی۔ ﴿17﴾ |
| عَيْنًا فِيْهَا | وہ ایک چشمہ ہے اس (جنت) میں |
| تُسَمّٰى سَلْسَبِيْلًا ﴿18﴾ | اس کا نام رکھا جاتا ہے سلسبیل۔ ﴿18﴾ |
| وَيَطُوْفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ | اور گھوم رہے ہوں گے ان پر (ایسے) لڑکے |
| مُّخَلَّدُوْنَ ۚ اِذَا رَاَيْتَهُمْ | (جو) ہمیشہ لڑکے ہی رہیں گے، جب تو دیکھے گا انہیں |
| حَسِبْتَهُمْ لُؤْلُؤًا مَّنْثُوْرًا ﴿19﴾ | تو خیال کرے گا انہیں بکھرے ہوئے موتی۔ ﴿19﴾ |
| وَاِذَا رَاَيْتَ ثَمَّ رَاَيْتَ | اور جب تو دیکھے گا وہاں (تو) تو دیکھے گا |
| نَعِيْمًا وَّمُلْكًا كَبِيْرًا ﴿20﴾ | نعمت (ہی نعمت) اور عظیم (الشان) سلطنت۔ ﴿20﴾ |
| عٰلِيَهُمْ ثِيَابُ سُنْدُسٍ خُضْرٌ | ان (کے بدنوں) پر باریک ریشم کے سبز کپڑے ہونگے |
| وَّاِسْتَبْرَقٌ ۡ وَّحُلُّوْٓا اَسَاوِرَ مِنْ فِضَّةٍ ۚ | اور موٹا ریشم ہوگا اور وہ پہنائے جائیں گے چاندی کے کنگن |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَقْدِيْرًا | مقدار، بقدرِ ضرورت۔ | وِلْدَانٌ | ولد، ولدیت، اولاد۔ |
| يُسْقَوْنَ | ساقی کوثر۔ | مُّخَلَّدُوْنَ | خلد بریں۔ |
| كَاْسًا | کاسۂ گدائی۔ | رَاَيْتَهُمْ | روئیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| فِيْهَا | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | مَّنْثُوْرًا | نظم ونثر۔ |
| مِزَاجُهَا | مزاج، امتزاج۔ | نَعِيْمًا | نعمت، انعام، منعم حقیقی۔ |
| تُسَمّٰى | اسم بامسمی، اجل مسمی، تسمیہ۔ | مُلْكًا | ملک، مالک، ملکیت مما لک۔ |
| يَطُوْفُ | طواف کرنا، طواف بیت اللہ۔ | خُضْرٌ | گنبد خضری۔ |
| عَلَيْهِمْ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَقْدِيْرًا (16) | وَيُسْقَوْنَ | فِيْهَا | كَاْسًا | كَانَ | مِزَاجُهَا |
| خوب اندازہ کر کے | اور وہ سب پلائے جائیں گے | اس میں | جام | ہوگی | اسکی آمیزش |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زَنْجَبِيْلًا ۚ (17) | عَيْنًا ① | فِيْهَا | تُسَمّٰى ② | سَلْسَبِيْلًا (18) |
| سونٹھ | ایک چشمہ | اس میں | نام رکھا جاتا ہے | سلسبیل |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَيَطُوْفُ | عَلَيْهِمْ | وِلْدَانٌ | مُّخَلَّدُوْنَ ۚ ③ | اِذَا ④ |
| اور وہ گھوم رہا ہوگا | ان پر | لڑکے | ہمیشہ رکھے جانے والے | جب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَاَيْتَهُمْ ⑤ | حَسِبْتَهُمْ ⑤ | لُؤْلُؤًا | مَّنْثُوْرًا (19) | وَاِذَا ④ |
| تو دیکھے گا اُنہیں | تو خیال کرے گا اُنہیں | موتی | بکھرے ہوئے | اور جب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَاَيْتَ | ثَمَّ ⑥ | رَاَيْتَ | نَعِيْمًا | وَّمُلْكًا | كَبِيْرًا (20) |
| تو دیکھے گا | وہاں | تو دیکھے گا | نعمت | اور سلطنت | عظیم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عٰلِيَهُمْ | ثِيَابُ | سُنْدُسٍ | خُضْرٌ | وَّ |
| ان کے اوپر | کپڑے | باریک ریشم | سبز | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِسْتَبْرَقٌ ز | وَّ | حُلُّوْٓا | اَسَاوِرَ | مِنْ فِضَّةٍ ۚ ⑦ |
| موٹا ریشم | اور | وہ سب پہنائے جائیں گے | کنگن | چاندی کے |

**ضروری وضاحت**

①اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ ایک کیا گیا ہے۔② علامت تہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔③ یہاں وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ اِذَا مستقبل کے لیے استعمال ہوتا ہے اور اسکا ترجمہ جب ہوتا ہے۔⑤ هُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُنہیں یا ان کا کیا جاتا ہے۔⑥ ثُمَّ کا ترجمہ پھر ہوتا اور ثَمَّ کا ترجمہ وہاں کیا جاتا ہے۔⑦ مِنْ کا اصل ترجمہ سے ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ کے کیا گیا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَسَقٰىهُمْ رَبُّهُمْ شَرَابًا طَهُوْرًا ﴿21﴾ | اور پلائے گا انہیں ان کا رب پاکیزہ شربت (شراب)۔ ﴿21﴾ |
| اِنَّ هٰذَا كَانَ لَكُمْ جَزَآءً | بے شک یہ ہے تمہارے لیے بدلہ |
| وَّكَانَ سَعْيُكُمْ مَّشْكُوْرًا ﴿22﴾ ع | اور ہے تمہاری کوشش قابل قدر۔ ﴿22﴾ |
| اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ | بے شک ہم نے ہی اتارا آپ پر (یہ) قرآن |
| تَنْزِيْلًا ﴿23﴾ ج | اتارنا تھوڑا تھوڑا کر کے۔ ﴿23﴾ |
| فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ | پس آپ صبر کیجئے اپنے رب کے فیصلے پر |
| وَلَا تُطِعْ مِنْهُمْ | اور مت کہا مانیں ان میں سے |
| اٰثِمًا اَوْ كَفُوْرًا ﴿24﴾ ج | کسی گناہ گار یا بہت ناشکرے کا۔ ﴿24﴾ |
| وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ﴿25﴾ ۖ | اور یاد کیا کریں اپنے رب کے نام کو صبح اور شام۔ ﴿25﴾ |
| وَمِنَ الَّيْلِ فَاسْجُدْ لَهٗ | اور رات (کے کسی حصے) میں پس سجدہ کیجئے اس کو |
| وَسَبِّحْهُ لَيْلًا طَوِيْلًا ﴿26﴾ | اور تسبیح کیجئے اس کی لمبی رات تک۔ ﴿26﴾ |
| اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ يُحِبُّوْنَ الْعَاجِلَةَ | بلاشبہ یہ لوگ پسند کرتے ہیں جلد ملنے والی (دنیا) کو |

ع 1 22 19

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَقٰىهُمْ | : ساقی کوثر۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| شَرَابًا | : شربت، مشروب، اکل وشرب۔ | تُطِعْ | : اطاعت، مطیع۔ |
| طَهُوْرًا | : طاہر، طہارت، ازواج مطہرات۔ | الَّيْلِ | : لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ |
| جَزَآءً | : جزاوسزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ | فَاسْجُدْ | : سجدہ، مسجود ملائکہ، ساجد۔ |
| سَعْيُكُمْ | : سعی کرنا، سعی لاحاصل، مساعی جمیلہ۔ | سَبِّحْهُ | : تسبیح، تسبیحات۔ |
| مَّشْكُوْرًا | : شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ | طَوِيْلًا | : طویل، طوالت۔ |
| فَاصْبِرْ | : صبر، صابر، صبر جمیل۔ | يُحِبُّوْنَ | : حب، حبیب، محب، محبت۔ |
| لِحُكْمِ | : حکم، حاکم، محکوم، حکومت۔ | الْعَاجِلَةَ | : عجلت، مہر معجّل۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | سَقٰهُمْ ① | رَبُّهُمْ | شَرَابًا | طَهُوْرًا (21) | اِنَّ | هٰذَا |
| اور | پلائے گا انہیں | ان کا رب | شربت | پاکیزہ | بے شک | یہ |

ع 1 22 19

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَانَ | لَكُمْ | جَزَآءً | وَّ كَانَ | سَعْيُكُمْ ② | مَّشْكُوْرًا (22) ع |
| ہے | تمہارے لیے | بدلہ | اور ہے | تمہاری کوشش | قابل قدر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّا ③ | نَحْنُ | نَزَّلْنَا ④ | عَلَيْكَ | الْقُرْاٰنَ | تَنْزِيْلًا (23) ج |
| بے شک ہم | ہم | ہم نے اُتارا | آپ پر | قرآن | (تھوڑا تھوڑا کر کے) اتارنا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاصْبِرْ | لِحُكْمِ رَبِّكَ | وَ | لَا تُطِعْ ⑤ | مِنْهُمْ |
| پس آپ صبر کیجیے | اپنے رب کے فیصلے پر | اور | مت آپ کہا مانیں | ان میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اٰثِمًا ⑥ | اَوْ كَفُوْرًا (24) ج | وَ | اذْكُرِ | اسْمَ رَبِّكَ | بُكْرَةً ⑦ |
| کسی گناہ گار | یا بہت ناشکرا | اور | آپ یاد کیجیے | اپنے رب کا نام | صبح |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ اَصِيْلًا (25) صلے | وَ | مِنَ الَّيْلِ | فَاسْجُدْ | لَهٗ | وَسَبِّحْهُ |
| اور شام | اور | رات میں | پس آپ سجدہ کیجیے | اس کو | اور تسبیح کیجیے اس کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَيْلًا طَوِيْلًا (26) | اِنَّ | هٰٓؤُلَآءِ | يُحِبُّوْنَ | الْعَاجِلَةَ ⑦ |
| لمبی رات | بلاشبہ | یہ (لوگ) | وہ سب پسند کرتے ہیں | جلد ملنے والی (دنیا) کو |

**ضروری وضاحت**

① هُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔ ② كُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمھارا، تمھاری، تمھارے کیا جاتا ہے۔ ③ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گر گیا ہے۔ ④ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے سکون ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ⑤ لَا کے بعد فعل کے آخر میں سکون میں واحد کو کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ⑥ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے، اسی لیے ترجمہ کسی کیا گیا ہے۔ ⑦ ۃ مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| وَيَذَرُوْنَ وَرَآءَهُمْ يَوْمًا ثَقِيْلًا ﴿27﴾ | اور چھوڑ دیتے ہیں اپنے پیچھے بھاری دن کو۔﴿27﴾ |
| نَحْنُ خَلَقْنٰهُمْ | ہم نے پیدا کیا انہیں |
| وَشَدَدْنَآ اَسْرَهُمْ ۚ | اور ہم نے ہی مضبوط بنائے ان کے جوڑ |
| وَاِذَا شِئْنَا بَدَّلْنَآ | اور جب ہم چاہیں گے بدل کر لے آئیں گے |
| اَمْثَالَهُمْ تَبْدِيْلًا ﴿28﴾ | ان جیسے (اور لوگوں کو) تبدیل کر کے۔﴿28﴾ |
| اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ | بیشک یہ ایک نصیحت ہے تو جو چاہے اختیار کر لے |
| اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ﴿29﴾ | اپنے رب کی طرف (جانے کا) راستہ۔﴿29﴾ |
| وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ ۭ | اور نہیں تم چاہتے مگر یہ کہ اللہ چاہے |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿30﴾ ۖ | بیشک اللہ خوب جاننے والا بہت حکمت والا ہے۔﴿30﴾ |
| يُّدْخِلُ مَنْ يَّشَآءُ فِيْ رَحْمَتِهٖ ۭ | وہ داخل کرتا ہے جسے چاہتا ہے اپنی رحمت میں |
| وَالظّٰلِمِيْنَ اَعَدَّ لَهُمْ | اور ظالم لوگ، اس نے تیار کر رکھا ہے ان کے لیے |
| عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿31﴾ ؏ | دردناک عذاب۔﴿31﴾ |

ع 2 9 20

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَرَآءَ | : ماورائے آئین، ماوراءعدالت۔ | اتَّخَذَ | : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| ثَقِيْلًا | : ثقیل، کشش ثقل، ثقالت۔ | سَبِيْلًا | : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| خَلَقْنٰهُمْ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | اِلَّآ | : الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ |
| شَدَدْنَآ | : شدید، شدت، مشدد۔ | عَلِيْمًا | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| شِئْنَا | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | حَكِيْمًا | : حکیم، حکمت، حکما، حکیم الامت۔ |
| بَدَّلْنَآ | : تغیر وتبدل، تبدیلی، متبادل۔ | يُّدْخِلُ | : داخل، دخول، مداخلت، وزیر داخلہ۔ |
| هٰذِهٖ | : حامل رقعہ ہذا، لہٰذا، ہذا من فضل ربی۔ | اَعَدَّ | : مُستعد، استعداد۔ |
| تَذْكِرَةٌ | : ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔ | اَلِيْمًا | : الم ناک حادثہ، رنج والم۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | يَذَرُوْنَ | وَرَآءَهُمْ ① | يَوْمًا ثَقِيْلًا (27) | نَحْنُ |
| اور | وہ سب چھوڑ دیتے ہیں | اپنے پیچھے | بھاری دن | ہم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خَلَقْنٰهُمْ ①② | وَشَدَدْنَآ ② | اَسْرَهُمْ ① ج | وَاِذَا | شِئْنَا |
| ہم نے پیدا کیا انہیں | اور ہم نے مضبوط بنائے | ان کے جوڑ | اور جب | ہم چاہیں گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَدَّلْنَآ | اَمْثَالَهُمْ | تَبْدِيْلًا (28) | اِنَّ | هٰذِهٖ | تَذْكِرَةٌ ③④ ج |
| ہم بدل کر لے آئیں گے | ان جیسے | تبدیل (کر کے) | بیشک | یہ | ایک نصیحت |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَنْ | شَآءَ | اتَّخَذَ | اِلٰى رَبِّهٖ | سَبِيْلًا (29) | وَمَا |
| تو جو | چاہے | اختیار کر لے | اپنے رب کی طرف | راستہ | اور نہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تَشَآءُوْنَ | اِلَّآ | اَنْ | يَّشَآءَ | اللّٰهُ ط | اِنَّ اللّٰهَ | كَانَ ⑤ |
| تم سب چاہتے | مگر | یہ کہ | وہ چاہے | اللہ | بیشک اللہ | ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلِيْمًا ⑥ | حَكِيْمًا ⑥ (30) صلے | يُّدْخِلُ | مَنْ يَّشَآءُ | فِيْ رَحْمَتِهٖ ط |
| خوب جاننے والا | بہت حکمت والا | وہ داخل کرتا | جسے وہ چاہتا ہے | اپنی رحمت میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الظّٰلِمِيْنَ ⑦ | اَعَدَّ | لَهُمْ | عَذَابًا اَلِيْمًا (31) ع |
| اور | سب ظلم کرنے والے | اس نے تیار کر رکھا ہے | ان کے لیے | دردناک عذاب |

ع 2 9 20

**ضروری وضاحت**

①هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے اور اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔
②نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے سکون ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔③ةٌ مؤنث کی علامت ہے۔④ ڈبل حرکت
میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑤كَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہوا اور ہے بھی کیا جاتا ہے۔⑥فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے
ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔

اٰيَاتُهَا 50 | 77 سُوْرَةُ الْمُرْسَلٰتِ مَكِّيَّةٌ 33 | رُكُوْعَاتُهَا 02

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| وَالْمُرْسَلٰتِ عُرْفًا ۙ﴿1﴾ | قسم ہے متواتر بھیجی جانے والی (ہواؤں کی)۔ ﴿1﴾ |
| فَالْعٰصِفٰتِ عَصْفًا ۙ﴿2﴾ | پھر تیز وتند چلنے والی ہواؤں کی طوفان بن کر۔ ﴿2﴾ |
| وَّالنّٰشِرٰتِ نَشْرًا ۙ﴿3﴾ | اور (بادلوں کو) پھیلانے والی ہیں پھاڑ کر۔ ﴿3﴾ |
| فَالْفٰرِقٰتِ فَرْقًا ۙ﴿4﴾ | پھر (بادلوں کو) پھاڑ کر جدا کر دینے والی (ہواؤں کی)۔ ﴿4﴾ |
| فَالْمُلْقِيٰتِ ذِكْرًا ۙ﴿5﴾ | پھر (جو دلوں میں) ڈالنے والی ہے یاد (الٰہی) کو۔ ﴿5﴾ |
| عُذْرًا اَوْ نُذْرًا ۙ﴿6﴾ | عذر (دور کرنے) یا ڈر سنانے کے لیے۔ ﴿6﴾ |
| اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ | بے شک جو تم وعدہ دیے جاتے ہو |
| لَوَاقِعٌ ؕ﴿7﴾ | (وہ) ضرور واقع ہونے والا ہے۔ ﴿7﴾ |
| فَاِذَا النُّجُوْمُ طُمِسَتْ ۙ﴿8﴾ | پس جب ستارے مٹا دیے جائیں گے۔ ﴿8﴾ |
| وَاِذَا السَّمَآءُ فُرِجَتْ ۙ﴿9﴾ | اور جب آسمان پھاڑ دیا جائے گا۔ ﴿9﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْمُرْسَلٰتِ | رسول، مرسل، رسالت۔ | عُذْرًا | عذر، معذور، معذرت۔ |
| وَّ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | اِنَّمَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| النّٰشِرٰتِ | ناشر، منشور، نشر واشاعت، نشریات۔ | تُوْعَدُوْنَ | وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ |
| فَالْفٰرِقٰتِ | فرق، فرقہ۔ | لَوَاقِعٌ | واقع، وقوع پذیر، وقائع نگار، وقوعہ۔ |
| فَالْمُلْقِيٰتِ | اِلقاء کرنا۔ | النُّجُوْمُ | نجم، علم نجوم، نجومی۔ |
| ذِكْرًا | ذکر، اذکار، تذکرہ، تذکیر۔ | السَّمَآءُ | کتب سماویہ، ارض وسما۔ |

اٰیاتُھا 50 | 77 سُوْرَۃُ الْمُرْسَلٰتِ مَکِّیَّۃٌ 33 | رُکُوْعَاتُھَا 02

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ① | الْمُرْسَلٰتِ② | عُرْفًا ﴿1﴾ | فَالْعٰصِفٰتِ③ |
| قسم ہے | بھیجی جانے والی (ہواؤں کی) | متواتر | پھر تیز وتند چلنے والی ہواؤں کی (قسم) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَصْفًا ﴿2﴾ | وَّ | النّٰشِرٰتِ③ | نَشْرًا ﴿3﴾ |
| طوفان بن کر | اور | (وہ بادلوں کو) پھیلانے والی ہیں | پھاڑ کر |

| | | |
|---|---|---|
| فَالْفٰرِقٰتِ③ | فَرْقًا ﴿4﴾ | فَالْمُلْقِیٰتِ④ |
| پھر (وہ بادلوں کو) پھاڑنے والی ہیں | جدا (کرکے) | پھر (جودلوں میں) ڈالنے والی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذِکْرًا ﴿5﴾ | عُذْرًا | اَوْ | نُذْرًا ﴿6﴾ | اِنَّمَا |
| یاد (الٰہی) | عذر (دور کرنے) | یا | ڈرسنانے (کے لیے) | بے شک جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُوْعَدُوْنَ⑤ | لَوَاقِعٌ⑥ ﴿7﴾ | فَاِذَا | النُّجُوْمُ |
| تم سب وعدہ دیے جاتے ہو | (وہ) ضرور واقع ہونے والی | پس جب | ستارے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| طُمِسَتْ④⑦ ﴿8﴾ | وَ | اِذَا | السَّمَآءُ | فُرِجَتْ④⑦ ﴿9﴾ |
| مٹادیے جائیں گے | اور | جب | آسمان | پھاڑ دیا جائے گا |

**ضروری وضاحت**

① وَ کا ترجمہ قسم ہے بھی کیا جاتا ہے۔② شروع میں مُر اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا گیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔③ ات اور تِ مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ فَالْمُلْقِیٰتِ کا ایک ترجمہ "پھر اُن فرشتوں کی قسم جو وحی لانے والے ہیں" بھی کیا جاتا ہے۔⑤ علامت تو پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ لَ شروع میں تاکید کی علامت ہے۔⑦ شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَإِذَا الْجِبَالُ نُسِفَتْ ۙ ﴿10﴾ | اور جب پہاڑ اُڑا دیے جائیں گے۔ ﴿10﴾ |
| وَإِذَا الرُّسُلُ أُقِّتَتْ ۗ ﴿11﴾ | اور جب رسولوں کو وقت مقررہ پر لایا جائے گا۔ ﴿11﴾ |
| لِأَيِّ يَوْمٍ أُجِّلَتْ ۗ ﴿12﴾ | (بھلا) کس دن کے لیے (ان امور کو) مؤخر کیا گیا۔ ﴿12﴾ |
| لِيَوْمِ الْفَصْلِ ۚ ﴿13﴾ | فیصلے کے دن کے لیے۔ ﴿13﴾ |
| وَمَا أَدْرَاكَ مَا يَوْمُ الْفَصْلِ ۗ ﴿14﴾ | اور آپ کیا جانیں (کہ) کیا ہے فیصلے کا دن۔ ﴿14﴾ |
| وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ﴿15﴾ | ہلاکت ہے اس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ﴿15﴾ |
| أَلَمْ نُهْلِكِ الْأَوَّلِينَ ۗ ﴿16﴾ | کیا نہیں ہم نے ہلاک کر دیا پہلے لوگوں کو۔ ﴿16﴾ |
| ثُمَّ نُتْبِعُهُمُ الْآخِرِينَ ﴿17﴾ | پھر ہم ان کے پیچھے بھیجتے رہتے ہیں دوسروں کو۔ ﴿17﴾ |
| كَذَٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِينَ ﴿18﴾ | اسی طرح ہم کرتے ہیں مجرموں کے ساتھ۔ ﴿18﴾ |
| وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ﴿19﴾ | ہلاکت ہے اس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ﴿19﴾ |
| أَلَمْ نَخْلُقكُّم مِّن مَّاءٍ مَّهِينٍ ۙ ﴿20﴾ | کیا نہیں ہم نے پیدا کیا تمہیں ایک حقیر پانی سے۔ ﴿20﴾ |
| فَجَعَلْنَاهُ فِي قَرَارٍ مَّكِينٍ ۙ ﴿21﴾ | پھر ہم نے رکھا اسے ایک محفوظ ٹھکانے میں۔ ﴿21﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

الْجِبَالُ : جبل اُحد، جبل رحمت۔
لِأَيِّ : الحمدللہ، لہٰذا۔
أُجِّلَتْ : مہر مؤجل۔
الْفَصْلِ : فیصلہ، فیصل، فیصلے کا دن۔
لِّلْمُكَذِّبِينَ : کذب، کاذب، کذّاب، تکذیب۔
نُهْلِكِ : ہلاک، مہلک، ہلاکت۔
نُتْبِعُهُمُ : اتباع، متبع سنت، تابع فرمان۔
الْآخِرِينَ : اول و آخر، آخری، اخروی زندگی۔

كَذَٰلِكَ : کماحقہ، کالعدم۔
نَخْلُقكُّم : خالق، تخلیق، خلقت، مخلوق۔
مَّاءٍ : ماء الحیات، ماء اللحم۔
مَّهِينٍ : اہانت، توہین۔
فِي : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
قَرَارٍ : قرارگاہ، مستقر۔
مَّكِينٍ : مکین، مکان۔
إِلَىٰ : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اِذَا | الْجِبَالُ | نُسِفَتْ ①② ﴿10﴾ | وَ اِذَا | الرُّسُلُ | اُقِّتَتْ ①②③ ﴿11﴾ |
| اور جب | پہاڑ | اُڑا دیے جائیں گے | اور جب | رسولوں کو | وقت مقررہ پر لایا جائے گا |

| | | |
|---|---|---|
| لِاَيِّ يَوْمٍ | اُجِّلَتْ ①② ﴿12﴾ | لِيَوْمِ الْفَصْلِ ﴿13﴾ |
| کس دن کے لیے | (ان امور کو) مؤخر کیا گیا | فیصلے کے دن کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَآ اَدْرٰىكَ | مَا | يَوْمُ الْفَصْلِ ﴿14﴾ | وَيْلٌ | يَّوْمَئِذٍ |
| اور | آپ کیا جانیں | کیا | فیصلے کا دن | ہلاکت | اس دن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ④ ﴿15﴾ | اَلَمْ | نُهْلِكِ ⑤ | الْاَوَّلِيْنَ ﴿16﴾ | ثُمَّ |
| سب جھٹلانے والوں کے لیے | کیا نہیں | ہم نے ہلاک کر دیا | پہلے لوگوں کو | پھر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نُتْبِعُهُمُ | الْاٰخِرِيْنَ ﴿17﴾ | كَذٰلِكَ | نَفْعَلُ | بِالْمُجْرِمِيْنَ ﴿18﴾ |
| ہم پیچھے بھیجتے رہتے ہیں انکے | دوسروں کو | اسی طرح | ہم کرتے ہیں | مجرموں کے ساتھ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَيْلٌ | يَّوْمَئِذٍ | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ④ ﴿19﴾ | اَ | لَمْ | نَخْلُقْكُّمْ ⑥ |
| ہلاکت | اس دن | جھٹلانے والوں کے لیے | کیا | نہیں | ہم نے پیدا کیا تمہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ مَّآءٍ | مَّهِيْنٍ ﴿20﴾ | فَجَعَلْنٰهُ ⑦ | فِيْ قَرَارٍ | مَّكِيْنٍ ﴿21﴾ |
| ایک پانی سے | حقیر | پھر ہم نے کر دیا اسے | ایک ٹھکانے میں | محفوظ |

**ضروری وضاحت**

① فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے لیکن عموماً اذا کے بعد مستقبل کا ترجمہ کیا جاتا ہے۔ ② تْ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ اُقِّتَتْ دراصل وُقِّتَتْ تھا، قرآنی کتابت میں "و" کو "ا" سے بدلا گیا ہے۔ ④ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ یہاں كِ اصل لفظ کا حصہ ہے۔ ⑥ كُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں کیا جاتا ہے۔ ⑦ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔

اِلٰی قَدَرٍ مَّعۡلُوۡمٍ ﴿22﴾ فَقَدَرۡنَا — ایک معیّن وقت تک۔ ﴿22﴾ پھر ہم نے اندازہ لگایا

فَنِعۡمَ الۡقٰدِرُوۡنَ ﴿23﴾ — تو (ہم) اچھا اندازہ کرنے والے ہیں۔ ﴿23﴾

وَیۡلٌ یَّوۡمَئِذٍ لِّلۡمُکَذِّبِیۡنَ ﴿24﴾ — ہلاکت ہے اس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ﴿24﴾

اَلَمۡ نَجۡعَلِ الۡاَرۡضَ کِفَاتًا ﴿25﴾ — کیا نہیں ہم نے بنایا زمین کو سمیٹنے والی۔ ﴿25﴾

اَحۡیَآءً وَّاَمۡوَاتًا ﴿26﴾ وَّجَعَلۡنَا فِیۡهَا — زندوں کو اور مردوں کو۔ ﴿26﴾ اور ہم نے بنائے اس میں

رَوَاسِیَ شٰمِخٰتٍ وَّاَسۡقَیۡنٰکُمۡ مَّآءً فُرَاتًا ﴿27﴾ — بلند پہاڑ اور ہم نے پلایا تمہیں میٹھا پانی۔ ﴿27﴾

وَیۡلٌ یَّوۡمَئِذٍ لِّلۡمُکَذِّبِیۡنَ ﴿28﴾ — ہلاکت ہے اس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ﴿28﴾

اِنۡطَلِقُوۡۤا اِلٰی مَا کُنۡتُمۡ بِهٖ تُکَذِّبُوۡنَ ﴿29﴾ — (کہا جائے گا) چلو اسکی طرف جو (کہ) تھے تم اس کو جھٹلاتے۔ ﴿29﴾

اِنۡطَلِقُوۡۤا اِلٰی ظِلٍّ ذِیۡ ثَلٰثِ شُعَبٍ ﴿30﴾ — تم چلو تین شاخوں والے (دھوئیں دار) سائے کی طرف۔ ﴿30﴾

لَّا ظَلِیۡلٍ — (وہ دھواں) نہ ٹھنڈک دینے والا

وَّلَا یُغۡنِیۡ مِنَ اللَّهَبِ ﴿31﴾ — اور نہ فائدہ دیتا ہے شعلے (کی تپش) سے۔ ﴿31﴾

اِنَّهَا تَرۡمِیۡ بِشَرَرٍ کَالۡقَصۡرِ ﴿32﴾ — بیشک وہ (جہنم) پھینکے گی محل جیسی چنگاریوں کو۔ ﴿32﴾

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

قَدَرٍ : مقدار، بقدرِ ضرورت۔

یَّوۡمَئِذٍ : یوم، ایام، یومِ آخرت۔

لِّلۡمُکَذِّبِیۡنَ : کذب، کاذب، کذّاب، تکذیب۔

الۡاَرۡضَ : ارض وسما، قطعہ اراضی، ارضِ مقدس۔

اَحۡیَآءً : حیات، احیائے سنت، حیاتِ جاوداں۔

فِیۡهَا : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔

اَسۡقَیۡنٰکُمۡ : ساقی، ساقیِ کوثر۔

مَّآءً : ماء الحیات، ماء اللحم۔

مَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔

بِهٖ : بالکل، بہرحال، بالواسطہ، بالمشافہ۔

ظِلٍّ، ظَلِیۡلٍ : ظل ہما، ظلِ سبحانی۔

ذِیۡ : ذیشان، ذی وقار۔

ثَلٰثِ : ثلث، مثلث، تثلیث۔

مِنَ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔

کَالۡقَصۡرِ : کماحقہ، کالعدم/ قصرِ امارت، قصرِ شیریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلٰى قَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ① (22) لا | فَقَدَرْنَا صلے | فَنِعْمَ | الْقٰدِرُوْنَ ② (23) |
| ایک معیّن وقت تک | پھر ہم نے اندازہ لگایا | تو اچھا | اندازہ کرنے والے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَيْلٌ | يَّوْمَئِذٍ | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ③ (24) | اَلَمْ | نَجْعَلِ ④ | الْاَرْضَ |
| ہلاکت | اس دن | جھٹلانے والوں کے لیے | کیا نہیں | ہم نے بنایا | زمین کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كِفَاتًا (25) لا | اَحْيَآءً | وَّاَمْوَاتًا (26) لا | وَّجَعَلْنَا | فِيْهَا | رَوَاسِيَ |
| سمیٹنے والی | زندوں | اور مردوں | اور ہم نے بنائے | اس میں | پہاڑ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شٰمِخٰتٍ ⑤ | وَّ | اَسْقَيْنٰكُمْ | مَّآءً | فُرَاتًا (27) ط | وَيْلٌ | يَّوْمَئِذٍ |
| بلند | اور | ہم نے پلایا تمہیں | پانی | میٹھا | ہلاکت | اس دن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ③ (28) | اِنْطَلِقُوْٓا | اِلٰى مَا | كُنْتُمْ | بِهٖ ⑥ | تُكَذِّبُوْنَ (29) ج |
| جھٹلانے والوں کے لیے | تم سب چلو | (اس کی) طرف جو | تھے تم | اس کو | تم سب جھٹلاتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنْطَلِقُوْٓا | اِلٰى ظِلٍّ | ذِيْ ثَلٰثِ شُعَبٍ (30) لا | لَّا ظَلِيْلٍ | وَّلَا |
| تم سب چلو | سائے کی طرف | تین شاخوں والے | نہ ٹھنڈک دینے والا | اور نہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُغْنِيْ | مِنَ اللَّهَبِ (31) ط | اِنَّهَا | تَرْمِيْ ⑦ | بِشَرَرٍ ⑥ | كَالْقَصْرِ (32) ج |
| وہ فائدہ دے گا | شعلے سے | بیشک وہ | پھینکے گی | چنگاریوں کو | محل جیسی |

**ضروری وضاحت**

①اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔② یہاں وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔③اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔④علامت لَمْ کے بعد فعل کا ترجمہ ماضی میں کیا جاتا ہے۔⑤ات اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔⑦ تِ مؤنث کی علامت ہے الگ ممکن نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| كَاَنَّهٗ جِمٰلَتٌ صُفْرٌ ؕ ﴿33﴾ | گویا کہ وہ (چنگاریاں) زرد اونٹ ہیں۔ ﴿33﴾ |
| وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿34﴾ | ہلاکت ہے اس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ﴿34﴾ |
| هٰذَا يَوْمُ لَا يَنْطِقُوْنَ ۙ ﴿35﴾ | یہ (ایسا) دن ہے (کہ) نہ وہ بول سکیں گے۔ ﴿35﴾ |
| وَلَا يُؤْذَنُ لَهُمْ | اور نہ اجازت دی جائے گی ان کو |
| فَيَعْتَذِرُوْنَ ﴿36﴾ | کہ وہ عذر پیش کریں۔ ﴿36﴾ |
| وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿37﴾ | ہلاکت ہے اس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ﴿37﴾ |
| هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ ۚ | یہ فیصلے کا دن ہے |
| جَمَعْنٰكُمْ وَالْاَوَّلِيْنَ ﴿38﴾ | ہم نے جمع کر دیا ہے تمہیں اور پہلے لوگوں کو۔ ﴿38﴾ |
| فَاِنْ كَانَ لَكُمْ كَيْدٌ فَكِيْدُوْنِ ﴿39﴾ | تو اگر ہے تم کو کوئی داؤ آتا تو داؤ کر لو مجھ سے۔ ﴿39﴾ |
| ع ۲۱ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿40﴾ | ہلاکت ہے اس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ﴿40﴾ |
| اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ | بے شک متقی لوگ |
| فِيْ ظِلٰلٍ وَّعُيُوْنٍ ۙ ﴿41﴾ | سایوں اور (بہتے) چشموں میں ہونگے۔ ﴿41﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- يَّوْمَئِذٍ : یوم، ایام، یوم آخرت۔
- لِّلْمُكَذِّبِيْنَ : کذب، کاذب، کذّاب، تکذیب۔
- هٰذَا : حامل رقعہ ہذا، لہٰذا، ہذا من فضل ربی۔
- لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
- يَنْطِقُوْنَ : حیوان ناطق، منطق، نطق۔
- وَ : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔
- يُؤْذَنُ : اذن عام۔
- فَيَعْتَذِرُوْنَ : معذرت۔
- الْفَصْلِ : فیصلہ، فیصل، فیصلے کا دن۔
- جَمَعْنٰكُمْ : جمع، اجتماع، مجمع۔
- الْاَوَّلِيْنَ : اول و آخر، اول انعام۔
- الْمُتَّقِيْنَ : متقی، تقویٰ۔
- فِيْ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
- ظِلٰلٍ : ظلِ سبحانی، ظلِّ ہما۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَاَنَّهٗ | جِمٰلَتٌ | صُفْرٌ ﴿33﴾ | وَيْلٌ | يَّوْمَىِٕذٍ | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ① ﴿34﴾ |
| گویا کہ وہ | اُونٹ | زرد | ہلاکت | اس دن | جھٹلانے والوں کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هٰذَا | يَوْمُ | لَا يَنْطِقُوْنَ ② ﴿35﴾ لا | وَ | لَا | يُؤْذَنُ ③ |
| یہ | دن | وہ بول نہ سکیں گے | اور | نہ | اجازت دی جائے گی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَهُمْ ④ | فَيَعْتَذِرُوْنَ ﴿36﴾ | وَيْلٌ | يَّوْمَىِٕذٍ |
| ان کو | کہ وہ سب عذر پیش کریں | ہلاکت | اس دن |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ① ﴿37﴾ | هٰذَا | يَوْمُ الْفَصْلِ ج | جَمَعْنٰكُمْ |
| جھٹلانے والوں کے لیے | یہ | فیصلے کا دن | ہم نے جمع کر دیا ہے تمہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْاَوَّلِيْنَ ﴿38﴾ | فَاِنْ | كَانَ | لَكُمْ ④ | كَيْدٌ |
| اور | پہلے لوگوں کو | تو اگر | ہے | تم کو | کوئی داؤ (آتا) |

ع ٢١

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَكِيْدُوْنِ ⑤ ﴿39﴾ | وَيْلٌ | يَّوْمَىِٕذٍ | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ① ع ﴿40﴾ |
| تو تم سب داؤ کرلو مجھ سے | ہلاکت | اس دن | جھٹلانے والوں کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الْمُتَّقِيْنَ | فِيْ ظِلٰلٍ | وَّ | عُيُوْنٍ ﴿41﴾ لا |
| بے شک | سب متقی لوگ | سایوں میں | اور | چشموں میں |

**ضروری وضاحت**

① شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔② لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔③ اگر یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہے۔ یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔④ لَهُمْ اور لَكُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لِ سے لَ ہو جاتا ہے۔
⑤ یہ دراصل فَكِيْدُوْنِيْ تھا تخفیف کے لیے یْ گر گئی ہے فعل اور یْ کے درمیان نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے یہ وہی نون ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّفَوَاكِهَ مِمَّا يَشْتَهُوْنَ ﴿42﴾ | اور (ان) پھلوں (میں) جس (قِسم) سے وہ چاہیں گے۔ ﴿42﴾ |
| كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓـًٔا | (کہا جائے گا) تم کھاؤ اور پیو مزے سے |
| بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿43﴾ | اس کے بدلے جو تھے تم عمل کرتے۔ ﴿43﴾ |
| اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿44﴾ | بیشک ہم اسی طرح بدلہ دیتے ہیں نیکی کرنیوالوں کو۔ ﴿44﴾ |
| وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿45﴾ | ہلاکت ہے اس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ﴿45﴾ |
| كُلُوْا وَتَمَتَّعُوْا قَلِيْلًا | (اے جھٹلانے والو) تم کھالو اور فائدہ اٹھالو تھوڑا سا |
| اِنَّكُمْ مُّجْرِمُوْنَ ﴿46﴾ | بلاشبہ تم مجرم ہو۔ ﴿46﴾ |
| وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿47﴾ | ہلاکت ہے اس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ﴿47﴾ |
| وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ ارْكَعُوْا لَا يَرْكَعُوْنَ ﴿48﴾ | اور جب کہا جائے ان سے جھک جاؤ (تو) وہ نہیں جھکتے۔ ﴿48﴾ |
| وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿49﴾ | ہلاکت ہے اس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ﴿49﴾ |
| فَبِاَيِّ حَدِيْثٍۢ بَعْدَهٗ | پھر کس بات پر اس (قرآن) کے بعد |
| يُؤْمِنُوْنَ ﴿50﴾ | وہ ایمان لائیں گے۔ ﴿50﴾ |

ع ۲ ۲۲

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مِمَّا : منجانب، من وعن/ ماحول، ماتحت۔ | الْمُحْسِنِيْنَ : حسن، محسن، تحسین۔ |
| يَشْتَهُوْنَ : اشتہاء، شہوت، شہوانی خاہشات۔ | تَمَتَّعُوْا : متاع عزیز، متاع کارواں، حج تمتع۔ |
| كُلُوْا : اکل وشرب، ماکولات ومشروبات۔ | قِيْلَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| اشْرَبُوْا : شربت، مشروب، اکل وشرب۔ | ارْكَعُوْا : رکوع وسجود۔ |
| بِمَا : ماحول، ماتحت، ماجرا۔ | لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| تَعْمَلُوْنَ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | حَدِيْثٍ : قرآن وحدیث، محدث۔ |
| كَذٰلِكَ : کماحقہ، کالعدم۔ | بَعْدَهٗ : بعداز نماز عشا، بعداز طعام۔ |
| نَجْزِي : جزاوسزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ | يُؤْمِنُوْنَ : امن ایمان، مومن، مومنین۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | فَوَاكِهَ | مِمَّا ① | يَشْتَهُوْنَ (42) | كُلُوْا | وَاشْرَبُوْا ② |
| اور | پھل (جمع) | جس سے | وہ سب چاہیں گے | تم سب کھاؤ | اور تم سب پیو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هَنِيْۗـًٔا | بِمَا ③ | كُنْتُمْ | تَعْمَلُوْنَ (43) | اِنَّا ④ | كَذٰلِكَ |
| مزے سے | اس کے بدلے جو | تم تھے | تم سب عمل کرتے | بیشک ہم | اسی طرح |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نَجْزِي | الْمُحْسِنِيْنَ ⑤ (44) | وَيْلٌ | يَّوْمَىِٕذٍ | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ⑤ (45) |
| ہم بدلہ دیتے ہیں | سب نیکی کرنیوالوں | ہلاکت | اس دن | جھٹلانے والوں کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كُلُوْا | وَ | تَمَتَّعُوْا | قَلِيْلًا | اِنَّكُمْ | مُّجْرِمُوْنَ (46) |
| تم سب کھالو | اور | تم سب فائدہ اُٹھالو | تھوڑا | بلاشبہ تم | سب مجرم |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَيْلٌ | يَّوْمَىِٕذٍ | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ⑤ (47) | وَاِذَا | قِيْلَ | لَهُمُ ⑥ |
| ہلاکت ہے | اس دن | جھٹلانے والوں کے لیے | اور جب | کہا جائے | ان سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ارْكَعُوْا ② | لَا يَرْكَعُوْنَ ⑦ (48) | وَيْلٌ | يَّوْمَىِٕذٍ |
| تم سب جھک جاؤ | (تو) وہ سب نہیں جھکتے | ہلاکت | اس دن |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ⑤ (49) | فَبِاَيِّ حَدِيْثٍۭ ③ | بَعْدَهٗ | يُؤْمِنُوْنَ (50) ع |
| جھٹلانے والوں کے لیے | پھر کس بات پر | اس کے بعد | وہ سب ایمان لائیں گے |

ع ۲ ۲۲

**ضروری وضاحت**

①مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔②فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔③ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔④اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گر گیا ہے۔⑤اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لِ سے لَ ہو جاتا ہے۔⑦لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔

# تعارف ومقاصد ''بیت القرآن''

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب ہدایت ہے اور اسے اللہ تعالیٰ نے بہت آسان بنایا ہے۔جس کا اظہار خود اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کئی بار فرمایا ہے:

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ سورۃ القمر آیت 17

''اور یقیناً ہم نے اس قرآن کو سمجھنے کے لیے آسان بنا دیا ہے، پھر کوئی نصیحت لینے والا ہے۔؟''

اب اسے ہر انسان تک پہنچانا اور اسکے متعلق اس تأثر کو دور کرنا کہ یہ بہت مشکل کتاب ہے تمام مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔اسی ذمہ داری کو پورا کرنے کیلئے ''بیت القرآن'' کی بنیاد رکھی گئی ہے اور اس کے مقاصد درج ذیل ہیں:

1 : قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان فہم بنانے کی کوشش کرنا۔

2 : قرآنی تعلیمات پر مبنی ایسی عام فہم کتب کی اشاعت کرنا جن سے قرآن فہمی میں مدد ملے۔

3 : قرآنی گرامر کو آسان تر بنانے کی کوشش کرنا۔

4 : قرآن مجید سے متعلقہ موضوعات پر مختلف سیمینارز منعقد کرانا۔

5 : قرآن فہمی کیلئے شارٹ کورسز کا انعقاد کرانا اور ان میں گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے قرآن مجید کا ترجمہ سکھانا۔

6 : قرآن فہمی کے لیے ٹیچر ٹریننگ کورسز منعقد کرانا۔

7 : انٹرنیٹ کے ذریعے فہم قرآن میں مدد دینا۔ (www.bait-ul-quran.org)

8 : عامۃ المسلمین کو احکام الٰہی کے مطابق اپنے نبیٔ محترم حضرت محمد ﷺ سے عقیدت ومحبت کے ساتھ آپ ﷺ کی مسنون زندگی کو اپنانے اور اس کی سیرت کو دنیا پر غالب کرنے کی کوشش کرنا۔

آپ بھی اس کار خیر میں شریک ہو سکتے ہیں اور جس کی بہترین صورت یہ ہے کہ آپ ''بیت القرآن'' کی مطبوعہ کتب خرید کر عوام الناس میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

الداعی الی الخیر: ''بیت القرآن'' لاہور، پاکستان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴿17﴾ ﴾ سورۃ القمر: 17

”اور البتہ یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کے لیے، تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟“

## تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن

## عَمَّ 30

پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر

BAIT-UL-QURAN

بیت القرآن

لاہور - پاکستان

| | |
|---|---|
| نام کتاب | مصباح القرآن ﴿عَمَّ﴾ پارہ نمبر 30 |
| مرتب | پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر |
| کمپوزنگ و ڈیزائننگ | محمد اکرم محمدی ، مدثر بن یوسف حجازی<br>حافظ سعید عمران ، قاری مبشر رشید مجاہد |
| اشاعت چہارم | اپریل 2012 |
| پبلشر | "بیت القرآن" پاکستان |
| ہدیہ | 90 روپے |


## پبلشر نوٹ

1 ہر خاص و عام کو اطلاع دی جاتی ہے کہ ادارہ "بیت القرآن" اپنی مطبوعات پر منافع وصول نہیں کرتا بلکہ اشاعت فنڈ وصول کرتا ہے جو کہ صرف کتاب کی پرنٹنگ، کاغذ اور بائنڈنگ کی لاگت ہے، البتہ تاجران کتب بیت القرآن کی ریٹ لسٹ کے مطابق ہدیہ وصول کر سکتے ہیں۔

2 "بیت القرآن" کی مطبوعات منظر عام پر آئیں تو بہت سے حضرات و خواتین نے اس منفرد کام کو سراہتے ہوئے اس کارِ خیر میں مالی تعاون کی پیشکش کی ہے تو اس حوالے سے عرض ہے کہ ادارے سے مالی تعاون کی بجائے اس کارِ خیر میں شرکت کی بہترین اور واحد صورت یہ ہے کہ آپ "بیت القرآن" کی مطبوعہ کتب خرید کر لوگوں میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

## سرٹیفکیٹ تصحیح

الحمدللہ میں نے قرآن مجید کے اس پارے کے تمام متن کو حرفاً حرفاً بغور پڑھا ہے، میں پورے وثوق سے تصدیق کرتا ہوں کہ اب اس پارے کے متن میں کوئی کمی بیشی نہیں ہے، تاہم انسان غلطی سے مبرا نہیں ہوسکتا، اس لیے اگر آپ کو اس کلام مجید میں کوئی غلطی نظر آئے تو وہ سہواً ہوئی ہے، آپ ہمیں اطلاع دیں، ہم فوراً اُسے درست کریں گے۔ ان شاءاللہ العزیز۔

محمد مستمر خان

رجسٹرڈ پروف ریڈر حکومت پاکستان


### برائے رابطہ ہیڈ آفس

بیت القرآن

پوسٹ بکس نمبر 150 ، جی پی او، لاہور، پاکستان۔

فون : 0092-42-111737111 ایکسٹینشن: 115

فیکس: 0092-42-111737111 ایکسٹینشن: 111

ویب سائٹ : www.bait-ul-quran.org

ای میل : Info@bait-ul-quran.org

### سیل پوائنٹ اینڈ ڈسٹری بیوٹرز

کتاب سرائے

فسٹ فلور، الحمد مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور۔

فون: 042-37320318 فیکس: 042-37239884

فضلی بک سپر مارکیٹ

نزد ریڈیو پاکستان، اُردو بازار، کراچی۔

فون: 021-32629724 فیکس: 021-32633887

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حرفِ اوّل

قرآن مجید وحی الٰہی واحد نسخہ اور نمونہ ہے جو آج انسانیت کے پاس اسی زبان میں اور اسی متن کے ساتھ محفوظ ہے جو لوحِ محفوظ سے جبریل امینؑ کے ذریعے محمد رسول اللہ ﷺ کو عطا کیا گیا۔ یہ کتابِ ہدایت ہے جو صاحب تقویٰ لوگوں کے لئے تزکیۂ نفس، طمانیتِ قلب اور تطہیرِ دماغ کا فریضہ انجام دیتی ہے۔ قرآن مجید کا دعویٰ ہے کہ اسے آسان بنا کر پیش کیا گیا ہے تاکہ اس میں غور و فکر آسان ہو اور راہ عمل ہر ایک طالبِ ہدایت پر واضح ہو جائے۔

قرآن فہمی کے معلمِ اوّل تو خود محمد رسول اللہ ﷺ ہیں۔ مگر آپ کے درسِ قرآن کے فیض یافتگان نے پھر اس علمُ الوحی کو چہار دانگ عالم میں اس طرح پھیلا دیا کہ پہلی صدی ہجری کے اختتام تک قرآن مجید کے فہم و تدبر کے متعدد مراکز 65 لاکھ مربع میل کے ممالک اور خطوں کے باسیوں میں اپنی خدمات پیش کر رہے تھے۔ قرآنی علوم و فنون کا ایک ارتقائی سلسلہ ہے جو کہ گزشتہ چودہ صدیوں سے جاری ہے اور ان کی جوئے رواں دلوں اور دماغوں کی سرزمین کو سیراب کرتی ہوئی ایمان و عمل کے گل و گلزار کی شادابیاں پیش کر رہی ہے۔

پاکستان کی سرزمین بھی کتاب و سنت کی تعلیمات کے نفاذ کے لئے ایک عملی ماڈل کے طور پر حاصل کی گئی، مگر یہاں قرآن فہمی کے لئے وہ تگ و دو نہ ہو سکی جس کی عملاً ضرورت تھی، اس صورت حال کے پیش نظر یہاں ترجمہ قرآن اور قرآن فہمی کے مختلف مراکز قائم ہوئے، جن میں سے ایک مؤقر اور مؤثر ادارہ "بیت القرآن" بھی ہے۔ اس ادارے کے روحِ رواں محترم عبدالرحمٰن طاہر ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان اور سائنٹیفک انداز میں سکھانے اور پڑھانے کا ایک خصوصی ملکہ عطا فرمایا ہے، ان کی اس کوشش کے دو رنگ اور پیرائے ہمارے سامنے ہیں: ایک "مفتاح القرآن" کی شکل میں جب کہ دوسرا "مصباح القرآن" کے رنگ میں موجود ہے۔

فہم قرآن اور ترجمہ قرآن کے لحاظ سے ایک اسلوب مختلف الفاظ کو مختلف رنگوں کے حوالے سے پیش کر کے پھر انہیں رنگوں میں ان کے معانی اور مطالب کو بیان کرنے کا ہے۔ مصنف موصوف نے بڑی مہارت اور علمی چابک دستی سے ان رنگوں کا سائنٹیفک استعمال کیا ہے۔ مجھے ان کے اس تجزیے سے اتفاق ہے کہ قرآن مجید کے 65 فیصد الفاظ کو ہم اپنی روزمرّہ زبان اردو میں استعمال کرتے ہیں۔ 20 فیصد وہ الفاظ ہیں جو قرآن مجید میں بہت تکرار سے استعمال ہوئے ہیں، یوں صرف 15 فیصد الفاظ ایسے رہ جاتے ہیں، جن پر خصوصی غور و فکر اور تدبر کی ضرورت ہے۔

پروفیسر صاحب موصوف نے اپنے مفتاح والے منصوبے میں ان الفاظ کو بالترتیب مختلف رنگوں میں پیش کر کے ان کو سمجھنے میں آسانی کی راہ پیدا کی ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلْيَنْظُرِ ①② | الْاِنْسَانُ | اِلٰى طَعَامِهٖٓ ③ لا (24) | اَنَّا ④ | صَبَبْنَا ⑤ |
| تو چاہیے کہ دیکھے | انسان | اپنے کھانے کی طرف | کہ بے شک ہم نے | ہم نے برسایا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْمَآءَ | صَبًّا ⑥ لا (25) | ثُمَّ | شَقَقْنَا ⑤ | الْاَرْضَ | شَقًّا ⑥ لا (26) |
| پانی | خوب برسانا | پھر | ہم نے پھاڑا | زمین | اچھی طرح پھاڑنا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاَنْۢبَتْنَا ⑤ | فِيْهَا | حَبًّا لا (27) | وَّ | عِنَبًا | وَّ |
| پھر ہم نے اُگایا | اُس میں | اناج | اور | انگور | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَضْبًا لا (28) | وَّ | زَيْتُوْنًا | وَّ | نَخْلًا لا (29) | وَّ |
| ترکاری | اور | زیتون | اور | کھجور کے درخت | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حَدَآئِقَ | غُلْبًا لا (30) | وَّ | فَاكِهَةً ⑦ | وَّ | اَبًّا لا (31) |
| باغات | گھنے | اور | پھل | اور | چارا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَّتَاعًا | لَّكُمْ | وَ | لِاَنْعَامِكُمْ ط (32) | فَاِذَا | جَآءَتِ ⑦ |
| فائدہ | تمھارے لیے | اور | تمھارے چوپاؤں کے لیے | پھر جب | آجائے گی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الصَّآخَّةُ ⑦ ز (33) | يَوْمَ | يَفِرُّ ② | الْمَرْءُ | مِنْ اَخِيْهِ ③ لا (34) |
| کان بہرہ کردینے والی | اُس دن | بھاگے گا | آدمی | اپنے بھائی سے |

### ضروری وضاحت

①وَ یا فَ کے بعد "لْ" کا ترجمہ چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔② یہاں یِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ ہٖ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔④ اَنَّا دراصل اَنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گرا ہوا ہے۔⑤ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے سکون ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔⑥ گزرے ہوئے فعل کا مصدر عموماً تاکید کیلئے استعمال ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ خوب اچھی طرح کیا گیا ہے۔⑦ ۃ اسم کے اور تْ فعل کے آخر میں مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

وَاُمِّهٖ وَاَبِيْهِ ۙ﴿35﴾ وَصَاحِبَتِهٖ — اور اپنی ماں اور اپنے باپ سے۔ ﴿35﴾ اور اپنی بیوی

وَبَنِيْهِ ؕ﴿36﴾ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ — اور اپنے بیٹوں سے۔ ﴿36﴾ اُن میں سے ہر شخص کے لیے

يَوْمَئِذٍ شَاْنٌ — اُس دن ایک (ایسی) حالت ہوگی

يُّغْنِيْهِ ؕ﴿37﴾ — (جو دوسرں سے) بے پرواکردے گی اسے۔ ﴿37﴾

وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ۙ﴿38﴾ — کچھ چہرے اس دن چمکنے والے ہونگے۔ ﴿38﴾

ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ ۚ﴿39﴾ وَوُجُوْهٌ — ہنسنے والے بہت خوش (ہونگے)۔ ﴿39﴾ اور کچھ چہرے

يَّوْمَئِذٍ عَلَيْهَا غَبَرَةٌ ﴿40﴾ — اس دن ان پر غبار ہوگا۔ ﴿40﴾

تَرْهَقُهَا قَتَرَةٌ ؕ﴿41﴾ — ڈھانپتی ہوگی ان کو سیاہی۔ ﴿41﴾

ع 1 42 5 اُولٰٓئِكَ هُمُ الْكَفَرَةُ الْفَجَرَةُ ۧ﴿42﴾ — وہ لوگ ہی کافر (اور) نافرمان ہیں۔ ﴿42﴾

اٰيَاتُهَا 29 | 81 سُوْرَةُ التَّكْوِيْرِ مَكِّيَّةٌ 7 | رُكُوْعُهَا 1

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ ۪ۙ﴿1﴾ — جب سورج لپیٹ دیا جائے گا۔ ﴿1﴾

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُمِّهٖ | اُمّ المؤمنین، اُمّھاتُ المؤمنین۔ | وُجُوْهٌ | وجاہت، علیٰ وجہ البصیرت۔ |
| اَبِيْهِ | آباء واجداد، آبائی شہر، ابّو۔ | ضَاحِكَةٌ | مضحکہ خیز۔ |
| صَاحِبَتِهٖ | صاحب، مصاحبت، بیگم صاحبہ۔ | مُّسْتَبْشِرَةٌ | بشارت۔ |
| بَنِيْهِ | ابنائے جامعہ، ابن قاسم، ابن عمر رضی اللہ عنہ۔ | غَبَرَةٌ | غبار، گردوغبار۔ |
| مِّنْهُمْ | منجانب، منجملہ، من حیث القوم۔ | الْكَفَرَةُ | کفر، کافر، کفار، تکفیر۔ |
| شَاْنٌ | اونچی شان، شان وشوکت، ذیشان۔ | الْفَجَرَةُ | فاجر، فاسق وفاجر، فسق وفجور۔ |
| يُّغْنِيْهِ | غنی، مستغنی، استغناء۔ | الشَّمْسُ | شمس وقمر، شمسی توانائی، نظام شمسی۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اُمِّهٖ ① | وَ | اَبِيْهِ ① لا (35) | وَ | صَاحِبَتِهٖ ① | وَ |
| اور | اپنی ماں | اور | اپنے باپ | اور | اپنی بیوی | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَنِيْهِ ① ط (36) | لِكُلِّ امْرِئٍ | مِّنْهُمْ | يَوْمَئِذٍ | شَاْنٌ ② |
| اپنے بیٹوں | ہر شخص کے لیے | اُن میں سے | اُس دن | ایک حالت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُّغْنِيْهِ ① ط (37) | وُجُوْهٌ ② | يَّوْمَئِذٍ | مُّسْفِرَةٌ ③④ لا (38) | ضَاحِكَةٌ ④ |
| وہ بے پروا کردے گی اُسے | کچھ چہرے | اُس دن | چمکنے والے ہونگے | ہنسنے والے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُّسْتَبْشِرَةٌ ④ ج (39) | وَ | وُجُوْهٌ ② | يَّوْمَئِذٍ | عَلَيْهَا | غَبَرَةٌ ④ لا (40) |
| بہت خوش | اور | کچھ چہرے | اُس دن | اُن پر | غبار |

ع 1 42 5

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَرْهَقُهَا ④ | قَتَرَةٌ ④ ط (41) | اُولٰٓئِكَ | هُمُ الْكَفَرَةُ ⑤ | الْفَجَرَةُ ⑤ ع (42) |
| ڈھانپتی ہوگی اُن کو | سیاہی | وہی لوگ | ہی کافر | نافرمان |

اٰيَاتُهَا 29 | 81 سُوْرَةُ التَّكْوِيْرِ مَكِّيَّةٌ 7 | رُكُوْعُهَا 1

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| اِذَا | الشَّمْسُ | كُوِّرَتْ ⑥④ صلى لا (1) |
| جب | سورج | لپیٹ دیا جائے گا |

**ضروری وضاحت**

① ہٗ یا ہٖ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے اور فعل کے آخر میں ترجمہ اسے ہوتا ہے۔② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ ایک یا کچھ کیا گیا ہے۔③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے۔④ ۃ، تَ اور تْ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤ اَلْكَفَرَةُ اور اَلْفَجَرَةُ کے آخر میں ۃ یہاں جمع کیلئے ہے۔⑥ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا اور اِذَا کے بعد عموماً کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ ۪ۙ﴿2﴾ | اور جب ستارے بے نور ہو جائیں گے۔﴿2﴾ |
| وَاِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ ۪ۙ﴿3﴾ | اور جب پہاڑ چلائے جائیں گے۔﴿3﴾ |
| وَاِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ ۪ۙ﴿4﴾ | اور جب دس ماہ کی حاملہ اونٹنیاں بے کار چھوڑ دی جائیگی۔﴿4﴾ |
| وَاِذَا الْوُحُوْشُ حُشِرَتْ ۪ۙ﴿5﴾ | اور جب جنگلی جانور اکٹھے کیے جائیں گے۔﴿5﴾ |
| وَاِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ ۪ۙ﴿6﴾ | اور جب سمندر بھڑکائے جائیں گے۔﴿6﴾ |
| وَاِذَا النُّفُوْسُ زُوِّجَتْ ۪ۙ﴿7﴾ | اور جب روحیں (بدنوں سے) ملا دی جائیں گی۔﴿7﴾ |
| وَاِذَا الْمَوْءٗدَةُ سُئِلَتْ ۪ۙ﴿8﴾ | اور جب زندہ دفن کی گئی (لڑکی) سے پوچھا جائے گا۔﴿8﴾ |
| بِاَيِّ ذَنْۢبٍ قُتِلَتْ ۚ﴿9﴾ | (کہ) کس گناہ کے بدلے وہ قتل کی گئی۔﴿9﴾ |
| وَاِذَا الصُّحُفُ نُشِرَتْ ۪ۙ﴿10﴾ | اور جب اعمال نامے پھیلائے (کھولے) جائیں گے۔﴿10﴾ |
| وَاِذَا السَّمَآءُ كُشِطَتْ ۪ۙ﴿11﴾ | اور جب آسمان کی کھال اُتار دی جائے گی۔﴿11﴾ |
| وَاِذَا الْجَحِيْمُ سُعِّرَتْ ۪ۙ﴿12﴾ | اور جب جہنم بھڑکائی جائے گی۔﴿12﴾ |
| وَاِذَا الْجَنَّةُ اُزْلِفَتْ ۪ۙ﴿13﴾ | اور جب جنّت قریب لائی جائے گی۔﴿13﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| النُّجُوْمُ : نجم، نجومی، علم نجوم۔ | الْوُحُوْشُ : وحشی جانور، وحشت ناک، وحشیانہ۔ |
| الْجِبَالُ : جبلِ رحمت، جبل احد، جبلِ نور۔ | حُشِرَتْ : حشر و نشر، میدان حشر۔ |
| الْبِحَارُ : بحر و بر، بحیرہ عرب، بحرِ احمر۔ | زُوِّجَتْ : زوج، زوجیت۔ |
| النُّفُوْسُ : نفس، نفسا نفسی، نظام تنفس۔ | سُئِلَتْ : سوال، سائل، مسئول، سوالیہ نشان۔ |
| سُيِّرَتْ : سیر و تفریح۔ | قُتِلَتْ : قتل، قاتل، مقتول، قتل عام۔ |
| الْعِشَارُ : قرأت سبعہ وعشرہ، عشر و زکوٰۃ، عشرہ مبشرہ۔ | نُشِرَتْ : نشر، ناشر، نشریات، منشور۔ |
| عُطِّلَتْ : معطّل، تعطیل، تعطیلات۔ | السَّمَآءُ : ارض وسما، کتب سماویہ۔ |

| وَ | اِذَا ① | النُّجُوْمُ | انْكَدَرَتْ ② ۖ (2) | وَاِذَا ① | الْجِبَالُ | سُيِّرَتْ ②③ ۖ (3) |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | ستارے | بے نور ہو جائیں گے | اور جب | پہاڑ | چلائے جائیں گے |

| وَ | اِذَا ① | الْعِشَارُ | عُطِّلَتْ ②③ ۖ (4) | وَ | اِذَا ① | الْوُحُوْشُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | دس ماہ کی حاملہ اونٹنیاں | بے کار چھوڑ دی جائیں گی | اور | جب | جنگلی جانور |

| حُشِرَتْ ②③ ۖ (5) | وَ | اِذَا ① | الْبِحَارُ | سُجِّرَتْ ②③ ۖ (6) | وَ | اِذَا ① |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اکٹھے کیے جائیں گے | اور | جب | سمندر | بھڑکائے جائیں گے | اور | جب |

| النُّفُوْسُ | زُوِّجَتْ ②③ ۖ (7) | وَ | اِذَا ① | الْمَوْءٗدَةُ ④⑤ | سُئِلَتْ ②③ ۖ (8) |
|---|---|---|---|---|---|
| روحیں | ملا دی جائیں گی | اور | جب | زندہ دفن کی جانے والی | پوچھی جائے گی |

| بِاَيِّ ذَنْۢبٍ | قُتِلَتْ ②③ ج (9) | وَ | اِذَا ① | الصُّحُفُ | نُشِرَتْ ②③ ۖ (10) |
|---|---|---|---|---|---|
| کس گناہ کے بدلے | وہ قتل کی گئی | اور | جب | اعمال نامے | پھیلائے جائیں گے |

| وَ | اِذَا ① | السَّمَآءُ | كُشِطَتْ ②③ ۖ (11) | وَ | اِذَا ① |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | آسمان | کھال اُتار دی جائے گی | اور | جب |

| الْجَحِيْمُ | سُعِّرَتْ ②③ ۖ (12) | وَ | اِذَا ① | الْجَنَّةُ ⑤ | اُزْلِفَتْ ②③ ۖ (13) |
|---|---|---|---|---|---|
| جہنم | بھڑکائی جائے گی | اور | جب | جنّت | قریب لائی جائے گی |

### ضروری وضاحت

① اِذَا کا ترجمہ جب ہوتا ہے اور اِذًا کا ترجمہ تب یا اُس وقت ہوتا ہے۔② تْ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے لیکن اگر علامت اِذَا کے بعد ہو تو عموماً اس کا ترجمہ کیا جائے گا کیا جاتا ہے۔④ "وَأَدَ" زندہ دفن کرنے کو کہتے ہیں اور الْمَوْءٗدَةُ وہ جسے زندہ دفن کیا گیا ہو جیسے ظلم سے مظلوم جس پر ظلم کیا گیا ہو قتل سے مقتول۔⑤ ةُ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| عَلِمَتْ نَفْسٌ مَّآ اَحْضَرَتْ ﴿14﴾ | جان لے گی ہر جان جو اس نے حاضر کیا۔ ﴿14﴾ |
| فَلَآ اُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ ﴿15﴾ | پس نہیں، میں قسم کھاتا ہوں پیچھے ہٹنے والے (ستاروں) کی۔ ﴿15﴾ |
| الْجَوَارِ الْكُنَّسِ ﴿16﴾ | (جو) چلنے والے چھپ جانے والے ہیں ﴿16﴾ |
| وَالَّيْلِ اِذَا عَسْعَسَ ﴿17﴾ | اور رات کی (قسم) جب وہ جانے لگتی ہے۔ ﴿17﴾ |
| وَالصُّبْحِ اِذَا تَنَفَّسَ ﴿18﴾ | اور صبح کی (قسم) جب وہ سانس لیتی ہے (نمودار ہوتی ہے)۔ ﴿18﴾ |
| اِنَّهٗ لَقَوْلُ | بیشک یہ (قرآن) یقیناً (نکلی ہوئی) بات ہے |
| رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ ﴿19﴾ | عزت والے رسول کی (زبان سے)۔ ﴿19﴾ |
| ذِيْ قُوَّةٍ عِنْدَ ذِي الْعَرْشِ مَكِيْنٍ ﴿20﴾ | قوت والا ہے عرش والے کے نزدیک مرتبے والا ہے۔ ﴿20﴾ |
| مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِيْنٍ ﴿21﴾ | اسکی بات مانی جاتی ہے وہاں امانت دار ہے۔ ﴿21﴾ |
| وَمَا صَاحِبُكُمْ بِمَجْنُوْنٍ ﴿22﴾ | اور نہیں ہے تمہارا ساتھی بالکل دیوانہ۔ ﴿22﴾ |
| وَلَقَدْ رَاٰهُ | اور یقیناً اُس نے دیکھا اُسے (یعنی جبریل کو) |
| بِالْاُفُقِ الْمُبِيْنِ ﴿23﴾ | (آسمان کے) واضح کنارے پر۔ ﴿23﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلِمَتْ | علم، تعلیم، معلوم، معلومات۔ | مُطَاعٍ | مُطیع، اطاعت وفرمانبرداری۔ |
| اَحْضَرَتْ | حاضر، حاضری، حُضور، مَاحَضَرُ۔ | اَمِيْنٍ | امانت دار، صادق وامین، امین امت۔ |
| اُقْسِمُ | قَسم، قسمیں۔ | مَا | ماتحت، ماحول، ماورائے آئین۔ |
| الْجَوَارِ | جاری وساری، اِجراء۔ | صَاحِبُكُمْ | صاحب، صحابی، مصاحبت، صحابہ کرام۔ |
| وَالَّيْلِ | لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ | بِمَجْنُوْنٍ | مجنون، جنون۔ |
| كَرِيْمٍ | کرم، اکرام، مکرم، تکریم، جُودوکرم۔ | بِالْاُفُقِ | اُفق، آفاق۔ |
| ذِيْ | ذی شان، ذی وقار۔ | الْمُبِيْنِ | بیّن دلیل، بیان، مُبَیّنہ طور پر۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلِمَتْ ① | نَفْسٌ ② | مَّآ | اَحْضَرَتْ ①② ﴿14﴾ ط | فَلَآ ③ | اُقْسِمُ |
| جان لے گی | ہر جان | جو | اس نے حاضر کیا | پس نہیں | میں قسم کھاتا ہوں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالْخُنَّسِ ﴿15﴾ لا | الْجَوَارِ | الْكُنَّسِ ﴿16﴾ لا | وَ | الَّيْلِ |
| پیچھے ہٹنے والوں کی | چلنے والوں | چھپ جانے والوں | اور | رات (کی) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِذَا | عَسْعَسَ ﴿17﴾ لا | وَ | الصُّبْحِ | اِذَا | تَنَفَّسَ ④ ﴿18﴾ لا |
| جب | وہ جانے لگتی ہے | اور | صبح (کی) | جب | وہ سانس لیتی ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | لَقَوْلُ | رَسُوْلٍ | كَرِيْمٍ ﴿19﴾ لا | ذِيْ قُوَّةٍ |
| بے شک یہ | یقیناً بات | رسول (کی) | عزت والے | قوت والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عِنْدَ | ذِي الْعَرْشِ | مَكِيْنٍ ﴿20﴾ لا | مُّطَاعٍ ⑤ | ثَمَّ ⑥ |
| نزدیک | عرش والے (کے) | مرتبے والا | (وہ) جس کی بات مانی جائے | وہاں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَمِيْنٍ ﴿21﴾ ط | وَ | مَا | صَاحِبُكُمْ | بِمَجْنُوْنٍ ⑦ ﴿22﴾ ج |
| امانت دار | اور | نہیں | تمہارا ساتھی | ہرگز دیوانہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ | رَاٰهُ ⑧ | بِالْاُفُقِ | الْمُبِيْنِ ﴿23﴾ ج |
| اور | بلاشبہ یقیناً | اُس نے دیکھا اُسے | کنارے پر | واضح |

## ضروری وضاحت

① تْ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② یعنی اچھے اعمال لایا یا برے۔ ③ بعض مفسرین نے اس لَا کو زائد کہا ہے اس لیے اس کا ترجمہ نہیں کیا۔ ④ علامت تَ اور شدّ میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ⑤ مُطِيْعٌ کا ترجمہ اطاعت کرنیوالا اور مُطَاعٍ جسکی اطاعت کی جائے۔ ⑥ ثَمَّ کا ترجمہ وہاں اور ثُمَّ کا ترجمہ پھر کیا جاتا ہے۔ ⑦ اگر مَا کے بعد اسم کے شروع میں بِ ہو تو اس صورت میں بات میں زور پیدا ہو جاتا ہے۔ ⑧ ابتدائے نبوت میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جبریل علیہ السلام کو دیکھا تھا۔

| | |
|---|---|
| وَمَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ بِضَنِيْنٍ ﴿24﴾ | اور نہیں ہے وہ غیب (کی باتوں) پر ہرگز بخیل۔ ﴿24﴾ |
| وَمَا هُوَ بِقَوْلِ شَيْطٰنٍ رَّجِيْمٍ ﴿25﴾ | اور نہیں ہے وہ ہرگز کسی شیطان مردود کا کلام۔ ﴿25﴾ |
| فَاَيْنَ تَذْهَبُوْنَ ﴿26﴾ | (تو) پھر کہاں تم جا رہے ہو۔؟ ﴿26﴾ |
| اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿27﴾ | نہیں ہے وہ (قرآن) مگر ایک نصیحت جہانوں کیلئے۔ ﴿27﴾ |
| لِمَنْ شَآءَ مِنْكُمْ اَنْ يَّسْتَقِيْمَ ﴿28﴾ | اس کے لیے جو چاہے تم میں سے کہ سیدھا چلے۔ ﴿28﴾ |
| وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّآ | اور نہیں تم چاہتے مگر |
| اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿29﴾ | یہ کہ اللہ چاہے (جو) سب جہانوں کا رب ہے۔ ﴿29﴾ |

ع 1 29 6

اٰيَاتُهَا 19 | 82 سُوْرَةُ الْاِنْفِطَارِ مَكِّيَّةٌ 82 | رُكُوْعُهَا 1

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| اِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْ ﴿1﴾ | جب آسمان پھٹ جائے گا۔ ﴿1﴾ |
| وَاِذَا الْكَوَاكِبُ انْتَثَرَتْ ﴿2﴾ | اور جب تارے بکھر جائیں گے۔ ﴿2﴾ |
| وَاِذَا الْبِحَارُ فُجِّرَتْ ﴿3﴾ | اور جب سمندر پھاڑ دیے جائیں گے۔ ﴿3﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | : صبح وشام، خیروعافیت، عزت واحترام۔ | ذِكْرٌ | : ذکر، تذکیر۔ |
| مَا | : ماتحت، ماحول، ماورائے آئین۔ | الْعٰلَمِيْنَ | : عالم کفر، اقوام عالم۔ |
| عَلَى | : علی الاعلان، علی وجہ البصیرت۔ | شَآءَ، يَشَآءُ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| الْغَيْبِ | : غیب، علم غیب، غیبی امداد۔ | يَّسْتَقِيْمَ | : استقامت، مستقیم۔ |
| بِقَوْلِ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوالِ زرّیں۔ | السَّمَآءُ | : آسمان، ارض وسما، کتب سماویہ۔ |
| رَّجِيْمٍ | : رجم۔ | الْكَوَاكِبُ | : کوکب، کواکب۔ |
| اِلَّا | : اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔ | الْبِحَارُ | : بحروبر، بحیرۂ عرب، بحرِ ہند، بحرالکاہل۔ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا ① | هُوَ | عَلَى الْغَيْبِ | بِضَنِيْنٍ ﴿24﴾ ① ج | وَ | مَا | هُوَ |
| اور | نہیں | وہ | غیب پر | ہرگز بخیل | اور | نہیں | وہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بِقَوْلِ ① | شَيْطٰنٍ رَّجِيْمٍ ﴿25﴾ ② لا | فَاَيْنَ | تَذْهَبُوْنَ ﴿26﴾ ط | اِنْ ③ | هُوَ | اِلَّا |
| ہرگز کلام | کسی شیطان مردود (کا) | پھر کہاں | تم سب جا رہے ہو؟ | نہیں | وہ | مگر |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ذِكْرٌ ② | لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿27﴾ لا | لِمَنْ | شَآءَ | مِنْكُمْ | اَنْ | يَّسْتَقِيْمَ ﴿28﴾ ط |
| ایک نصیحت | تمام جہانوں کیلئے | (اُس) کیلئے جو | چاہے | تم میں سے | کہ | وہ سیدھا چلے |

ع 1 29 6

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | تَشَآءُوْنَ | اِلَّآ | اَنْ | يَّشَآءَ اللّٰهُ ④ | رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿29﴾ ع |
| اور | نہیں | تم سب چاہتے | مگر | یہ کہ | اللہ چاہے | سب جہانوں کا رب |

## اٰيَاتُهَا 19 — 82 سُوْرَةُ الْاِنْفِطَارِ مَكِّيَّةٌ 82 — رُكُوْعُهَا 1

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِذَا | السَّمَآءُ | انْفَطَرَتْ ﴿1﴾ ⑤ | وَ | اِذَا | الْكَوَاكِبُ |
| جب | آسمان | پھٹ جائے گا | اور | جب | تارے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| انْتَثَرَتْ ﴿2﴾ ⑤ لا | وَ | اِذَا | الْبِحَارُ | فُجِّرَتْ ﴿3﴾ ⑥ لا |
| بکھر جائیں گے | اور | جب | سمندر | پھاڑ دیے جائیں گے |

**ضروری وضاحت**

① علامت بِ سے پہلے اگر مَا آ رہا ہو تو بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی، البتہ اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔② اسم کے آخر پر ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آ رہا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔④ یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑤ تْ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا ترجمہ ہوتا ہے لیکن اِذَا کے بعد عموماً ترجمہ کیا جائے گا ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ اِذَا الۡقُبُوۡرُ بُعۡثِرَتۡ ۙ﴿4﴾ | اور جب قبریں اُلٹ دی جائیں گی۔ ﴿4﴾ |
| عَلِمَتۡ نَفۡسٌ مَّا | جان لے گی ہر جان جو |
| قَدَّمَتۡ وَ اَخَّرَتۡ ؕ﴿5﴾ | اُس نے آگے بھیجا اور (جو) پیچھے چھوڑا۔ ﴿5﴾ |
| یٰۤاَیُّهَا الۡاِنۡسَانُ مَا غَرَّكَ | اے انسان کس (چیز) نے دھوکے میں ڈالا تجھے |
| بِرَبِّكَ الۡكَرِیۡمِ ۙ﴿6﴾ | اپنے کرم کرنے والے رب کے بارے میں؟ ﴿6﴾ |
| الَّذِیۡ خَلَقَكَ فَسَوّٰىكَ | جس نے پیدا کیا تجھے پھر درست کیا تجھے |
| فَعَدَلَكَ ۙ﴿7﴾ | پھر متناسب بنایا تجھے (برابر کیا)۔ ﴿7﴾ |
| فِیۡۤ اَیِّ صُوۡرَةٍ مَّا شَآءَ رَكَّبَكَ ؕ﴿8﴾ | جس صورت میں چاہا تجھے جوڑ دیا۔ ﴿8﴾ |
| كَلَّا بَلۡ تُكَذِّبُوۡنَ بِالدِّیۡنِ ۙ﴿9﴾ | ہرگز نہیں بلکہ تم جھٹلاتے ہو جزا کو۔ ﴿9﴾ |
| وَ اِنَّ عَلَیۡكُمۡ لَحٰفِظِیۡنَ ۙ﴿10﴾ | حالانکہ بیشک تم پر یقیناً نگران (مقرر) ہیں۔ ﴿10﴾ |
| كِرَامًا كَاتِبِیۡنَ ۙ﴿11﴾ | عزت والے، لکھنے والے ہیں۔ ﴿11﴾ |
| یَعۡلَمُوۡنَ مَا تَفۡعَلُوۡنَ ﴿12﴾ | وہ جانتے ہیں جو تم کرتے ہو۔ ﴿12﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَلۡقُبُوۡرُ : قبر، قبور، قبرستان۔ | فَعَدَلَكَ : عدل، معتدل، اعتدال۔ |
| عَلِمَتۡ : علم، تعلیم، معلوم، مُعلِّم، معلومات۔ | رَكَّبَكَ : مرکّب، ترکیب، مرکّبات۔ |
| نَفۡسٌ : نفس، نفسا نفسی، نظامِ تنفس۔ | تُكَذِّبُوۡنَ : کذب، کاذب، تکذیب، کذب بیانی۔ |
| قَدَّمَتۡ : مقدّم، مقدّمہ، تقدیم۔ | عَلَیۡكُمۡ : علی الاعلان، علی وجہ البصیرت، علیحدہ۔ |
| اَخَّرَتۡ : مؤخر، تاخیر، آخری۔ | لَحٰفِظِیۡنَ : حفاظت، محفوظ، محافظ، حفظانِ صحت۔ |
| غَرَّكَ : غرور۔ | كَاتِبِیۡنَ : کاتب، کتابت، مکتوب۔ |
| فَسَوّٰىكَ : مساوی، مساوات۔ | تَفۡعَلُوۡنَ : فعل، فاعل، مفعول، افعال۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِذَا | الْقُبُوْرُ | بُعْثِرَتْ ①② ﴿4﴾ لا | عَلِمَتْ ② | نَفْسٌ |
| اور | جب | قبریں | اُلٹ دی جائیں گی | جان لے گی | ہر جان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَّا | قَدَّمَتْ ② | وَ | اَخَّرَتْ ② ﴿5﴾ ط | يٰۤاَيُّهَا | الْاِنْسَانُ ③ |
| جو | اُس نے آگے بھیجا | اور | اُس نے پیچھے چھوڑا | اے | انسان |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَا | غَرَّكَ ④ | بِرَبِّكَ الْكَرِيْمِ ﴿6﴾ لا | الَّذِیْ | خَلَقَكَ ④ |
| کس نے | دھوکے میں ڈالا تجھے | اپنے کرم کرنیوالے رب کے بارے میں | جس نے | پیدا کیا تجھے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَسَوّٰىكَ ④ | فَعَدَلَكَ ④ ﴿7﴾ لا | فِیْۤ اَیِّ صُوْرَةٍ مَّا ②⑤ | شَآءَ |
| پھر درست کیا تجھے | پھر متناسب بنایا تجھے | جس صورت میں | چاہا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَكَّبَكَ ④ ﴿8﴾ ط | كَلَّا | بَلْ | تُكَذِّبُوْنَ | بِالدِّيْنِ ⑥ ﴿9﴾ لا |
| جوڑ دیا تجھے | ہر گز نہیں | بلکہ | تم سب جھٹلاتے ہو | جزا کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنَّ | عَلَيْكُمْ | لَحٰفِظِيْنَ ⑦ ﴿10﴾ لا | كِرَامًا |
| حالانکہ | بے شک | تم پر | یقیناً نگرانی کرنے والے | عزت والے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَاتِبِيْنَ ﴿11﴾ لا | يَعْلَمُوْنَ | مَا | تَفْعَلُوْنَ ﴿12﴾ |
| سب لکھنے والے | وہ سب جانتے ہیں | جو | تم سب کرتے ہو |

**ضروری وضاحت**

① فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا اور اِذَا کے بعد عموماً ترجمہ کیا جائے گا ہوتا ہے۔② تْ اور ۃ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ یَا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔④ كَ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تجھے کیا جاتا ہے۔⑤ اَیِّ اور مَا دونوں کو ملا کر ترجمہ جس کیا گیا ہے، بعض نے مَا زائد قرار دیا ہے۔⑥ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔⑦ علامت یْنَ کے الگ ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الۡاَبۡرَارَ لَفِىۡ نَعِيۡمٍۙ ﴿13﴾ | بیشک نیک لوگ یقیناً بڑی نعمت (جنت) میں ہونگے۔ ﴿13﴾ |
| وَاِنَّ الۡفُجَّارَ لَفِىۡ جَحِيۡمٍۚ ﴿14﴾ | اور بے شک نافرمان یقیناً جہنم میں ہونگے۔ ﴿14﴾ |
| يَّصۡلَوۡنَهَا يَوۡمَ الدِّيۡنِ ﴿15﴾ | وہ داخل ہونگے اُس میں بدلے کے دن۔ ﴿15﴾ |
| وَمَا هُمۡ عَنۡهَا بِغَآئِبِيۡنَؕ ﴿16﴾ | اور نہیں ہیں وہ اُس سے کبھی غائب ہونے والے۔ ﴿16﴾ |
| وَمَاۤ اَدۡرٰٮكَ مَا يَوۡمُ الدِّيۡنِۙ ﴿17﴾ | اور آپ کیا جانیں کیا ہے بدلے کا دن۔ ﴿17﴾ |
| ثُمَّ مَاۤ اَدۡرٰٮكَ مَا يَوۡمُ الدِّيۡنِؕ ﴿18﴾ | پھر آپ کیا جانیں کیا ہے بدلے کا دن۔ ﴿18﴾ |
| يَوۡمَ لَا تَمۡلِكُ نَفۡسٌ | اُس دن نہیں اختیار رکھے گا کوئی نفس |
| لِّنَفۡسٍ شَيۡـًٔـاؕ | کسی نفس کیلئے کچھ بھی |
| وَالۡاَمۡرُ يَوۡمَئِذٍ لِّلّٰهِ ﴿19﴾ | اور حکم اس دن (صرف) اللہ کا ہوگا۔ ﴿19﴾ |

ع 1 — 19 — 7

اٰيَاتُهَا 36 — 83 سُوۡرَةُ الۡمُطَفِّفِيۡنَ مَكِّيَّةٌ 86 — رُكُوۡعُهَا 1

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | |
|---|---|
| وَيۡلٌ لِّلۡمُطَفِّفِيۡنَۙ ﴿1﴾ | ہلاکت ہے ماپ تول میں کمی کرنے والوں کیلئے۔ ﴿1﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| الۡاَبۡرَارَ | : برّ، ابرار۔ | لَا | : لاتعداد، لاجواب، لامحالہ، لاپروا۔ |
| لَفِىۡ | : فی الحال، فی الفور، اظہار مافی الضمیر۔ | تَمۡلِكُ | : مالک، ملکیت، املاک۔ |
| نَعِيۡمٍ | : نعمت، انعام، منعم حقیقی۔ | نَفۡسٌ | : نفس، نفسانفسی، نظامِ تنفس۔ |
| وَ | : شام وسحر، خیر وعافیت، عزت واحترام۔ | لِّنَفۡسٍ | : الحمدللہ، لہٰذا۔ |
| الۡفُجَّارَ | : فاسق وفاجر، فسق وفجور۔ | شَيۡـًٔـا | : شئے، اشیاء، اشیاءخوردنی۔ |
| يَوۡمَ | : یوم آخرت، یوم حساب، یوم آزادی۔ | الۡاَمۡرُ | : امر، امور، امورخانہ، آمر، مامور۔ |
| بِغَآئِبِيۡنَ | : غائب، علم غیب، غیبی امداد۔ | | |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ ① | الْاَبْرَارَ | لَفِيْ نَعِيْمٍ (13) ج | وَ | اِنَّ ① | الْفُجَّارَ | لَفِيْ جَحِيْمٍ ② (14) صلے |
| بے شک | نیک لوگ | یقیناً بڑی نعمت میں | اور | بیشک | نافرمان | یقیناً جہنم میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَّصْلَوْنَهَا | يَوْمَ الدِّيْنِ (15) | وَ | مَا ③ | هُمْ | عَنْهَا |
| وہ سب داخل ہونگے اُس میں | بدلے کے دن | اور | نہیں | وہ | اُس سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بِغَآئِبِيْنَ ③ (16) ط | وَ | مَآ | اَدْرٰىكَ | مَا | يَوْمُ الدِّيْنِ (17) لا | ثُمَّ |
| ہرگز سب غائب ہونے والے | اور | کیا | جانیں آپ | کیا | بدلے کا دن | پھر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَآ | اَدْرٰىكَ ④ | مَا | يَوْمُ الدِّيْنِ (18) ط | يَوْمَ | لَا تَمْلِكُ ⑤ |
| کیا | جانیں آپ | کیا | بدلے کا دن | (اُس) دن | نہیں اختیار رکھے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نَفْسٌ ⑥ | لِّنَفْسٍ ⑥ | شَيْـًٔا ط | وَ | الْاَمْرُ | يَوْمَئِذٍ | لِّلّٰهِ (19) ع |
| کوئی جان | کسی جان کے لیے | کچھ بھی | اور | حکم | اُس دن | اللہ کا |

ع 19 1 7 الربع

اٰيَاتُهَا 36 | 83 سُوْرَةُ الْمُطَفِّفِيْنَ مَكِّيَّةٌ 86 | رُكُوْعُهَا 1

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| وَيْلٌ | لِّلْمُطَفِّفِيْنَ (1) لا |
| ہلاکت | ماپ تول میں کمی کرنے والوں کے لیے |

**ضروری وضاحت**

①اِنَّ اسم کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔②لَ اسم، فعل، حرف کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔③ علامت بِ سے پہلے اگر مَا آ رہا ہو تو اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی، البتہ اس جملے میں تاکید کا مفہوم شامل ہوجاتا ہے۔
④مَآ اَدْرٰىكَ کا اصل ترجمہ کس چیز نے آپ کو معلوم کروایا ہے۔⑤تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥اسم کے آخر پر ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ کوئی یا کسی کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| الَّذِيۡنَ اِذَا اكۡتَالُوۡا | وہ لوگ جو جب ماپ کر لیں |
| عَلَى النَّاسِ يَسۡتَوۡفُوۡنَ ۖ﴿2﴾ | لوگوں سے (تو) پورا پورا لیتے ہیں۔﴿2﴾ |
| وَاِذَا كَالُوۡهُمۡ | اور جب وہ ماپ کر کے دیں انہیں |
| اَوْ وَّزَنُوۡهُمۡ يُخۡسِرُوۡنَ ؕ﴿3﴾ | یا تول کر دیں انہیں (تو) کم دیتے ہیں۔﴿3﴾ |
| اَلَا يَظُنُّ اُولٰٓـئِكَ | کیا نہیں سمجھتے یہ لوگ |
| اَنَّهُمۡ مَّبۡعُوۡثُوۡنَ ۙ﴿4﴾ | کہ بے شک وہ اٹھائے جانے والے ہیں﴿4﴾ |
| لِيَوۡمٍ عَظِيۡمٍ ۙ﴿5﴾ | ایک بڑے دن کے لیے۔﴿5﴾ |
| يَّوۡمَ يَقُوۡمُ النَّاسُ | جس دن کھڑے ہونگے لوگ |
| لِرَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ؕ﴿6﴾ | رب العالمین کے سامنے۔﴿6﴾ |
| كَلَّاۤ اِنَّ كِتٰبَ الۡفُجَّارِ | ہرگز نہیں بے شک نافرمانوں کا اعمال نامہ |
| لَفِىۡ سِجِّيۡنٍ ؕ﴿7﴾ | یقیناً سجین میں ہے۔﴿7﴾ |
| وَمَاۤ اَدۡرٰٮكَ مَا سِجِّيۡنٌ ؕ﴿8﴾ | اور آپ کیا جانیں سجین کیا ہے۔﴿8﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلَى | : علی الاعلان، علی وجہ البصیرت، علیحدہ۔ | عَظِيۡمٍ | : عظیم، اعظم، معظّم، وزیر اعظم۔ |
| النَّاسِ | : عوام النّاس، عامۃ الناس۔ | يَوۡمَ | : یوم آخرت، یوم حساب، یوم آزادی۔ |
| يَسۡتَوۡفُوۡنَ | : وفا، وفادار، ایفاءِ عہد۔ | يَقُوۡمُ | : قائم، قیام، قیام پاکستان، قائم مقام۔ |
| وَّزَنُوۡهُمۡ | : وزن، اوزان، میزان۔ | لِرَبِّ | : ربّ، ربِّ کائنات، ربِّ ذوالجلال۔ |
| يُخۡسِرُوۡنَ | : خسارہ، خائب وخاسر، خسران۔ | الۡعٰلَمِيۡنَ | : عالم کفر، اقوام عالم، عالمی طاقتیں۔ |
| يَظُنُّ | : ظن، بدظن، حسنِ ظن، سوءِظن۔ | الۡفُجَّارِ | : فاجر، فاسق وفاجر، فسق وفجور۔ |
| مَّبۡعُوۡثُوۡنَ | : مبعوث، بعثت۔ | | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | اِذَا | اكْتَالُوْا | عَلَى النَّاسِ ① |
| وہ لوگ جو | جب | سب ماپ کرلیں | لوگوں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَسْتَوْفُوْنَ ۟ؕ (2) | وَ | اِذَا | كَالُوْهُمْ ② | اَوْ |
| وہ سب پورا پورا لیتے ہیں | اور | جب | وہ سب ماپ کردیں اُنہیں | یا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّزَنُوْهُمْ ② | يُخْسِرُوْنَ ؕ (3) | اَ | لَا | يَظُنُّ ③ |
| سب تول کردیں اُنہیں | وہ سب کم دیتے ہیں | کیا | نہیں | سمجھتے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | اَنَّهُمْ | مَّبْعُوْثُوْنَ ④ ۙ (4) | لِيَوْمٍ عَظِيْمٍ ۙ (5) |
| یہ لوگ | کہ بے شک وہ | سب اُٹھائے جانے والے | بڑے دن کے لیے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَّوْمَ | يَقُوْمُ ③ | النَّاسُ ⑤ | لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ؕ (6) |
| (جس) دن | کھڑے ہونگے | لوگ | سب جہانوں کے رب کے سامنے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَلَّآ | اِنَّ | كِتٰبَ الْفُجَّارِ | لَفِيْ سِجِّيْنٍ ⑥ ؕ (7) |
| ہرگز نہیں | بے شک | نافرمانوں کا اعمال نامہ | یقیناً سجین میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مَآ | اَدْرٰىكَ ⑦ | مَا | سِجِّيْنٌ ؕ (8) |
| اور | کیا | جانیں آپ | کیا | سجین |

### ضروری وضاحت

① عَلٰی کا اصل ترجمہ پر ہے یہاں پر ضرورتاً سے کیا گیا ہے۔② علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔③ یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کسی کام کے کیے جانے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اسم اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔⑥ سِجِّيْنٍ یہ ایک دفتر ہے جس میں کافروں اور بدکاروں کے نام اور کام درج ہیں۔⑦ مَآ اَدْرٰىكَ کا اصل ترجمہ کس چیز نے آپ کو معلوم کروایا ہے۔

| | |
|---|---|
| كِتٰبٌ مَّرْقُوْمٌ ۝9 | (وہ) ایک کتاب ہے لکھی ہوئی۔ ۝9 |
| وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۝10 | ہلاکت ہے اُس دن جھٹلانے والوں کے لیے۔ ۝10 |
| الَّذِيْنَ يُكَذِّبُوْنَ بِيَوْمِ الدِّيْنِ ۝11 | وہ لوگ جو جھٹلاتے ہیں جزا کے دن کو۔ ۝11 |
| وَمَا يُكَذِّبُ بِهٖٓ اِلَّا | اور نہیں جھٹلاتا اسے مگر |
| كُلُّ مُعْتَدٍ اَثِيْمٍ ۝12 | ہر حد سے تجاوز کرنے والا سخت گناہ گار۔ ۝12 |
| اِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِ اٰيٰتُنَا | جب تلاوت کی جاتیں ہیں اُس پر ہماری آیات |
| قَالَ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ۝13 | (تو) وہ کہتا ہے (یہ) افسانے ہیں پہلے لوگوں کے۔ ۝13 |
| كَلَّا بَلْ ۜ رَانَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ | ہرگز نہیں بلکہ زنگ لگا دیا ہے ان کے دلوں پر |
| مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝14 | (اس نے) جو وہ کماتے تھے۔ ۝14 |
| كَلَّآ اِنَّهُمْ عَنْ رَّبِّهِمْ | ہرگز نہیں بے شک وہ اپنے رب (کے دیدار) سے |
| يَوْمَئِذٍ لَّمَحْجُوْبُوْنَ ۝15 | اس دن ضرور حجاب میں رکھے جائیں گے۔ ۝15 |
| ثُمَّ اِنَّهُمْ لَصَالُوا الْجَحِيْمِ ۝16 | پھر بے شک وہ ضرور داخل ہونگے جہنم میں۔ ۝16 |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| كِتٰبٌ : کتاب، کتبِ سماویہ، مکتوب۔ | اٰيٰتُنَا : آیت، آیاتِ قرآنی۔ |
| مَّرْقُوْمٌ : راقم، تاریخ رقم کرنا، رقم طراز۔ | قَالَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوالِ زرّیں۔ |
| يَوْمَئِذٍ : یومِ آخرت، یومِ حساب، یومِ آزادی۔ | الْاَوَّلِيْنَ : اوّل، درجہ اولیٰ، اوّل و آخر، اوّل انعام۔ |
| يُكَذِّبُوْنَ : کِذب، کاذب، تکذیب، کِذب بیانی۔ | بَلْ : بلکہ۔ |
| اِلَّا : اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔ | قُلُوْبِهِمْ : قلب، قلبی تعلق، امراضِ قلب۔ |
| تُتْلٰى : تلاوت۔ | يَكْسِبُوْنَ : کسبِ حلال، کسبِ معاش، کسبی۔ |
| عَلَيْهِ : علی الاعلان، علی وجہ البصیرت، علیحدہ۔ | لَمَحْجُوْبُوْنَ : حجاب۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كِتٰبٌ ① | مَّرْقُوْمٌ ② ط (9) | وَيْلٌ | يَّوْمَىِٕذٍ | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ③ لا (10) |
| ایک کتاب | لکھی ہوئی | ہلاکت | اُس دن | سب جھٹلانے والوں کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | يُكَذِّبُوْنَ | بِيَوْمِ الدِّيْنِ ط (11) | وَ | مَا ④ | يُكَذِّبُ |
| وہ لوگ جو | وہ سب جھٹلاتے ہیں | جزا کے دن کو | اور | نہیں | وہ جھٹلاتا ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بِهٖٓ | اِلَّا | كُلُّ | مُعْتَدٍ ②⑤ | اَثِيْمٍ ⑥ لا (12) | اِذَا | تُتْلٰى ⑦ |
| اُس کو | مگر | ہر | حد سے تجاوز کرنے والا | سخت گناہ گار | جب | تلاوت کی جاتیں ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلَيْهِ | اٰيٰتُنَا | قَالَ | اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ط (13) |
| اُس پر | ہماری آیات | وہ کہتا ہے | پہلے لوگوں کے افسانے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَلَّا | بَلْ سکتۃ | رَانَ | عَلٰى قُلُوْبِهِمْ | مَّا | كَانُوْا |
| ہرگز نہیں | بلکہ | زنگ لگا دیا ہے | اُن کے دلوں پر | جو | تھے سب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَكْسِبُوْنَ (14) | كَلَّآ | اِنَّهُمْ | عَنْ رَّبِّهِمْ | يَوْمَىِٕذٍ |
| وہ سب کماتے | ہرگز نہیں | بے شک وہ | اپنے رب سے | اُس دن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَّمَحْجُوْبُوْنَ ط (15) | ثُمَّ | اِنَّهُمْ | لَصَالُوا ⑧ | الْجَحِيْمِ ط (16) |
| ضرور سب حجاب میں رکھے گئے ہوئے | پھر | بیشک وہ | ضرور سب داخل ہونگے | جہنم (میں) |

**ضروری وضاحت**

① ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔② اِس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کیا ہوا کا مفہوم ہے۔③اسم کے شروع میں مُـ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ مَا کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا ہو تو اس مَا کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔⑤ مُعْتَدٍ اصل میں مُعْتَدِیٌ تھا آخر سے ی گر گئی ہے۔⑥اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ سخت کیا گیا ہے۔⑦علامت تـ کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔⑧فعل کے شروع لَـ تاکید کی علامت ہے۔

| | |
|---|---|
| ثُمَّ يُقَالُ هٰذَا الَّذِيْ | پھر کہا جائے گا یہ ہے وہ جو |
| كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ﴿17﴾ | تھے تم اس کو جھٹلاتے ۔ ﴿17﴾ |
| كَلَّآ اِنَّ كِتٰبَ الْاَبْرَارِ | ہرگز نہیں بلاشبہ نیک لوگوں کا اعمال نامہ |
| لَفِيْ عِلِّيِّيْنَ ﴿18﴾ | یقیناً علّیّین میں ہوگا ﴿18﴾ |
| وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا عِلِّيُّوْنَ ﴿19﴾ | اور کیا جانیں آپ علّیّین کیا ہے ۔ ﴿19﴾ |
| كِتٰبٌ مَّرْقُوْمٌ ﴿20﴾ | ایک کتاب ہے لکھی ہوئی ۔ ﴿20﴾ |
| يَّشْهَدُهُ الْمُقَرَّبُوْنَ ﴿21﴾ | حاضر رہتے ہیں اُس کے پاس مقرب (فرشتے) ۔ ﴿21﴾ |
| اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِيْ نَعِيْمٍ ﴿22﴾ | بیشک نیک لوگ یقیناً نعمت (جنت) میں ہونگے ۔ ﴿22﴾ |
| عَلَى الْاَرَآئِكِ يَنْظُرُوْنَ ﴿23﴾ | تختوں پر (بیٹھے) دیکھ رہے ہونگے ۔ ﴿23﴾ |
| تَعْرِفُ فِيْ وُجُوْهِهِمْ | آپ پہچانیں گے ان کے چہروں میں |
| نَضْرَةَ النَّعِيْمِ ﴿24﴾ | نعمت کی تازگی ۔ ﴿24﴾ |
| يُسْقَوْنَ مِنْ رَّحِيْقٍ مَّخْتُوْمٍ ﴿25﴾ | وہ پلائے جائیں گے سربمہر خالص شراب میں سے ۔ ﴿25﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

هٰذَا : علیٰ ہٰذا القیاس، لہٰذا، حاملِ رقعہ ہٰذا۔
تُكَذِّبُوْنَ : کذب، کاذب، تکذیب، کذب بیانی۔
الْاَبْرَارِ : برّ، اَبرار۔
عِلِّيِّيْنَ : اعلیٰ علّیّین، عرشِ معلّیٰ، وزیر اعلیٰ۔
مَّرْقُوْمٌ : راقم، رقم طراز، تاریخ رقم کرنا۔
يَشْهَدُهُ : شاہد، مشہود، شہادت۔
الْمُقَرَّبُوْنَ : قُرب، قریب، مقرَّب، قربت۔
لَفِيْ : فی الحال، فی الفور، اظہار مافی الضمیر۔
نَعِيْمٍ : نعیم، نعمت، انعام۔
عَلَى : علی الاعلان، علی وجہ البصیرت، علیحدہ۔
تَعْرِفُ : تعارف، متعارف، معرفت، معروف۔
وُجُوْهِهِمْ : وجاہت، علی وجہ البصیرت، توجہ، متوجہ۔
يُسْقَوْنَ : ساقی، ساقی کوثر۔
مَخْتُوْمٍ : ختم الرسل، ختم نبوّت۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | يُقَالُ ①② | هٰذَا | الَّذِیْ | كُنْتُمْ | بِهٖ |
| پھر | کہا جائے گا | یہ | جو | تھے تم | اُس کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تُكَذِّبُوْنَ ﴿17﴾ ط | كَلَّآ | اِنَّ | كِتٰبَ الْاَبْرَارِ | لَفِیْ عِلِّیِّیْنَ ③④ ﴿18﴾ ط |
| تم سب جھٹلاتے | ہرگز نہیں | بے شک | نیک لوگوں کا اعمال نامہ | یقیناً علّیین میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مَآ | اَدْرٰىكَ | مَا | عِلِّیُّوْنَ ②③ ﴿19﴾ ط |
| اور | کیا | جانیں آپ | کیا | علّیون |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كِتٰبٌ ⑤ | مَّرْقُوْمٌ ﴿20﴾ لا | یَّشْهَدُهُ | الْمُقَرَّبُوْنَ ﴿21﴾ ط |
| ایک کتاب | لکھی ہوئی | وہ حاضر رہتے ہیں اُس کے پاس | سب مقرّب |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنَّ | الْاَبْرَارَ | لَفِیْ نَعِیْمٍ ﴿22﴾ لا | عَلَى الْاَرَآىِٕكِ |
| بے شک | نیک لوگ | یقیناً نعمت میں | تختوں پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَنْظُرُوْنَ ﴿23﴾ لا | تَعْرِفُ | فِیْ وُجُوْهِهِمْ | نَضْرَةَ ⑤ |
| وہ سب دیکھ رہے ہونگے | آپ پہچانیں گے | اُن کے چہروں میں | تازگی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| النَّعِیْمِ ﴿24﴾ ج | یُسْقَوْنَ ② | مِنْ رَّحِیْقٍ | مَّخْتُوْمٍ ﴿25﴾ لا |
| نعمت (کی) | وہ سب پلائے جائیں گے | خالص شراب میں سے | سربمہر |

**ضروری وضاحت**

① یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔② یہ دراصل یُقْوَلُ اور یُسْقَیُوْنَ تھا یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے③ یْنَ اور وْنَ کے الگ ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔④ عِلِّیِّیْنَ یا عِلِّیُّوْنَ سے مراد ایک دفتر ہے جس میں نیک لوگوں کے نام اور کام درج ہیں یا ساتواں آسمان مراد ہے جہاں مومنوں کی روحیں جاتی ہیں۔⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| خِتٰمُهٗ مِسْكٌ ؕ وَفِیْ ذٰلِكَ | اس کی مہر کستوری ہوگی اور اس میں |
| فَلْیَتَنَافَسِ الْمُتَنَافِسُوْنَ ؕ﴿26﴾ | پس چاہیے کہ رغبت کریں رغبت کرنیوالے۔﴿26﴾ |
| وَمِزَاجُهٗ مِنْ تَسْنِیْمٍ ۙ﴿27﴾ | اور اُس کی ملاوٹ تسنیم سے ہوگی۔﴿27﴾ |
| عَیْنًا یَّشْرَبُ بِهَا الْمُقَرَّبُوْنَ ؕ﴿28﴾ | (جو) ایک چشمہ ہے پییں گے اس سے مقرب لوگ۔﴿28﴾ |
| اِنَّ الَّذِیْنَ اَجْرَمُوْا كَانُوْا | بے شک وہ لوگ جنہوں نے جرم کیے تھے وہ |
| مِنَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یَضْحَكُوْنَ ۫ۖ﴿29﴾ | ہنستے ان لوگوں سے جو ایمان لائے۔﴿29﴾ |
| وَاِذَا مَرُّوْا بِهِمْ | اور جب گزرتے ان کے (پاس) سے |
| یَتَغَامَزُوْنَ ۫ۖ﴿30﴾ | (تو) آپس میں آنکھوں سے اشارے کرتے تھے۔﴿30﴾ |
| وَاِذَا انْقَلَبُوْۤا اِلٰۤى اَهْلِهِمُ | اور جب وہ لوٹتے اپنے گھر والوں کی طرف |
| انْقَلَبُوْا فَكِهِیْنَ ۫ۖ﴿31﴾ | تو لوٹتے دل لگی کرتے ہوئے۔﴿31﴾ |
| وَاِذَا رَاَوْهُمْ | اور جب وہ (کافر) دیکھتے اُن (مسلمانوں) کو (تو) |
| قَالُوْۤا اِنَّ هٰۤؤُلَآءِ لَضَآلُّوْنَ ۙ﴿32﴾ | کہتے تھے بے شک یہ لوگ یقیناً گمراہ ہیں۔﴿32﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| خِتٰمُهٗ | ختم الرسل، ختم نبوّت۔ | یَضْحَكُوْنَ | مضحکہ خیز، تضحیک۔ |
| وَ | شام وسحر، خیر وعافیت، عزت واحترام۔ | مَرُّوْا | مرورِ زمانہ۔ |
| فِیْ | فی الحال، فی الفور، اظہار مافی الضمیر۔ | انْقَلَبُوْا | انقلاب۔ |
| مِنْ | منجانب، منجملہ، من حیث القوم۔ | اِلٰی | مکتوب الیہ، رجوع الی اللہ۔ |
| یَّشْرَبُ | مشروب، شربت۔ | رَاَوْهُمْ | رویت، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| الْمُقَرَّبُوْنَ | قرب، قریب، مقرّب۔ | قَالُوْا | قول، اقوال، مقولہ، اقوالِ زرّیں۔ |
| اَجْرَمُوْا | جرم، مجرم، جرائم۔ | لَضَآلُّوْنَ | ضلالت (گمراہی)۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خِتٰمُهٗ | مِسْكٌ ۭ | وَ | فِيْ ذٰلِكَ | فَلْيَتَنَافَسِ [1][2] |
| اُس کی مہر | کستوری | اور | اِس میں | پس چاہیے کہ رغبت کریں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْمُتَنَافِسُوْنَ [3] (26) ۭ | وَ | مِزَاجُهٗ | مِنْ تَسْنِيْمٍ [4] (27) ۙ | عَيْنًا [5] |
| سب رغبت کرنے والے | اور | اُس کی ملاوٹ | تسنیم سے | ایک چشمہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَّشْرَبُ [2] | بِهَا | الْمُقَرَّبُوْنَ (28) ۭ | اِنَّ | الَّذِيْنَ | اَجْرَمُوْا |
| پییں گے | اُس سے | سب مقرّب لوگ | بے شک | وہ لوگ جن | سب نے جرم کیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَانُوْا | مِنَ الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | يَضْحَكُوْنَ (29) ۡ | وَ | اِذَا |
| تھے وہ سب | ان لوگوں سے جو | سب ایمان لائے | وہ سب ہنستے | اور | جب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَرُّوْا | بِهِمْ | يَتَغَامَزُوْنَ [6] (30) ۡ | وَ | اِذَا |
| سب گزرتے | اُنکے (پاس) سے | وہ سب آپس میں آنکھوں سے اشارے کرتے تھے | اور | جب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| انْقَلَبُوْٓا | اِلٰٓى اَهْلِهِمُ | انْقَلَبُوْا | فَكِهِيْنَ (31) ۡ | وَ | اِذَا |
| وہ سب لوٹتے | اپنے گھر والوں کی طرف | لوٹتے سب | سب دل لگی کرتے ہوئے | اور | جب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَاَوْهُمْ [7] | قَالُوْٓا | اِنَّ | هٰٓؤُلَاۗءِ | لَضَاۗلُّوْنَ (32) ۙ |
| وہ سب دیکھتے اُن کو | سب کہتے | بے شک | یہ لوگ | یقیناً سب گمراہ (ہیں) |

**ضروری وضاحت**

① وَ یا فَ کے بعد "لْ" کا ترجمہ چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔② یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے ہوتا ہے۔④ تَسْنِيْمٍ جنت میں عمدہ شراب کے ایک چشمے کا نام ہے۔⑤ اسم کے آخر پر ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ ایک کیا گیا ہے۔⑥ اس فعل میں موجود تَ اور ا میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔ ⑦ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہو تو اسکا الف گر جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَاۤ اُرۡسِلُوۡا عَلَيۡهِمۡ حٰفِظِيۡنَ ﴿33﴾ؕ | حالانکہ نہیں بھیجے گئے تھے وہ ان پر نگران بنا کر۔ ﴿33﴾ |
| فَالۡيَوۡمَ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا | چنانچہ آج وہ لوگ جو ایمان لائے |
| مِنَ الۡكُفَّارِ يَضۡحَكُوۡنَ ﴿34﴾ۙ | کافروں پر وہ ہنس رہے ہیں۔ ﴿34﴾ |
| عَلَى الۡاَرَآئِكِ ۙ يَنۡظُرُوۡنَ ﴿35﴾ؕ | تختوں پر (بیٹھے) نظارہ کر رہے ہیں۔ ﴿35﴾ |
| هَلۡ ثُوِّبَ الۡكُفَّارُ | کیا بدلہ دے دیا گیا کافروں کو |
| مَا كَانُوۡا يَفۡعَلُوۡنَ ﴿36﴾ؒ | (اس کا) جو وہ کیا کرتے تھے۔ ﴿36﴾ |

ع 1 36 8

| آیاتُھَا 78 | 84 سُوۡرَةُ الۡاِنۡشِقَاقِ مَكِّيَّةٌ 83 | رُکُوۡعُھَا 1 |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | |
|---|---|
| اِذَا السَّمَآءُ انۡشَقَّتۡ ﴿1﴾ۙ | جب آسمان پھٹ جائے گا۔ ﴿1﴾ |
| وَاَذِنَتۡ لِرَبِّهَا | اور وہ کان لگائے گا اپنے رب (کے حکم) پر |
| وَحُقَّتۡ ﴿2﴾ۙ | اور (یہی) اس کا حق ہے۔ ﴿2﴾ |
| وَاِذَا الۡاَرۡضُ مُدَّتۡ ﴿3﴾ۙ | اور جب زمین پھیلا دی جائے گی۔ ﴿3﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اُرۡسِلُوۡا : ارسال، مرسل، رسول، رسالہ۔ | يَنۡظُرُوۡنَ : نظر، نظارہ، منظر، بنظرِ غائر، بنظرِ عمیق۔ |
| عَلَيۡهِمۡ : علی الاعلان، علیٰ وجہ البصیرت۔ | ثُوِّبَ : ثواب، اجر و ثواب، ثوابِ دارین۔ |
| حٰفِظِيۡنَ : حفاظت، محفوظ، محافظ، حفظانِ صحت۔ | يَفۡعَلُوۡنَ : فعل، فاعل، مفعول، افعال۔ |
| فَالۡيَوۡمَ : یومِ آخرت، یومِ حساب، یومِ آزادی۔ | السَّمَآءُ : ارض و سماء، کتبِ ساویہ۔ |
| اٰمَنُوۡا : امن، ایمان، مومن۔ | انۡشَقَّتۡ : شقِّ صدر، واقعہ شقِّ قمر۔ |
| الۡكُفَّارِ : کفر، کافر، کفّار، تکفیر۔ | حُقَّتۡ : حق، حقوق، حقیقت، تحقیق۔ |
| يَضۡحَكُوۡنَ : مضحکہ خیز، تضحیک۔ | مُدَّتۡ : مد، الف مدہ (کھینچنا)۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حٰفِظِيْنَ ﴿33﴾ | عَلَيْهِمْ | اُرْسِلُوْا ② | مَآ | وَ ① |
| سب نگران (بنا کر) | اُن پر | بھیجے گئے تھے وہ سب | نہیں | حالانکہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ الْكُفَّارِ | اٰمَنُوْا | الَّذِيْنَ ③ | فَالْيَوْمَ |
| کافروں سے | سب ایمان لائے | وہ لوگ جو | چنانچہ آج |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هَلْ | يَنْظُرُوْنَ ﴿35﴾ | عَلَى الْاَرَآئِكِ | يَضْحَكُوْنَ ﴿34﴾ |
| کیا | وہ سب نظارہ کر رہے ہیں | تختوں پر | وہ سب ہنس رہے ہیں |

ع 1 36 8

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَفْعَلُوْنَ ﴿36﴾ | كَانُوْا | مَا | الْكُفَّارُ | ثُوِّبَ ② |
| وہ سب کیا کرتے | تھے وہ سب | جو | کافروں (کو) | بدلہ دے دیا گیا |

اٰیَاتُهَا 78 — 84 سُوْرَةُ الْاِنْشِقَاقِ مَكِّيَّةٌ 83 — رُكُوْعُهَا 1

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِرَبِّهَا | اَذِنَتْ ④⑤ | وَ | انْشَقَّتْ ④⑤ ﴿1﴾ | السَّمَآءُ | اِذَا |
| اپنے رب پر | وہ کان لگائے گا | اور | پھٹ جائے گا | آسمان | جب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُدَّتْ ④⑤ ﴿3﴾ | الْاَرْضُ | اِذَا | وَ | حُقَّتْ ④ ﴿2﴾ | وَ |
| پھیلا دی جائے گی | زمین | جب | اور | اُس کا حق ہے | اور |

**ضروری وضاحت**

① وَ کا ترجمہ عموماً اور ہوتا ہے، کبھی اس کا ترجمہ حالانکہ، جبکہ اور کبھی قسم بھی ہوتا ہے۔ ② فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ اَلَّذِيْنَ جمع مذکر کے لیے اور اَلَّذِيْ واحد مذکر کے لیے ہوتا ہے۔ ④ تْ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ کرنا ممکن نہیں۔ ⑤ اِنْشَقَّتْ کا اصل ترجمہ پھٹ گیا اَذِنَتْ کا اصل ترجمہ کان لگایا اور مُدَّتْ کا اصل ترجمہ پھیلایا گیا ہے یعنی یہ گزرے ہوئے زمانے کے افعال ہیں لیکن جب ان سے پہلے اِذَا ہو تو ترجمہ مستقبل کا کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا | اور (باہر) پھینک دے گی جو کچھ اس میں ہے |
| وَتَخَلَّتْ ﴿4﴾ | اور وہ خالی ہو جائے گی۔ ﴿4﴾ |
| وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا | اور وہ کان لگائے گی اپنے رب (کے حکم) پر |
| وَحُقَّتْ ﴿5﴾ | اور اس کا حق بھی (یہی) ہے۔ ﴿5﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الْاِنْسَانُ اِنَّكَ كَادِحٌ | اے انسان بلاشبہ تو محنت کرنے والا ہے |
| اِلٰى رَبِّكَ كَدْحًا | اپنے رب کی طرف خوب محنت |
| فَمُلٰقِيْهِ ﴿6﴾ فَاَمَّا مَنْ | پھر (تو) ملنے والا ہے اس سے۔ ﴿6﴾ پھر رہا وہ جو |
| اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ بِيَمِيْنِهٖ ﴿7﴾ | دیا گیا اپنا اعمال نامہ اپنے دائیں ہاتھ میں۔ ﴿7﴾ |
| فَسَوْفَ يُحَاسَبُ | تو عنقریب اس کا محاسبہ کیا جائے گا |
| حِسَابًا يَّسِيْرًا ﴿8﴾ | آسان حساب کی صورت میں۔ ﴿8﴾ |
| وَّيَنْقَلِبُ اِلٰۤى اَهْلِهٖ مَسْرُوْرًا ﴿9﴾ | اور وہ لوٹے گا اپنے گھر والوں کی طرف ہنسی خوشی۔ ﴿9﴾ |
| وَاَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ | اور رہا وہ جو دیا گیا اپنا اعمال نامہ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْقَتْ | : القاء۔ | فَمُلٰقِيْهِ | : ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ |
| مَا | : ماتحت، ماورائے آئین، ماحول۔ | كِتَابَهٗ | : کتاب، کتبِ سماویہ، کاتب۔ |
| فِيْهَا | : فی الحال، فی الفور، مافی الضمیر۔ | يُحَاسَبُ | : محاسبہ، احتساب، محتسب۔ |
| تَخَلَّتْ | : خالی، خلوت، تخلیہ، خلوت نشینی۔ | حِسَابًا | : یوم حساب، حساب و کتاب۔ |
| لِرَبِّهَا | : ربوبیت، ربِّ کائنات، اربابِ اقتدار۔ | يَّسِيْرًا | : مُیسّر۔ |
| حُقَّتْ | : حق، حقوق، حقیقت، تحقیق۔ | يَنْقَلِبُ | : انقلاب۔ |
| اِلٰى | : مکتوب الیہ، رجوع اِلی اللہ۔ | مَسْرُوْرًا | : مسرور، سرور، مسرّت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَلْقَتْ ① | مَا | فِيْهَا | وَ | تَخَلَّتْ ①② لا (4) |
| اور | پھینک دے گی | جو | اُس میں | اور | وہ خالی ہو جائے گی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَذِنَتْ ① | لِرَبِّهَا | وَ | حُقَّتْ ① ط (5) |
| اور | وہ کان لگائے گی | اپنے رب کے لیے | اور | اس کا حق بھی یہی ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَاَيُّهَا ③ | الْاِنْسَانُ | اِنَّكَ | كَادِحٌ ④ | اِلٰى رَبِّكَ |
| اے | انسان | بلاشبہ تو | محنت کرنے والا | اپنے رب کی طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَدْحًا | فَمُلٰقِيْهِ ج (6) | فَاَمَّا | مَنْ | اُوْتِيَ ⑤ |
| (خوب) محنت | پھر ملنے والا ہے اُس سے | پھر رہا وہ | جو | دیا گیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كِتٰبَهٗ | بِيَمِيْنِهٖ ⑥ لا (7) | فَسَوْفَ | يُحَاسَبُ ⑦ |
| اپنا اعمال نامہ | اپنے دائیں ہاتھ میں | تو عنقریب | وہ محاسبہ کیا جائے گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حِسَابًا | يَّسِيْرًا لا (8) | وَّ | يَنْقَلِبُ | اِلٰٓى اَهْلِهٖ |
| حساب | آسان | اور | وہ لوٹے گا | اپنے گھر والوں کی طرف |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَسْرُوْرًا ط (9) | وَ | اَمَّا | مَنْ | اُوْتِيَ ⑤ | كِتٰبَهٗ |
| ہنسی خوشی | اور | رہا وہ | جو | دیا گیا | اپنا اعمال نامہ |

**ضروری وضاحت**

① تْ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ کرنا ممکن نہیں۔② علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔③ یا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔④ فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ بِ کا اصل ترجمہ سے، ساتھ ہوتا ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ میں کیا گیا ہے۔⑦ اگر یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَرَآءَ ظَهْرِهٖ ۙ﴿10﴾ | اپنی پیٹھ کے پیچھے۔ ﴿10﴾ |
| فَسَوْفَ يَدْعُوْا ثُبُوْرًا ۙ﴿11﴾ | تو عنقریب وہ پکارے گا ہلاکت کو۔ ﴿11﴾ |
| وَّيَصْلٰى سَعِيْرًا ؕ﴿12﴾ | اور داخل ہوگا بھڑکتی ہوئی آگ میں۔ ﴿12﴾ |
| اِنَّهٗ كَانَ فِيْٓ اَهْلِهٖ مَسْرُوْرًا ؕ﴿13﴾ | بے شک وہ تھا اپنے گھر والوں میں ہنسی خوشی۔ ﴿13﴾ |
| اِنَّهٗ ظَنَّ اَنْ لَّنْ | بے شک وہ سمجھا کہ ہرگز نہیں |
| يَّحُوْرَ ۚ﴿14﴾ | لوٹے گا (اپنے رب کی طرف)۔ ﴿14﴾ |
| بَلٰٓى ۚ اِنَّ رَبَّهٗ | ہاں کیوں نہیں یقیناً اس کا رب |
| كَانَ بِهٖ بَصِيْرًا ؕ﴿15﴾ | اس کو خوب دیکھنے والا ہے۔ ﴿15﴾ |
| فَلَآ اُقْسِمُ بِالشَّفَقِ ۙ﴿16﴾ | پس نہیں میں قسم کھاتا ہوں شفق (شام کی سرخی) کی۔ ﴿16﴾ |
| وَالَّيْلِ وَمَا وَسَقَ ۙ﴿17﴾ | اور رات کی اور (اسکی) جو کچھ وہ جمع کرتی (سمیٹتی) ہے۔ ﴿17﴾ |
| وَالْقَمَرِ اِذَا اتَّسَقَ ۙ﴿18﴾ | اور چاند کی جب وہ پورا ہو جاتا ہے۔ ﴿18﴾ |
| لَتَرْكَبُنَّ طَبَقًا | ضرور بالضرور تم چڑھتے جاؤ گے ایک حالت کو |

معانقة 17

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَرَآءَ | : ماورائے عدالت، ماورائے آئین۔ | بَصِيْرًا | : بصارت، سمع و بصر، بصیرت۔ |
| يَدْعُوْا | : دعا، دعوت، مدعو، داعی۔ | اُقْسِمُ | : قسم، قسمیں۔ |
| فِيْ | : فی الحال، فی الفور، اظہار مافی الضمیر۔ | الَّيْلِ | : لیل و نہار، لیلۃ القدر۔ |
| اَهْلِهٖ | : اہل و عیال، اہل بیت۔ | مَا | : ماتحت، ماحول، ماورائے آئین۔ |
| مَسْرُوْرًا | : مسرور، سرور۔ | وَ | : شام و سحر، خیر و عافیت، عزت و احترام۔ |
| ظَنَّ | : ظن، حسنِ ظن، بدظن۔ | الْقَمَرِ | : شمس و قمر، قمری مہینہ۔ |
| رَبَّهٗ | : ربّ، ربِّ کائنات، ربِّ ذوالجلال۔ | طَبَقًا | : طبقہ، طبقات، چودہ طبق۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَرَآءَ | ظَهْرِهٖ ① ۙ (10) | فَسَوْفَ | يَدْعُوْا ② | ثُبُوْرًا ③ ۙ (11) |
| پیچھے | اپنی پیٹھ کے | تو عنقریب | وہ پکارے گا | ہلاکت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | يَصْلٰى | سَعِيْرًا ③④ ؕ (12) | اِنَّهٗ | كَانَ |
| اور | وہ داخل ہوگا | سخت بھڑکتی ہوئی آگ | بے شک وہ | تھا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِيْٓ اَهْلِهٖ ① | مَسْرُوْرًا ؕ (13) | اِنَّهٗ | ظَنَّ | اَنْ |
| اپنے گھر والوں میں | ہنسی خوشی | بے شک وہ | سمجھا | کہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَّنْ | يَّحُوْرَ ۚ (14) | بَلٰٓى ۚ | اِنَّ | رَبَّهٗ | كَانَ |
| ہرگز نہیں | وہ لوٹے گا | ہاں کیوں نہیں | یقیناً | اُس کا رب | ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِهٖ | بَصِيْرًا ④ ؕ (15) | فَلَآ | اُقْسِمُ | بِالشَّفَقِ ۙ (16) |
| اُس کو | خوب دیکھنے والا | پس نہیں | میں قسم کھاتا ہوں | شفق کی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّيْلِ | وَ | مَا | وَسَقَ ۙ (17) | وَ | الْقَمَرِ |
| اور | رات (کی) | اور | جو کچھ | وہ جمع کرتی ہے | اور | چاند کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِذَا | اتَّسَقَ ۙ (18) | لَتَرْكَبُنَّ ⑤ | طَبَقًا ⑥ |
| جب | وہ پورا ہوتا ہے | ضرور بالضرور تم چڑھتے جاؤ گے | ایک حالت سے |

معانقة ١٧

**ضروری وضاحت**

①ہٖ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔②یَدْعُوْا کے آخر میں وْا جمع کی علامت نہیں بلکہ وْ اصل لفظ کا حصہ ہے اور "ا" قرآنی کتابت میں زائد لکھا ہوتا ہے۔③فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔④اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤فعل کے شروع میں لَ اور آخر میں نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥اسم کے آخر پر ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ ایک کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| عَنۡ طَبَقٍ ﴿19﴾ | دوسری حالت سے۔ ﴿19﴾ |
| فَمَا لَهُمۡ لَا يُؤۡمِنُوۡنَ ﴿20﴾ | تو کیا ہوا ہے ان کو (کہ) وہ ایمان نہیں لاتے۔ ﴿20﴾ |
| وَاِذَا قُرِئَ عَلَيۡهِمُ الۡقُرۡاٰنُ | اور جب پڑھا جاتا ہے ان پر قرآن |
| لَا يَسۡجُدُوۡنَ ﴿21﴾ ۩ | (تو) وہ سجدہ نہیں کرتے۔ ﴿21﴾ |
| بَلِ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا يُكَذِّبُوۡنَ ﴿22﴾ | بلکہ وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا وہ جھٹلاتے ہیں۔ ﴿22﴾ |
| وَاللّٰهُ اَعۡلَمُ بِمَا | اور اللہ خوب جاننے والا ہے اس کو جو |
| يُوۡعُوۡنَ ﴿23﴾ | وہ (سینوں میں) محفوظ رکھتے (چھپاتے) ہیں۔ ﴿23﴾ |
| فَبَشِّرۡهُمۡ | پس آپ خوشخبری سنادیں انہیں |
| بِعَذَابٍ اَلِيۡمٍ ﴿24﴾ | دردناک عذاب کی۔ ﴿24﴾ |
| اِلَّا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا | سوائے ان لوگوں کے جو ایمان لائے |
| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | اور انہوں نے نیک اعمال کیے |
| لَهُمۡ اَجۡرٌ غَيۡرُ مَمۡنُوۡنٍ ﴿25﴾ | ان کے لیے اجر ہے نہ ختم ہونے والا۔ ﴿25﴾ |

السجدة 13 ‏ ع 1 ‏ 25 ‏ 9

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| طَبَقٍ | : طبقہ، طبقات، چودہ طبق۔ | فَبَشِّرۡهُمۡ | : بشارت، مبشّر، عشرہ مبشرہ۔ |
| يُؤۡمِنُوۡنَ | : امن، ایمان، مومن۔ | بِعَذَابٍ | : عذاب، عذابِ قبر، عذابِ جہنم۔ |
| قُرِئَ | : قراءت، قاری، محفلِ حسنِ قراءت۔ | اَلِيۡمٍ | : رنج والم، المناک حادثہ۔ |
| يَسۡجُدُوۡنَ | : سجدہ، ساجد، مسجودِ ملائکہ، سجدہ گاہ۔ | عَمِلُوا | : عمل، اعمال، معمول، عملیات۔ |
| كَفَرُوۡا | : کافر، کفر، کفار۔ | الصّٰلِحٰتِ | : صالح، مصلح، مصلحت، صلح۔ |
| يُكَذِّبُوۡنَ | : کاذب، کذّاب، کِذب بیانی، تکذیب۔ | اَجۡرٌ | : اجر، اجرت، اجرِ عظیم۔ |
| اَعۡلَمُ | : علم، تعلیم، معلّم، معلومات۔ | غَيۡرُ | : غیر اللہ، اغیار۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَنۡ طَبَقٍ ﴿19﴾ ط ① | فَمَا | لَهُمۡ | لَا يُؤۡمِنُوۡنَ ﴿20﴾ لا ② | وَ |
| (دوسری) حالت سے | تو کیا (ہے) | اُن کو | نہیں وہ سب ایمان لاتے | اور |

السجدۃ 13

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِذَا | قُرِئَ ③ | عَلَيۡهِمُ | الۡقُرۡاٰنُ | لَا يَسۡجُدُوۡنَ ﴿21﴾ السجدۃ ② |
| جب | پڑھا جائے | اُن پر | قرآن | نہیں وہ سب سجدہ کرتے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَلِ | الَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡا | يُكَذِّبُوۡنَ ﴿22﴾ صلے |
| بلکہ | وہ لوگ جن | سب نے کفر کیا | وہ سب جھٹلاتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اللّٰهُ | اَعۡلَمُ ④ | بِمَا | يُوۡعُوۡنَ ﴿23﴾ صلے |
| اور | اللہ | خوب جاننے والا | (اُس) کو جو | وہ سب محفوظ رکھتے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَبَشِّرۡهُمۡ ⑤ | بِعَذَابٍ | اَلِيۡمٍ ﴿24﴾ لا ⑥ | اِلَّا |
| پس آپ خوشخبری سنا دیں اُنہیں | عذاب کی | بہت دردناک | سوائے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ ⑦ |
| اُن لوگوں کے جو | سب ایمان لائے | اور | سب نے اعمال کیے | نیک |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَهُمۡ | اَجۡرٌ | غَيۡرُ | مَمۡنُوۡنٍ ﴿25﴾ ع |
| اُن کے لیے | اجر | نہ | ختم ہونے والا |

ع 1 25 9

ضروری وضاحت

① لَهُمۡ میں لَ اصل میں لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو گیا ہے۔ ② لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ③ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا یا کیا جائے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ⑤ هُمۡ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُنہیں یا ان کا کیا جاتا ہے۔ ⑥ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑦ ات اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

اٰیَاتُھَا 22 — 85 سُوْرَۃُ الْبُرُوْجِ مَکِّیَّۃٌ 27 — رُکُوْعُھَا 1

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | |
|---|---|
| وَ السَّمَآءِ ذَاتِ الْبُرُوْجِ ۙ﴿1﴾ | قسم ہے برجوں والے آسمان کی۔ ﴿1﴾ |
| وَالْیَوْمِ الْمَوْعُوْدِ ۙ﴿2﴾ | اور وعدہ دیے ہوئے دن کی۔ ﴿2﴾ |
| وَشَاھِدٍ وَّمَشْھُوْدٍ ؕ﴿3﴾ | اور حاضر ہونے والے اور حاضر کیے ہوئے کی۔ ﴿3﴾ |
| قُتِلَ اَصْحٰبُ الْاُخْدُوْدِ ۙ﴿4﴾ | مارے گئے خندقوں والے۔ ﴿4﴾ |
| النَّارِ ذَاتِ الْوَقُوْدِ ۙ﴿5﴾ | (جو) آگ تھی ایندھن والی۔ ﴿5﴾ |
| اِذْ ھُمْ عَلَیْھَا قُعُوْدٌ ۙ﴿6﴾ | جب وہ اُس پر بیٹھے تھے۔ ﴿6﴾ |
| وَّ ھُمْ عَلٰی مَا یَفْعَلُوْنَ | اور وہ اس پر جو وہ کر رہے تھے |
| بِالْمُؤْمِنِیْنَ شُھُوْدٌ ؕ﴿7﴾ | مومنوں کے ساتھ مشاہدہ کرنے والے تھے۔ ﴿7﴾ |
| وَمَا نَقَمُوْا مِنْھُمْ اِلَّآ | اور نہیں انتقام لیا انھوں نے ان سے مگر |
| اَنْ یُّؤْمِنُوْا بِاللّٰہِ | (اس بات کا) کہ وہ ایمان لائے اللہ پر |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| السَّمَآءِ | : ارض وسماء، کتب سماویہ۔ | النَّارِ | : نوری ناری مخلوق۔ |
| الْبُرُوْجِ | : برج، چوبرجی۔ | ذَاتِ | : ذاتِ باری تعالیٰ، ذاتی، ذاتیات۔ |
| الْیَوْمِ | : یوم آزادی، یوم آخرت، یوم حساب۔ | قُعُوْدٌ | : قعدہ، مقعد، قعدہ اولیٰ۔ |
| الْمَوْعُوْدِ | : وعدہ، وعید۔ | یَفْعَلُوْنَ | : فعل، افعال، فاعل، مفعول۔ |
| شَاھِدٍ | : شاہد، شہادت، اللہ شاہد ہے۔ | نَقَمُوْا | : انتقام، مُنتقم، اِنتقامی کاروائی۔ |
| قُتِلَ | : قتل، قاتل، مقتول، قتل عام۔ | اِلَّا | : اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔ |
| اَصْحٰبُ | : اصحاب، صاحب، صحابی، صحابہ کرام۔ | یُّؤْمِنُوْا | : امن، ایمان، مومن، امن کمیٹی۔ |

